کرے گا اور ان کی تعلیم دے گا وہ آسمان کی بادشاہی میں بڑا کہلائے گا۔"(۱)

لہٰذا جس طرح یہودیت دہشت گرد مذہب ہے اسی طرح عیسائیت بھی دہشت گرد مذہب ہے جیسا کہ بریٹینڈرسل اس حقیقت کا برملا اعتراف کرتے ہوئے رقمطراز ہے کہ

"عیسائیوں نے یہودیوں کی وحی پر ایمان لا کر اس میں رومیوں کی دنیا پر حکومت کی خواہش اور یونان کے عمیق فلسفہ کا اضافہ کیا اور اس آمیزش نے ان کے مذہب کو دنیا کا سب سے دہشت ناک اور ظالم ترین مذہب بنا دیا۔"(۲)

## ہندومت اور دہشت گردی:

ہندومت طبقاتی تقسیم کا حامی مذہب ہے۔ طبقاتی تقسیم میں سب سے نچلہ درجہ "شودر" قوم کا ہے۔ شودر مجموعی طور پر ان غیر آریہ اقوام کے لیے بولا جاتا ہے جو مفتوح و مغلوب ہو کر ہندوستان کی آبادی کا جزو بن چکی تھیں۔ برہمن ہندوؤں کے نزدیک شودروں کا مقام و مرتبہ جانوروں سے بھی حقیر خیال کیا جاتا ہے جیسا کہ منو کی دھرم شاستر کے درج ذیل اقتباسات سے واضح ہوتا ہے:

(۱) "برہمن کے نام کا پہلا حصہ تقدس کو ظاہر کرنے والا ہو' کشتری کا طاقت کو' ویش کا دولت کو اور شودر کا ذلت کو۔" (۳۱:۲)

(۲) "جو کوئی شودر کو دھرم کی تعلیم دے گا اور جو اسے مذہبی مراسم ادا کرنا سکھائے گا وہ اس شودر کے ساتھ ہی اسم ورت نامی جہنم میں جائے گا۔" (۸۱:۴)

(۳) "ایک شودر اگر دو تیج کی شان میں گستاخی کرے تو اس کی زبان کاٹ دی جائے کیونکہ وہ برہما کے حصۂ اسفل سے پیدا ہوا ہے۔" (۸:(۲۷۰)

(۴) "اگر وہ ان کا نام اور ان کی ذات کا نام لے کر توہین کرے تو دس انگلی لمبی لوہے کی

(۱) [(متی باب ۵ آیات ۱۷ تا ۲۰)]

(۲) [(In Praise of Idlaneas, P:108 )]

سلاخ آگ میں سرخ کر کے اس کے حلق میں اتار دی جائے۔(۸:۲۷۱)

(۵) ''جو ادنیٰ ترین ذات کا آدمی (شودر) اعلیٰ ذات کے آدمی (برہمن) کے برابر بے ادبی سے ایک ہی جگہ بیٹھ جائے اس کے پیچھے حصہ پر نشان لگا کر راجہ یا تو اس کو ملک بدر کر دے یا اس کے سرین کٹوا دے۔''(۸:۲۸۱)

(۶) ''اگر وہ برہمن پر غرور سے تھوک دے تو راجہ اس کے دونوں ہونٹ کٹوا دے اگر وہ اس پر پیشاب کرے تو اس کی شرمگاہ کو قطع کرا دے۔ اگر وہ برہمن کی طرف گوز صادر کرے تو اس کی جائے مخصوص کٹوا ڈالے۔''(۸:۲۸۲)

دشمنوں کے بارے میں ہندوؤں کی مذہبی کتابیں جس طرح کا خوفناک اور ظالمانہ رویہ پیش کرتی ہیں اس کا اندازہ درج ذیل اقتباس سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے:

''پس اے دیوی گائے! برہمن پر ظلم کرنیوالے مجرم بخیل' دیوتاؤں کی خدمت کرنے والے کو اپنی سوگرہوں والی بان سے جو استرے کے پھل کی طرح تیز ہے ہلاک کر۔ اس کے سر کو کندھوں سے الگ کر دے۔ اس کے سر کے بال نوچ ڈال اس کے بدن کی کھال کھینچ لے۔ اس کے پٹھے کھینچ لے۔ اس کے ڈھانچے پر سے گوشت کی بوٹی بوٹی اتار لے اس کی ہڈیوں کو کچل دے۔ اس کے سر سے بھیجا نکال لے اور اس کے سب اعضا اور جوڑوں کو الگ کر دے۔''(۱)

(۱)[(اتھرویدا۱۲:۵'۶۵۔۷۱)بحوالہ الجہاد فی الاسلام از سید مودودی ص:۳۴۷]

## ❷ دہشت گرد کون؟ عملی اور واقعاتی حقائق کی روشنی میں

ہم یہ ثابت کر آئے ہیں کہ نظریاتی طور پر اسلام ایسی تعلیمات کا پرچار نہیں کرتا جو دہشت گردی کے زمرے میں شمار ہوں جب کہ ہنود و یہود اور عیسائیوں کی مذہبی کتابیں تشدد و دہشت کے ہر حربے کو درست قرار دیتی ہیں۔ اب ہم عملی اور واقعاتی حقائق کی روشنی میں دیکھتے ہیں کہ دہشت گرد کون ہیں؟

آنحضرت ﷺ کے عہد رسالت میں مجموعی طور پر ۸۰ کے قریب چھوٹی بڑی جنگیں لڑی گئیں اور ان تمام جنگوں میں کل ۲۵۹ مسلمان شہید ہوئے جب کہ ۷۵۹ کافر مقتول ہوئے۔ اور جزیرہ نما عرب پر مسلمانوں کا غلبہ ہو گیا۔ (۱)

۸۰ جنگوں میں صرف ۷۵۹ مقتولین کی انتہائی قلیل تعداد سے کوئی یہ نہ سمجھے کہ اس دور میں آتشیں اسلحہ و بارود اور ایٹمی ہتھیار دریافت نہ ہوئے تھے اس لیے مقتولین کی تعداد نہ ہونے کے برابر ہے بلکہ اصل وجہ یہ ہے اسلام بلاوجہ قتل عام کرنے' لاشوں کے ڈھیر لگانے اور خون کے دریا بہانے کی اجازت نہیں دیتا بلکہ انسانی جان کا حد درجہ احترام کرتا ہے اور صرف وہاں قتل' لڑائی اور جنگ کی اجازت دیتا ہے جہاں اس کے سوا کوئی اور راستہ نہ ہو۔ اس کی اس سے بڑی اور دلیل کیا ہو سکتی ہے کہ جب فتح مکہ کے موقع پر وہ تمام مجرم آپ کے سامنے گردنیں جھکائے کھڑے تھے جنہوں نے گذشتہ ۲۰ سالوں سے آپ کو اذیتیں اور تکلیفیں پہنچانے میں کوئی کسر نہ چھوڑی تھی' آپ چاہتے تو ان سب کو تہہ تیغ فرما دیتے مگر آپ نے چار شخصوں کے سوا باقی تمام مجرمین مکہ کو یہ کہتے ہوئے معاف کر دیا:

''لا تثریب علیکم الیوم یغفر الله لکم اذھبو فانتم الطلقاء'' (۲)

''آج تم پر کوئی سرزنش نہیں اللہ تعالیٰ تمہیں معاف فرمائیں۔ جاؤ تم سب آزاد ہو''۔

---

(۱)[(رحمۃ للعالمین ص ۲۱۱ ج ۲)]

(۲)[(سیرت ابن ہشام ص ۷۷: ج ۴ طبقات ابن سعد (۱۴۱/۲)]

اسی دور میں اگر عربوں یا روم وایران کی باہمی جنگوں کا مطالعہ کیا جائے تو ایک ایک جنگ ہی وحشت و بربریت کا نمونہ ثابت ہوتی ہے۔ ایسے ایسے مبنی بر تشدد طریقے اختیار کیے جاتے کہ نہ صرف یہ کہ دشمن خوف و ہراس کا شکار ہو بلکہ اس کا نام ونشان ہی صفحۂ ہستی سے مٹادیا جائے۔ مثلاً

قیصر جسٹنین کے زمانہ میں جب ونڈالوں (افریقی قوم) پر چڑھائی کی گئی تو ان کی پوری قوم کو صفحۂ ہستی سے مٹادیا گیا۔ جنگ سے پہلے اس قوم میں ۱۶۰۰۰۰ نبرد آزما مرد تھے اوران کے علاوہ عورتوں' بچوں اور غلاموں کی بھی ایک تعداد کثیر موجود تھی۔ مگر رومی فاتحوں نے جب ان پر قابو پایا تو ان میں سے ایک متنفس کو بھی زندہ نہ چھوڑا۔ گبن کہتا ہے کہ سارا ملک ایسا تباہ کردیا گیا تھا کہ ایک اجنبی سیاح اس کے ویرانوں میں سارے سارے دن گھومتا تھا اور کہیں آدم زاد کی شکل نہ دکھائی دیتی تھی۔ پروکوپیوس نے جب اول اول اس سرزمین پر قدم رکھا تھا تو اس کی آبادی کی کثرت اور تجارت وزراعت کی فراوانی دیکھ کر انگشت بدنداں رہ گیا تھا' مگر ۲۰ سال سے بھی کم عرصہ میں وہ تمام گہما گہمی ویرانی سے بدل گئی اور پچاس لاکھ کی عظیم الشان آبادی جسٹنین کے حملوں اور جفاکاریوں کی بدولت فنا کے گھاٹ اتر گئی۔ (۱)

عہد فاروقی میں جب مسلمانوں نے بیت المقدس فتح کیا تو وہاں ایک شخص بھی قتل نہ کیا بلکہ وہاں کے باشندوں سے صلح کرتے ہوئے حضرت عمر فاروق نے یہ عہد نامہ تحریر کروایا کہ

"یہ وہ امان نامہ ہے جو امیر المؤمنین عمرؓ نے ایلیا والوں کو دیا ہے۔ ایلیا والوں کی جان' مال' گرجے' صلیب' بیمار' تندرست' سب کو امان دی جاتی ہے اور ہر مذہب والوں کو امان دی جاتی ہے۔ ان کے گرجاؤں میں سکونت نہ کی جائے گی اور نہ وہ ڈھائے جائیں گے۔

(۱)[(الجہاد فی الاسلام ص ۲۱۱)]

یہاں تک کہ ان کے احاطوں کو بھی نقصان نہ پہنچایا جائے گا اور نہ ان کی صلیبوں اور مالوں میں کسی قسم کی کمی کی جائے گی نہ مذہب کے بارے میں کسی قسم کا تشدد کیا جائے گا اور نہ انمیں سے کسی کو کوئی ضرر پہنچائے گا۔ اور ایلیا میں ان کے ساتھ یہودی نہ رہنے پائیں گے۔ ایلیا والوں کا فرض ہے کہ وہ جزیہ دیں اور یونانیوں کو نکال دیں۔ پس یونانیوں یعنی رومیوں میں سے جو شخص شہر سے نکل جائے گا اس کے جان و مال کو امان دی جاتی ہے جب تک کہ وہ محفوظ مقام تک نہ پہنچ جائے۔ اگر کوئی رومی ایلیا ہی میں رہنا پسند کرتا ہے تو اس کو باقی اہل شہر کی طرح جزیہ ادا کرنا ہوگا۔ اور اگر اہل ایلیا میں سے کوئی شخص رومیوں کے ساتھ جانا چاہے تو اس کو امن و امان ہے یہاں تک کہ وہ محفوظ مقام پر پہنچ جائے۔ جو کچھ اس عہد نامہ میں درج ہے اس پر خدا' رسول' خلفاء اور تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے بشرطیکہ اہل ایلیا جزیہ کی ادائیگی کا انکار نہ کریں۔"(۱)

لیکن جب ۱۰۹۹ء میں اسی بیت المقدس پر عیسائیوں نے قبضہ کیا تو مسلمانوں کی حالت یہ تھی کہ

"ہر طرف ان کے ہاتھ اور پاؤں کے انبار لگ گئے۔ کچھ آگ میں زندہ پھینکے جا رہے تھے۔ کچھ فصیل سے کود کر ہلاک ہو رہے تھے اور گلیوں میں ہر طرف سر ہی سر نظر آ رہے تھے۔ حضرت سلیمانؑ کے ہیکل میں دس ہزار مسلمانوں نے پناہ لی تھی عیسائیوں نے ان سب کو قتل کر ڈالا۔" (یورپ پر اسلام کے احسان ص ۸۲) اسی بیت المقدس کو جب دوبارہ سلطان صلاح الدین ایوبی نے فتح کیا تو کسی عیسائی (غیر مقاتل) کو کوئی تکلیف نہ پہنچائی اور ہلکا سا ٹیکس (جزیہ) لگانے کے بعد سب کو مذہبی آزادی دے دی۔ دوران جنگ عیسائیوں کا سپہ سالار رچرڈ اول بیمار ہوا تو صلاح الدین ایوبیؒ اسے کھانا' پھل اور دیگر مفرحات بھجواتا رہا۔"(۲)

(۱)[(البدایۃ والنہایۃ وطبری)] (۲)[(ایضاً ص ۸۳)]

بیسویں صدی کے وسط میں اسی سرزمین بیت المقدس میں جب عیسائیوں نے یہودیوں کو غاصبانہ انداز میں اپنی ریاست قائم کرنے کی اجازت دے دی تو تب سے آج تک نہ صرف یہ کہ یہودیوں نے فلسطینی مسلمانوں کی نصف سے زیادہ زمین زبردستی اپنے قبضہ میں کر رکھی ہے بلکہ ہزاروں فلسطینی مسلمانوں کو بھی شہید کر دیا ہے اور ہنوز یہ سلسلہ جاری ہے۔ طرفہ تماشا یہ ہے کہ اگر یہی مظلوم فلسطینی مسلمان اپنے حقوق کے دفاع کے لیے پتھر اور غلیل جیسے معمولی ہتھیار بھی اٹھاتے ہیں تو مغربی میڈیا انہیں دہشت گرد قرار دینا شروع کر دیتا ہے۔ اور اسرائیلی یہودی ٹینکوں اور توپوں سمیت فلسطینی مسلمانوں کی بستیاں اجاڑ دیں، مسجد اقصیٰ کو شہید کریں، معصوم بچوں اور عورتوں کو قتل کریں تو اس کھلی اور ننگی جارحیت پر عالمی طاقتیں چشم پوشی کا مظاہرہ کرتی ہیں!

۷۱۱ء میں راجا داہر کی ظالمانہ پالیسیوں کی وجہ سے محمد بن قاسمؒ سندھ پر حملہ آور ہوا اور فتح حاصل کرنے کے بعد تین سال تک اس سرزمین پر قیام پذیر رہا۔ ان تین برسوں میں محمد بن قاسم نے اپنے حسن سلوک اور حسن تدبیر سے سندھیوں کو اس حد تک اپنا گرویدہ بنالیا کہ وہ اس کی ماتحتی میں اپنے ہی فوجی سرداروں سے لڑنا باعث فخر سمجھتے تھے۔ تین سال بعد جب محمد بن قاسم عراق واپس جانے لگا تو لوگوں کی اشکبار آنکھیں ان کے اندرونی غموں کی غمازی کر رہی تھیں۔ لوگ عرصہ دراز تک اس کی جرأت، نیک سلوک اور پروقار شخصیت کی باتیں کرتے رہے۔ (۱)

۱۸۵۷ء میں جب اسی سرزمینِ ہند پر انگریز نے غلبہ پالیا تو نہایت سفاکی، درندگی، سنگدلی، دہشت گردی اور وحشت و بربریت کا مظاہرہ کیا مثلاً

(۱) لارڈ الفسٹن (انگریز مورخ) کے بقول ''ہماری فوج کے مظالم کا تذکرہ روح میں کپکپی

(۱) [(دیکھئے اسلامی تاریخ پاک و ہند از ہدایت اللہ چوہدری ص ۱۲)]

پیدا کر دیتا ہے جہاں تک لوٹ مار کا تعلق ہے ہم نادر شاہ ایرانی سے بھی بازی لے گئے ہیں۔"(۱)

(۲) "زندہ مسلمانوں کو سور کی کھال میں سینا یا پھانسی دینے سے پہلے ان کے جسم پر سور کی چربی ملنا یا زندہ آگ میں جلانا اور انہیں مجبور کرنا کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ بدفعلی کریں یقیناً عیسائیت کے نام پر ایک بدنما دھبہ ہے۔" (ایضاً)

(۳) "دہلی میں جس شخص کے چہرے پر داڑھی نظر آتی یا جس کا پاجامہ اونچا ہوتا اسے تختہ دار پر لٹکا دیا جاتا۔" (ایضاً)

## دہشت گردی کی تیسری تعریف:

امریکہ کی پالیسیوں اور اس کے حامیوں کی مخالفت کرنا بقول چومسکی امریکہ کے نزدیک دراصل یہی دہشت گردی ہے۔

## تجزیہ:

یہ دہشت گردی کی باقاعدہ کوئی تعریف نہیں بلکہ یہ عبارت اس حقیقت کی ترجمانی کرتی ہے کہ امریکہ نے دہشت گردی کو اپنے مخالفین کے لیے ایک ہتھیار کے طور پر وضع کیا ہے۔ اور چونکہ امریکہ کی ظالمانہ و غیر منصفانہ پالیسیوں کے خلاف مسلمان ہی آواز حق بلند کرتے ہیں اس لیے انہی پر دہشت گردوں کا سب سے زیادہ اطلاق کیا جا رہا ہے۔ باقی رہی یہ بات کہ امریکہ کی پالیسیوں اور اس کے حامیوں کی مخالفت دہشت گردی ہے تو بذات خود یہی چیز پھر سب سے بڑی دہشت گردی ہے کہ امریکہ دنیا کے ہر ملک کی سیاست میں مداخلت کرے' ان پر اپنا 'ورلڈ آرڈر' مسلط کرتا پھرے' انہیں اپنے مقاصد کے لیے استعمال کرے یا بالفاظ دیگر ان پر ہر طرح کا ظلم کرے۔۔۔۔۔ اور اس

(۱) [(بحوالہ سوانح سید عطاء اللہ شاہ بخاری ص ۱۳۶)]

ظلم پر اگر کوئی آنسو بہائے یا چیخے چلائے اور واویلا کرے تو اسی مظلوم بیچارے کو دہشت گرد قرار دے دیا جائے!

یہی وجہ ہے کہ امریکہ کے نزدیک اسرائیل، ننگی جارحیت اور غاصبانہ قبضے کے باوجود دہشت گرد نہیں مگر فلسطینی مظلوم مسلمان دہشت گرد ہیں۔۔۔!

بھارت۔۔۔' کشمیر پر ناجائز قبضے اور ہزاروں کشمیری مسلمانوں کے قتل عام کے باوجود دہشت گرد نہیں مگر اس ظلم وتسلط کے خلاف جدوجہد کرنے والے یا ان مظلوموں کی پشت پناہی اور تعاون کرنے والے دہشت گرد ہیں۔۔۔۔!!

گذشتہ بحث سے معلوم ہوا کہ مختلف ادیان کی الہامی تعلیمات' مختلف اقوام وملل کے عملی واقعات اور دہشت گردی کی بین الاقوامی تعریفوں کی روشنی میں اس کا مصداق مسلمان ہرگز نہیں بلکہ مجموعی اعتبار سے اس کا مصداق وہی لوگ (غیر مسلم) ہیں جو محرف و مبدل ادیان اور عقل انسانی پر مبنی نظریات پر ایمان رکھتے ہیں اور خدا کی زمین پر خدائی قانون کی بجائے اپنی من مانی اور بالادستی قائم کرنا چاہتے ہیں اور جب تک ان کے پاس قوت وطاقت رہے گی تب تک زمین پر فتنہ وفساد اور دہشت گردی کی فضا قائم رہے گی۔ اس لیے دہشت گردی کے خاتمہ کے لیے اللہ تعالیٰ کی زمین پر اللہ تعالیٰ کے قانون کا قیام ازبس ضروری ہے!



باب 2



# جہاد اور دہشت گردی میں فرق

- جہاد اور دہشت گردی میں تعریف کے لحاظ سے فرق
- جہاد اور دہشت گردی میں مقاصد کے لحاظ سے فرق
- جہاد اور دہشت گردی میں نتائج کے لحاظ سے فرق



# کیا جہاد دہشت گردی ہے؟

اس وقت مغربی میڈیا نہایت چالاکی اور عیاری کے ساتھ جہاد کو دہشت گردی سے موسوم کرنے پر کمر بستہ ہو چکا ہے۔ اس سلسلے میں پروپیگنڈہ مہم اس کامیابی سے چلائی جا رہی ہے کہ مسلم مفکرین، صحافی اور دانشور بھی اس مسموم فضا سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے اور فی الواقع جہاد کو دہشت گردی کے مترادف خیال کیا جانے لگا ہے۔ حالانکہ جہاد کو دہشت گردی قرار دینا حقائق کے منافی ہے کیونکہ جہاد اور دہشت گردی میں تعریف، مقاصد، آداب اور نتائج ہر پہلو سے زمین و آسمان کا فرق پایا جاتا ہے جیسا کہ آئندہ تفصیل سے معلوم ہوگا۔

## (1) جہاد اور دہشت گردی میں تعریف کے لحاظ سے فرق

دہشت گردی کی مختلف تعریفوں کا خلاصہ یہ ہے کہ سیاسی اغراض و مقاصد کے لیے خوف و ہراس کی فضا پیدا کرنا، تشدد و قوت اور قتل عام کے ذریعے دہشت پیدا کرنا، بے گناہ لوگوں کو قتل کرنا، بم دھماکے کرنا، سول آبادیوں اور نجی و سرکاری عمارتوں کو تخریب کاری کا نشانہ بنانا۔

جبکہ جہاد کی تعریف اس کے برعکس کچھ یوں ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دین کی سربلندی کے لیے ہر ممکنہ کوشش کرنا، علاوہ ازیں اپنے حقوق کے تحفظ کے لیے ہر طرح کی جارحیت کا مقابلہ کرنا بھی جہاد ہے۔ معلوم ہوا کہ جہاد اور دہشت گردی اپنی تعریفوں کی روشنی میں اسی طرح ایک دوسرے سے مختلف ہیں جس طرح یہ دونوں لفظ اپنے وجود، اشتقاق اور بناوٹ کے لحاظ سے جداگانہ حیثیت رکھتے ہیں۔ لہٰذا ان دونوں کو ایک ہی چیز قرار دینا عدل وانصاف کے تقاضوں کے منافی ہے۔

## ● جہاد اور دہشت گردی میں مقاصد کے لحاظ سے فرق

دہشت گردی کا بنیادی مقصد دراصل مادی اغراض و مقاصد کا حصول ہے۔ اس لئے کسی خاص گروہ یا ملک کی معیشت پر کنٹرول کرنا، یا انہیں اپنا تابع فرمان یا حامی بنانا، یا انہیں غیر مستحکم بنانا یا انہیں اپنا آلہ کار بنانا یا ان پر مسلسل خوف طاری رکھنا یا بدامنی کی فضا پیدا کرنا، یا وہاں اپنا سیاسی اثر ورسوخ پیدا کرنا ـــــ یہ سب دہشت گردی کے اغراض ومقاصد میں شامل ہیں جبکہ جہاد کے اغراض ومقاصد میں ایسی کوئی 'بدمعاشی' اور غیر اخلاقی حرکت شامل نہیں۔ بلکہ جہاد انتہائی نیک مقاصد اور ان ناگزیر صورتوں میں کیا جاتا ہے جن صورتوں مین ہتھیار اٹھانے پر دنیا کی کوئی قوم قدغن نہیں لگا سکتی، جہاد جن اغراض ومقاصد کے لیے کیا جاتا ہے اس کی تفصیل درج ذیل ہے:

## ● حقوق کا دفاع

عزت، مال، جان، اہل وعیال اور گھر بار (علاقہ، وطن) کا تحفظ ہر انسان کے بنیادی حقوق میں شامل ہے۔ دنیا کا کوئی بھی اخلاقی قانون اور ضابطہ کسی فرد یا جماعت کو یہ اجازت نہیں دے سکتا کہ وہ کسی کے ان بنیادی حقوق کو پامال کرے بلکہ ان حقوق کی پیشگی محافظت کے لیے ہر ملک داخلی طور پر پولیس اور خارجی طور پر فوج کے شعبہ جات منظم رکھتا ہے اور اگر داخلی طور پر کوئی فرد یا گروہ شہریوں کے حقوق کو پامال کرنے کی کوشش کرتا ہے تو اسے بقدر جرم، مجوزہ سزا دی جاتی ہے خواہ وہ عمر قید کی صورت میں ہو، یا قتل کی صورت میں یا کسی اور صورت میں۔ اسی طرح اگر خارجی طور پر کوئی قوم یا ملک بلا جواز حقوق کی پامالی کیلیے حملہ آور ہو تو ان کے خلاف اپنے دفاع کے لیے ہر قوم جنگ کرنے اور سر نے مارنے پر آمادہ ہو جاتی ہے خواہ اس کا نتیجہ فتح کی صورت میں ہو یا شکست کی صورت میں۔

اسلام آخری اسلامی سچا دین ہونے کے ساتھ انسانی فطرت کے عین مطابق بھی ہے اور حقوق انسانی کا سب سے بڑا علمبردار بھی۔ اس لیے اسلام نے حقوق کے دفاع کو نہ صرف جائز اور مستحب کہا ہے بلکہ اسے فرض قرار دیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ

﴿وَقَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا ﴾

''اور اللہ کی راہ میں ان سے جو تم سے لڑتے ہیں۔ جہاد کرو اور زیادتی نہ کرو۔ اللہ تعالیٰ زیادتی کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔'' (البقرۃ۔۱۹۰)

اگر کوئی شخص اپنی جان، مال اور عزت کو بچاتے ہوئے مارا جائے تو اسلام اسے شہادت کے درجہ پر فائز کرتا ہے جیسا کہ حضرت سعید بن زید ؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

من قتل دون مالہ فھو شھید ومن قتل دون دینہ فھو شھید ومن قتل دون دمہ فھو شھید ومن قتل دون اھلہ فھو شھید.''[1]

''جو شخص اپنے مال کو بچاتے ہوئے مارا گیا وہ شہادت کے درجہ پر فائز ہوگا۔ اسی طرح جو شخص اپنے دین کے تحفظ کے لیے جان کی بازی لگا دے وہ بھی شہید ہے۔ جو شخص اپنی جان بچاتے ہوئے مارا گیا وہ بھی شہید ہے اور جو شخص اپنے اہل وعیال کو بچاتے ہوئے مارا گیا وہ بھی شہید ہے۔''

## ظلم کا بدلہ

جس طرح دین اسلام اس بات کو پسند نہیں کرتا کہ کسی کے خلاف بلا جواز ظلم وتعدی کا مظاہرہ کیا جائے اسی طرح اسلام اسے بھی برداشت نہیں کرتا کہ اسکے پیرو کاروں

(۱)[ترمذی: کتاب الحدود۔ باب ماجاء فیمن قتل دون مالہ فھو شھید (۱۴۲۱) ابوداؤد: (۴۷۷۲) ابن ماجہ (۲۵۸۰) نسائی (۱۱۵/۷) احمد (۱۸۷/۱) ابن حبان (۳۱۹۴) ابویعلی (۹۴۹) بیہقی (۲۶۶/۳)]

(مسلمانوں) پر ظلم و جور اور جبر و تشدد کے پہاڑ توڑے جائیں بلکہ ایسی صورت میں اسلام ظلم کے خلاف کھڑے ہونے کی اجازت دیتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿اُذِنَ لِلَّذِیْنَ یُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّھُمْ ظُلِمُوْا وَاِنَّ اللّٰہَ عَلٰی نَصْرِھِمْ لَقَدِیْرٌ...﴾

''جن مسلمانوں سے کافر جنگ کر رہے ہیں ان (مسلمانوں) کو بھی مقابلے کی اجازت دی جاتی ہے۔ کیونکہ وہ مظلوم ہیں بے شک ان کی مدد پر اللہ قادر ہے۔ یہ وہ ہیں جنہیں ناحق اپنے گھروں سے نکالا گیا صرف ان کے اس قول پر کہ ہمارا پروردگار فقط اللہ ہے۔'' (الحج۔۳۹۔۴۰)

یاد رہے کہ انسانی فطرت سلیمہ کسی طرح بھی ظلم کو روا رکھنے کے لیے تیار نہیں اور یہی وجہ ہے کہ انسانی فطرت کے ترجمان (اسلام) نے ظلم کی کسی صورت کو جائز قرار نہیں دیا بلکہ ہر طرح کے ظلم کو بری نگاہ سے دیکھا ہے اور اس کے خلاف فکری و عملی طور پر منصوبہ بندی کرنے کو سب سے بڑا نیک عمل یعنی جہاد قرار دیا ہے۔ ظلم کا بدلہ لینے کی چند ایک نمایاں صورتیں درج ذیل ہیں:

## ❶ مقبوضات کی آزادی

اگر کسی خطہ میں مسلمانوں پر ظلم و تشدد ہو اور ان کی آزادی کے تمام حقوق سلب کیے جا رہے ہوں تو ان کی مدد اور ظلم کے خاتمہ کے لیے جہاد کیا جاتا ہے جیسا کہ قرآن و سنت کے درج ذیل دلائل سے ثابت ہے:

● ﴿وَاقْتُلُوْھُمْ حَیْثُ ثَقِفْتُمُوْھُمْ وَاَخْرِجُوْھُمْ مِّنْ حَیْثُ اَخْرَجُوْکُمْ﴾ (البقرۃ۔۱۹۱)

''انہیں مارو جہاں بھی پاؤ اور انہیں نکالو جہاں سے انہوں نے تمھیں نکالا ہے۔''

اس آیت میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ جس طرح کفار مکہ نے تمہیں مکہ سے نکالا تھا اسی طرح تم بھی انہیں مکہ سے نکال باہر کرو اور صاف ظاہر ہے کہ اس مقصد کے لیے

کی جانے والی تیاری اور لڑائی جہاد کے زمرے میں داخل ہے۔اور آنحضرت ﷺ نے اس آیت کے بموجب فتح مکہ کے بعد تمام غیر مسلموں کو مکہ سے نکال دیا البتہ جنکے ساتھ کوئی معاہدہ تھا اور انہوں نے عہد شکنی کا ارتکاب بھی نہیں کیا تھا، انہیں حکم دیا گیا کہ مدت معاہدہ ختم ہونے تک وہ مکہ چھوڑ جائیں ورنہ ان کے ساتھ سخت برتاؤ کیا جائے گا الا کہ وہ مسلمان ہو جائیں۔

● ﴿قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِیَارِنَا وَاَبْنَآئِنَا فَلَمَّا كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا اِلَّا قَلِیْلًا مِّنْهُمْ وَاللّٰهُ عَلِیْمٌ بِالظّٰلِمِیْنَ﴾

”انہوں نے کہا کہ ہم کو کیا ہوا ہے کہ ہم اللہ کی راہ میں نہ لڑیں حالانکہ ہم اپنے علاقوں اور بال بچوں سے جدا کر دیے گئے ہیں۔لیکن جب ان کو لڑائی کا حکم دیا گیا تو چند اشخاص کے سوا سب پھر گیا اور اللہ گنہگاروں کو خوب جانتا ہے۔“(البقرہ۔۲۴۶)

یہ قول بنی اسرائیل کے ان مسلمانوں کا ہے جنہیں ان کے اہل وعیال اور گھر بار سے از راہِ ظلم بے دخل کر دیا گیا اور اس ظلم کے بدلہ کے لیے انہوں نے طالوت کی زیر قیادت جالوت اور اس کے ظالم لشکر کے خلاف جہاد کیا اور ظالموں کو شکست فاش دی جب کہ ان مظلوموں کی تعداد دشمن کے مقابلہ میں نہایت قلیل تھی۔اور اسی غالب آنے والی قلت کی طرف قرآن مجید نے اس طرح اشارہ کیا ہے:

﴿كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِیْلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِیْرَةً بِاِذْنِ اللّٰهِ﴾ (البقرۃ۔۲۴۹)

”کتنی ہی مرتبہ ایسا ہوا کہ چھوٹی جماعت بڑی جماعت پر اللہ کے حکم سے غالب رہی۔“

## ● مظلوموں کی مدد

اگر کہیں مسلمانوں پر ظلم ہو رہا ہو تو اقرب فالاقرب کے اعتبار سے دیگر صاحب استطاعت مسلمانوں پر ان کی مدد کرنا اور انہیں ظالموں کے ظلم سے نجات دلانا فرض ہے اور

اس فریضہ کی ادائیگی کے لیے بھی جہاد کیا جاتا ہے جس کے چند دلائل درج ذیل ہیں:

۱. ﴿وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يُهَاجِرُوْا مَا لَكُمْ مِّنْ وَّلَايَتِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا وَاِنِ اسْتَنْصَرُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ فَعَلَيْكُمُ النَّصْرُ اِلَّا عَلٰى قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَ بَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ﴾ (الانفال۔۷۲۔۷۳)

''اور جو ایمان تو لائے لیکن ہجرت نہیں کی تمھارے لیے ان کی کچھ رفاقت نہیں جب تک وہ ہجرت نہ کریں۔ ہاں اگر وہ تم سے دین کے بارے میں مدد طلب کریں تو تم پر مدد کرنا لازم ہے سوائے ان لوگوں کی کہ تم میں اور ان میں کوئی عہد و پیمان ہو۔ تم جو کچھ کر رہے ہو اللہ تعالیٰ (اسے) دیکھتا ہے۔ کافر آپس میں ایک دوسرے کے رفیق ہیں، اگر تم نے ایسا نہ کیا تو ملک میں فتنہ ہوگا اور زبردست فساد ہو جائے گا۔''

۲. ﴿وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا﴾

''بھلا کیا وجہ ہے؟ کہ تم اللہ کی راہ میں اور ان ناتوان مردوں اور عورتوں اور ننھے بچوں کے لیے جہاد نہ کرو؟ جو یوں دعائیں مانگ رہے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار! ان ظالموں کی بستی سے ہمیں نجات دے اور ہمارے لیے خود اپنے پاس سے حمایتی اور کارساز مقرر کر دے اور ہمارے لیے خاص اپنے پاس سے مددگار بنا۔'' (النساء۔۷۵)

۳۔ ﴿يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلٰى''﴾

''اے ایمان والو! تم پر مقتولوں کا قصاص لینا فرض کیا گیا ہے۔'' (البقرۃ۔۱۷۸)

مظلوموں کی مدد کے حوالہ سے یہ بات بھی پیش نظر رہے کہ اگر کسی خطہ میں غیر مسلموں پر بھی ظلم ہو تو مسلمانوں پر بقدر استطاعت یہ فریضہ عائد ہوتا ہے کہ وہ ان کی مدد کریں۔ کیونکہ اسلام ظلم کی کوئی صورت بھی برداشت نہیں کرتا خواہ وہ ظلم مسلمانوں پر ہو رہا ہو یا غیر

مسلموں پر۔اسی طرح، ظالم، غیر مسلم تو کجا مسلمان ہی کیوں نہ ہو، اسلام کی نظر میں وہ بھی اسی طرح مجرم ہے جس طرح کوئی غیر مسلم ظالم، مجرم ہے!!

## ● اعلائے کلمۃ اللہ یا غلبہ دین

اس کا معنی یہ ہے کہ جو لوگ آخری آسمانی دین کی حقانیت کو تسلیم کر کے اس کے مطابق اپنی طرز زندگی استوار کر چکے ہیں اب وہ اللہ تعالیٰ کی ساری زمین پر اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے آنیوالے اس نظام (دین) کو نافذ کرنے کی حتی المقدور کوشش کریں۔ خواہ یہ کوشش زبان (دعوت و تبلیغ) سے ہو، مال سے ہو یا جان (قوت و طاقت) سے۔اور یاد رہے کہ غلبہ دین کا یہ معنی ہرگز نہیں کہ مسلمانوں کو پوری زمین میں جہاں وہ چاہیں نماز پڑھنے اور رکوع وسجود کرنے کی اجازت مل جائے یا دیار غیر میں ان کے لیے مسجد و مدرسہ کی تعمیر میں کوئی رکاوٹ نہ رہے، یا انہیں سرزمین کفر اور دارالحرب میں بآواز بلند کلمہ پڑھنے، تسبیح اور ورد کرنے کی سہولت حاصل ہو جائے بلکہ غلبہ دین کا معنی یہ ہے کہ انفرادی زندگی کے علاوہ اجتماعی سطح پر بھی اللہ کے حکم، قانون اور فیصلے کو بالادستی حاصل ہو۔ کسی فرد، گروہ، جماعت یا قوم کی بجائے اللہ تعالیٰ کی حاکمیت (Sovereignty) قائم ہو۔ سوشلزم، فاشزم، ماڈرنزم، کمیونزم، سیکولرزم، ڈیموکریسی یا بدھ مت، ہندومت، عیسائیت اور یہودیت کی بجائے صرف اللہ کا حکم چلے۔ کیونکہ وہی اس کائنات اور اس میں بسنے والی ساری مخلوق کا حقیقی خالق ہے اور صرف خالق ہی نہیں بلکہ رازق و مالک بھی وہی ہے۔ اس لیے جب ارض وسما، بحروبر، انسان وحیوان اور وسائل وذرائع اسکے پیدا کردہ ہیں تو پھر حکم بھی اسی مالک الملک کا چلنا چاہیے!

جو صاحب بصیرت اس حقیقت کو سمجھ لینے کے بعد اللہ تعالیٰ کے انعام و کرام پر اس کا شکر بجالاتے ہوئے اپنی انفرادی و اجتماعی زندگی پر اللہ کے دین کو غالب کر لیتے ہیں پھر

انہیں ہی اللہ تعالی یہ حکم دیتے ہیں کہ میری زمین پر میرے وسائل کو استعمال کرنے والے میرے ناشکروں، نافرمانوں اور کافروں کے خلاف جہاد کرو اور ان کے عقل وخواہشات پر مبنی خودساختہ نظاموں کو ان کی انفرادی زندگی سے نہ سہی کم از کم اجتماعی زندگی سے ختم کر کے میرے دین، نظام، حکم اور قانون کو نافذ کرو جیسا کہ ارشاد باری تعالی ہے:

● ﴿قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَلَا يَدِيْنُوْنَ دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ﴾ (التوبہ۔۲۹)

''ان لوگوں سے لڑو جو اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان نہیں لاتے اور جو اللہ اور اس کے رسول کی حرام کردہ چیزوں کو حرام نہیں جانتے، نہ دین حق کو قبول کرتے ہیں۔ (یہ) ان لوگوں میں سے (ہیں) جنہیں کتاب (تورات وانجیل) دی گئی، (ان سے اس وقت تک لڑتے رہو) حتی کہ وہ ذلیل وخوار ہو کر اپنے ہاتھ سے جزیہ ادا کریں۔''

● ﴿وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ﴾ (الانفال۔۳۹)

''اور تم ان (کافروں) سے لڑو اس حد تک کہ فتنہ باقی نہ رہے اور سارا دین اللہ کا ہو جائے۔''

● ﴿وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ﴾ (البقرۃ۔۱۹۳)

''اور ان سے لڑائی کرو یہاں تک کہ فتنہ باقی نہ رہے اور دین اللہ ہی کے لیے ہو جائے۔''

حافظ ابن کثیر اس آیت کی تفسیر میں رقمطراز ہیں کہ

''ای یکون دین اللہ ھو الظاھر العالی سائر الادیان ''[1]

''یعنی اللہ کا نظام (دین) بلا استثنا تمام نظاموں پر غالب آجائے۔''

اللہ کے آخری برگزیدہ رسول ﷺ کی ساری زندگی اسی محنت اور کوشش میں بسر ہوئی۔ جب تک مکی دور میں آپ پر قتال فرض نہ ہوا تب بھی آپ کی یہی دعوت تھی کہ لوگو! اللہ کے

(۱) [تفسیر ابن کثیر ص:۳۴۱ ج۱]

قانون، نظام اور دین کو قبول کرلو اور جب آپ پر قتال فرض کر دیا گیا تو تب بھی اسی نظریہ کے مطابق آپ ﷺ یہ کہتے رہے کہ

"امرت ان اقاتل الناس حتی یشھدوا ان لا الٰہ الا اللہ وانّ محمد رسول اللہ ویقیمو الصلوٰۃ ویوتوا الزکاۃ فاذا فعلوا ذٰلک عصموا منی دمائھم واموالھم الاّ بحق الاسلام وحسابھم علی اللہ"(۱)

"مجھے یہ حکم دیا گیا ہے کہ میں لوگوں کے ساتھ لڑائی کروں یہاں تک کہ وہ یہ گواہی دیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں اور یہ کہ محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں اور وہ نماز قائم کریں اور زکاۃ ادا کریں۔ لہٰذا جب لوگ ایسا کرلیں گے تو وہ اپنے خون اور اموال مجھ سے محفوظ کرلیں گے سوائے اس کے کہ جو اسلام کا حق ہے، اور ان کا (اعتقادی) حساب اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے۔"

آپ ﷺ کے بعد صحابہ کرامؓ بھی اسی مشن پر گامزن رہے کہ جب ارض وسما اور اس میں پیدا کردہ انسان اور انہیں عطا کردہ تمام وسائل زندگی صرف اللہ تعالیٰ ہی کے مرہون منت ہیں تو پھر اس زمین پر اس کا حکم کیوں نہ چلے اور کیوں اس کے پیدا کردہ انسان اس کے وسائل استعمال کرنے کے باوجود اس کی زمین پر اس کی بغاوت اور فتنہ وفساد برپا کیے رکھیں۔ اسی بغاوت، سرکشی اور حقیقی حاکم کی حاکمیت سے روگردانی کرنے والوں کے خلاف ان کی تلواریں چلیں، حق وباطل کے پیہم معرکے ہوئے اور کفر وسرکشی پر مبنی قیصر وکسریٰ جیسی طاغوتی حکومتیں گرتی چلی گئیں جب کہ اللہ کا دین بلند وبالا اور اللہ کا حکم نافذ ہوتا چلا گیا۔ اسکی تفصیلات کا یہ محل تو نہیں تاہم اسی سے متعلقہ ایک واقعہ پر اکتفا کیا جاتا ہے جسے تقریباً تمام متقدم مؤرخین نے نقل کیا ہے، وہ یہ ہے کہ

(۱)[بخاری: کتاب الایمان: باب فان تابوا واقاموا الصلاۃ واتوا الزکوۃ فخلوا سبیلھم (۲۵) مسلم: کتاب الایمان۔ ۳۶۔۲۲]

"جنگ قادسیہ میں مسلمانوں اور ایرانیوں کے درمیان جنگ سے پہلے مذاکرات کی مختلف نشستیں ہوئیں۔ انہی میں سے ایک نشست ایرانی افواج کے سپہ سالار رستم اور حضرت ربعی بن عامر صحابی رسول کے درمیان ہوئی تو رستم نے کہا کہ تم ہمارے ملک کو فتح کرنے کیوں چلے آئے؟ اگر تمہیں بھوک، ننگ اور غربت و افلاس نے ستایا ہے تو ہم ازراہ احسان تمہیں مال و متاع سے نواز دیتے ہیں! مگر حضرت ربعیؓ نے جواب دیا:

"والله جاء بنا لنخرج العباد من عبادة العباد الى عبادة الله "[1]

"اللہ تعالیٰ ہمیں تمہارے خلاف چڑھا لایا ہے تاکہ ہم اللہ کے بندوں کو (تم) لوگوں کی غلامی و بندگی سے نکال کر (اپنی بندگی کی بجائے) اللہ تعالیٰ کی بندگی کی طرف لے آئیں۔"

اس سے معلوم ہوا کہ مسلمانوں کی فتوحات ہوس ملک گیری کی خاطر نہیں بلکہ حکم الٰہی کے قیام کی خاطر تھیں۔

ضروری وضاحت

غلبہ دین کے لیے جہاد کرنے کے اس مقصد و غرض پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ اسلام تو امن و امان اور پرامن بقائے باہمی (Peace full living) کی بجائے مستقل جنگ کی کیفیت برپا کیے رکھنے والا دین ہے۔ جو جہانگیریت کو پروان چڑھاتا ہے۔۔۔ علاوہ ازیں ایک یہ شبہہ بھی پیدا ہوتا ہے کہ آیا اسلام بزور شمشیر مسلمان بنانے والا دین تو نہیں؟ یہی وہ دو شبہے ہیں جنہیں ہر دور میں اسلام دشمن پیش کرتے آئے ہیں اور دور حاضر میں بھی اسلام پر یہ اعتراض مسلسل جاری ہے۔

پہلے اعتراض کا الزامی جواب تو یہ ہے کہ اگر فی الوقت امریکہ ساری دنیا میں اپنا ورلڈ آرڈر جاری کر سکتا ہے اور اس کے تحفظ اور قیام کے لیے ہر طرح کی دشمنی مول لے سکتا ہے تو پھر اسلام کو دنیا میں اپنا نظام قائم کرنے اور اس کے لئے جدوجہد کرنے کی آخر اجازت کیوں نہیں؟

(1) [(تاریخ طبری ص ۵۲۰ ج ۳، البدایہ والنھایہ)]

البتہ اس کا تحقیقی جواب یہ ہے کہ اسلام اللہ تعالی کا آخری آسمانی اور تا قیامت ابدی دین ہے اور یہ اللہ کا حق ہے کہ اس کی زمین اور اس کے بندوں پر صرف اسی کا دین اور حکم چلے۔ اس لیے اگر کوئی مسلمان بھی صرف اپنے ذاتی مفاد کیلیے یا اسلام کے خلاف کسی اور نظام کی ترویج کے لیے کھڑا ہو تو اسلام ایسے مسلمان کو ہرگز قبول نہیں کرتا۔

جب کہ اسی اعتراض کا عقلی جواب یہ ہے کہ اس دنیا میں ایک ارتقائی تسلسل ہے اور انسان کی عقل و بصیرت انتہائی کارگر ہونے کے باوجود محدود ہے۔ اس لیے انسانی عقل کی بنیاد پر بننے والا ہر نظام اور ہر قانون محدود ہوتا ہے۔ تاریخی ارتقا کے ساتھ لامحالہ اس میں بہت سی تبدیلیاں کی جاتی ہیں اور ایک وقت ایسا آتا ہے کہ پچھلے پورے کے پورے نظام کو الوداع کہہ دیا جاتا ہے۔ جب کہ اللہ تعالی کی طرف سے آنیوالا نظام اس فطری کمزوری سے یکسر پاک ہوتا ہے۔ اس لیے آسمانی دین ہی اس بات میں حق بجانب ہے کہ بہرصورت اسے ہی فکری و عملی طور پر نافذ کیا جائے۔

لیکن اب یہاں یہ سوال بھی پیدا ہو سکتا ہے کہ اسلام کے علاوہ عیسائیت اور یہودیت بھی تو آسمانی ادیان تھے پھر انہیں چھوڑ کر صرف اسلام ہی کا تقاضا کیوں؟

اس کا جواب یہ ہے کہ اول تو وہ دین تغیر و تبدل اور تحریف کی نذر ہو چکے ہیں اور دوسرے یہ کہ وہ دونوں اپنے ادوار تک محدود تھے (اگر ایسا نہ ہوتا تو اہل مغرب کی تاریخ میں کلیسا اور سائنس دانوں کی وہ جنگ ہرگز برپا نہ ہوتی جس میں مذہبی پیشواؤں کے ہاتھوں لاکھوں سائنس دان مارے گئے۔ کیونکہ سائنسی تحقیقات ان کے محرف شدہ دین کے برخلاف تھیں۔ اور بالآخر سائنس دانوں کے ہاتھوں ان جھوٹے اور تبدیل شدہ ادیان و مذاہب کے پیشواؤں کو شکست قبول کرنا پڑی!) جب کہ اسلام ان دونوں اور ان کے علاوہ بھی ہر طرح کے نقص و عیب سے پاک اور قیامت تک کے لیے قابل عمل ہے۔ اس لیے اب صرف اسی آخری آسمانی دین کا یہ حق بنتا ہے کہ اس کے مطابق دنیا کا نظام کھڑا کیا جائے۔

پہلے اعتراض کا دوسرا اور عقلی جواب، یہ ہے کہ دنیا میں جب بھی کوئی مقتدر قوت خدائی تعلیمات سے منحرف ہو کر محض اپنی عقل کی بنیاد پر کوئی قانون اور نظام تجویز کرے گی تو وہ نظام لامحالہ اسی اعلیٰ قوت اور مقتدر افراد یا اقوام کے ذاتی اغراض و مقاصد کا ترجمان اور محافظ ہوگا جب کہ اس بالا دست طبقہ کے علاوہ دیگر طبقوں اور لوگوں کا اس کے ذریعے استحصال اور دیگر حقوق کی پامالی یا ناانصافی یقینی ہے! [دورِ حاضر میں اس کی روشن مثال 'اقوام متحدہ' کا ادارہ ہے جو بلاشبہ چند عالمی طاقتوں کا پشت پناہ ہے۔] جب کہ آسمانی دین کسی فرد وقوم کے ذاتی اغراض و مقاصد سے بالاتر ہو کر محض خدائی حقوق اور عدل و انصاف پر مبنی ہوتا ہے۔ اس لیے دینِ اسلام ہی یہ استحقاق رکھتا ہے کہ اسے تمام نظاموں پر حاوی کیا جائے مگر اسے حاوی کرنے کی صلاحیت بھی صرف وہی لوگ رکھتے ہیں جو پہلے اپنی زندگیوں، اپنے معاشروں اور خطوں میں اسے غالب کر چکے ہوں۔

ان تصریحات کے بعد باآسانی یہ بات سمجھی جا سکتی ہے کہ اسلام امن وسلامتی سے نوازنے والا دین ہے مگر صرف ان لوگوں کو جنہیں امن وسلامتی کا حق اس ذات کی طرف سے مل جائے جو تمام کائنات کی خالق و مالک ہے اور صرف اسی دین کے اصول و قوانین عدل و انصاف پر مبنی ہیں جنہیں بلا نقص و عیب قرآن وسنت میں سمو دیا گیا ہے۔ اب اگر کوئی نام نہاد مسلمان بھی ان اصول و قواعد کی خلاف ورزی کرتا ہے تو وہ اس کا ذاتی طور پر قابل اعتراض فعل ہوگا لیکن اس کی بنیاد پر اسلام کو مطعون نہیں کیا جا سکتا!

دوسرے اعتراض یا شبہہ (کہ اسلام بزورِ شمشیر مسلمان کرنے والا دین ہے) کا جواب یہ ہے کہ اول تو عقل ہی اس بات کی تردید کرتی ہے کہ کسی شخص کو بزورِ قوت مسلمان بنایا جا سکتا ہے کیونکہ جسمانی طور پر کسی کو مغلوب تو کیا جا سکتا ہے مگر عقلی وفکری اور نظری طور پر کسی شخص کو جبراً ہرگز مغلوب نہیں کیا جا سکتا۔ دوسری بات یہ ہے کہ قرآن وسنت میں کہیں کوئی ایک بھی ایسی دلیل نہیں ملتی کہ جس سے کسی کو زبردستی مسلمان کرنے کا اشارہ تک بھی

ہو بلکہ قرآن مجید صریح طور پر اس نظریہ کی ان الفاظ میں نفی کر دیتا ہے کہ

"لَا اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ" (البقرۃ۔۲۵۶)

"دین (قبول کروانے کے سلسلہ) میں کوئی جبر اور زبردستی جائز نہیں"

اور جہاد اگرچہ ظالمانہ نظام حکومت کو ختم کر کے اجتماعی معاملات اپنے ہاتھ میں لے لیتا ہے مگر انفرادی و نجی سطح پر ہر شخص اور گروہ کو پوری مذہبی آزادی فراہم کرتا ہے۔

علاوہ ازیں اسلامی تصور جہاد کے مطابق دشمن کو سب سے پہلے اسلام کی دعوت دی جاتی ہے۔ صدق دل سے اس دعوت کو قبول نہ کرنے والوں کو دوسرے نمبر پر جزیہ کی ادائیگی پر مجبور کیا جاتا ہے اور اگر دشمن دوسری صورت کو بھی قبول نہ کرے تو تیسری اور آخری صورت میں اس کے خلاف قتال کیا جاتا ہے۔ اور یاد رہے کہ جزیہ کی صورت پر دشمن کے رضامند ہو جانے کے بعد اسلام ایسے دشمن کو "ذمی" قرار دیتا ہے۔ اور انفرادی طور پر انہیں اپنی عبادت گاہوں اور اپنی نجی عدالتوں میں اپنے احکامات اور عبادات پر عمل پیرا ہونے کی آزادی دیتا ہے اور جب تک یہ 'ذمی' مسلمانوں سے کیے ہوئے اپنے معاہدات پر قائم رہیں تب تک اسلام بھی ان سے کوئی تعرض نہیں کرتا۔ البتہ اسلام کے عدل و انصاف سے متاثر ہو کر ہر دور میں ذمی اور غیر مسلم بڑی تعداد میں مسلمان ہوتے رہے جس سے بعد کے لوگوں کو یہ شبہ ہوا کہ شاید انہیں زبردستی مسلمان بنایا جاتا رہا ہے!!

## فتنہ و فساد کی سرکوبی

قرآن مجید فتنہ و فساد کا خاتمہ بھی جہاد کے اغراض و مقاصد میں شامل قرار دیتا ہے۔

ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

﴿وَقٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ﴾ (البقرۃ۔۱۹۳)

"ان سے اس وقت تک جہاد کرتے رہو جب تک کہ فتنہ ختم اور دین اللہ کے لیے نہ ہو جائے۔"

بنیادی طور پر فتنہ کا معنی امتحان اور آزمائش ہے۔ یہ آزمائش انسان کے لیے دنیاوی اعتبار سے بھی ہو سکتی ہے اور دینی اعتبار سے بھی۔ دنیاوی اعتبار سے اس کی صورت یہ ہے کہ کسی جگہ پر بعض لوگوں (مسلم ہوں یا غیر مسلم) پر جسمانی طور پر ظلم کیا جائے یا معاشی اعتبار سے ان کا استحصال ہو یا ان کے بنیادی انسانی حقوق کی پامالی کی جاتی ہو تو حسب استطاعت ان کی مدد کرنا اور ان پر ہونے والے فتنہ وفساد کا خاتمہ کرنا قرآنی حکم کی عین تعمیل ہے۔

دینی اعتبار سے اس کی صورت یہ ہے کہ کسی جگہ بعض لوگ اسلام قبول کرنا چاہتے ہوں لیکن انہیں اسلام قبول کرنے سے زبردستی اور جبری طور پر روکا جائے یا مسلمان ہو جانے والوں کو ان کے دین سے منحرف کرنے کے لیے مختلف مصائب اور آزمائشوں سے دوچار کیا جاتا ہو جس کی وجہ سے ایسے لوگوں کیلیے دنیا دار العذاب بن چکی ہو تو انہیں اس ابتلاء وامتحان سے بچانے اور فتنہ وفساد کا خاتمہ کرنے کے لیے بھی جہاد کیا جاتا ہے۔

## ● داخلی امن واستحکام

معاشروں، قوموں اور ملکوں کو اندرونی سازشوں اور تخریب کاریوں کا شکار بنا کر انہیں کمزور کرنے اور مطلوبہ مقاصد حاصل کرنے کو ہمیشہ سے ایک کارگر ہتھیار کے طور پر استعمال کیا جاتا رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اسلام نے اس صورت پر قابو پانے کیلیے بعض شرائط اور حدود وقیود کے ساتھ داخلی طور پر بھی جہاد کو مشروع قرار دیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿إِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِينَ يُحَارِبُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا أَنْ يُقَتَّلُوا أَوْ يُصَلَّبُوا أَوْ تُقَطَّعَ أَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُمْ مِنْ خِلَافٍ أَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْأَرْضِ ذَٰلِكَ لَهُمْ خِزْيٌ فِي الدُّنْيَا وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مِنْ قَبْلِ أَنْ تَقْدِرُوا عَلَيْهِمْ فَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ﴾

"جو لوگ اللہ اور رسول سے لڑائی کرتے ہیں اور ملک میں فساد کرنے کے لیے دوڑتے ہیں، ان کی یہی سزا ہے کہ قتل کر دیئے جائیں یا سولی چڑھا دیئے جائیں یا ان کا ایک ہاتھ اور ایک مخالف پاؤں کاٹ دیا جائے یا وہ ملک سے نکال دیے جائیں۔ یہ تو دنیا میں ان کی رسوائی ہے اور آخرت میں ان کے لیے بڑا عذاب ہے۔ مگر جنہوں نے تمہارے قابو پانے سے پہلے توبہ کر لی تو جان لو کہ اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ (المائدہ۔۳۳-۳۴)

داخلی امن وامان اور استحکام کے لیے حضرت ابوبکر صدیقؓ کے وہ اقدامات نہایت اہمیت کے حامل ہیں جو بعض مرتدین، ملحدین اور منکرین زکاۃ کے خلاف آپ نے کیے۔ حتی کہ جب آپؓ نے منکرین زکاۃ کے خلاف جہاد کا ارادہ کیا تو عمر فاروقؓ جیسے جرأت مند صحابی بھی ڈگمگا گئے اور ابوبکرؓ سے کہنے لگے کہ

"یا ابا بکر کیف تقاتل الناس وقد قال رسول اللہﷺ امرت ان قاتل الناس حتی یقولوا لا الہ الا اللہ فمن قال لا الہ اللہ عصم منی مالہ ونفسہ"

ابوبکرؓ! آپ ان (کلمہ گو مسلمان) لوگوں سے کیونکر جہاد کریں گے؟ جب کہ اللہ کے رسول ا کا فرمان ہے کہ میں اس وقت تک لوگوں سے لڑائی کرتا رہوں گا جب تک وہ کلمہ شہادت کا اقرار نہ کر لیں اور جو کلمہ پڑھ لیں گے وہ مجھ سے اپنا مال اور اپنی جان بچا لیں گے (اور انہوں نے صرف زکاۃ کا انکار کیا ہے کلمہ شہادت کا تو یہ اقرار کرتے ہیں!)

حضرت ابوبکرؓ نے جواب دیا کہ

" واللہ لاقاتلن من فرق بین الصلاۃ والزکاۃ فان الزکاۃ حق المال واللہ لو منعونی عناقا کانوا یؤدونھا الی رسول اللہ لقاتلتھم علی منعھا "

"اللہ کی قسم! میں ہر اس شخص سے لڑوں گا جو نماز اور زکاۃ میں فرق کرتا ہے۔ بلاشبہ زکاۃ مال کا حق ہے (جس طرح نماز جسم کا حق ہے) بخدا! اگر یہ لوگ مجھے بکری کا ایک بچہ بھی نہ دیں جو یہ (بطور زکاۃ) آنحضرتﷺ کو دیا کرتے تھے تو میں ان کے اس انکار پر ان کے خلاف

لڑوں گا۔"

حضرت عمرؓ نے جب یہ جواب سنا تو کہنے لگے کہ اللہ کی قسم! مجھے سمجھ آ گئی کہ ابو بکرؓ کے دل میں جو لڑائی کا ارادہ ہوا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کے دل میں ڈالا گیا ہے اور ابو بکرؓ کی رائے برحق ہے۔" (۱)

اسی طرح حضرت علیؓ نے داخلی استحکام کے لیے خوارج کے ساتھ جہاد کیا جب کہ خوارج کلمہ گو اور بظاہر نہایت متقی معلوم ہوتے تھے۔ علاوہ ازیں یہ بات بھی واضح رہے کہ مندرجہ صورت ہی کے برعکس اگر ملحد و زندیق قسم کے لوگ برسر اقتدار آ کر اسلام کے خلاف معاندانہ اقدام شروع کر دیں تو پھر رعایا کو ایسے حکمرانوں کے خلاف جہاد کرنے کی اجازت ہے۔ مگر یہ اجازت چند کڑی شرائط کے ساتھ مشروط ہے جن کے تذکرے کا یہ محل نہیں۔

## ⓫ عہد شکنی کی سزا

اگر کوئی قوم مسلمانوں کے ساتھ کیے ہوئے اپنے کسی بھی معاہدے کی واضح طور پر خلاف ورزی کرے تو اس عہد شکنی کے جرم میں اس کے ساتھ جہاد کیا جائے گا جیسا کہ درج ذیل دلائل سے ثابت ہے:

● ﴿وَاِنْ نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ فَقَاتِلُوْٓا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ اِنَّهُمْ لَآ اَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُوْنَ اَلَا تُقَاتِلُوْنَ قَوْمًا نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ وَهَمُّوْا بِاِخْرَاجِ الرَّسُوْلِ وَهُمْ بَدَءُوْكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ اَتَخْشَوْنَهُمْ فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَوْهُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ﴾ (التوبہ۔۱۰ تا ۱۴)

"اور اگر وہ عہد کرنے کے بعد اپنی قسموں کو توڑ ڈالیں اور تمہارے دین میں طعنہ زنی

(۱) [تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو بخاری: کتاب استتابة المرتدین: باب قتل من ابی قبول الفرائض..... (۶۹۲۴۔۶۹۲۵)، کتاب الزکاة (۱۳۹۹)، مسلم: کتاب الایمان: باب الامر بقتال الناس حتی یقولوا لا الٰہ الا اللہ (۳۲۔۲۰)]

کرنے لگیں تو ان کفر کے پیشواؤں کے ساتھ جنگ کرو تاکہ وہ باز آجائیں۔ بے شک ان کی قسموں کا کچھ اعتبار نہیں ہے۔ بھلا تم ایسے لوگوں سے کیوں نہ لڑو گے جنہوں نے اپنی قسموں کو توڑ ڈالا اور رسول اکو جلاوطن کرنے کا پکا ارادہ کرلیا اور انہوں نے تم سے چھیڑ چھاڑ پہلے شروع کی۔ کیا تم ان سے ڈرتے ہو، حالانکہ اللہ تعالیٰ اس بات کا بہت زیادہ حق دار ہے کہ تم اس سے ڈرو بشرطیکہ تم ایمان رکھتے ہو۔"

● ﴿إِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِندَ اللّٰهِ الَّذِينَ كَفَرُوا فَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ الَّذِينَ عَاهَدتَّ مِنْهُمْ ثُمَّ يَنقُضُونَ عَهْدَهُمْ فِي كُلِّ مَرَّةٍ وَهُمْ لَا يَتَّقُونَ فَإِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِم مَّنْ خَلْفَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ وَإِمَّا تَخَافَنَّ مِن قَوْمٍ خِيَانَةً فَانبِذْ إِلَيْهِمْ عَلَىٰ سَوَآءٍ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْخَآئِنِينَ﴾ (الانفال۔۵۵تا۵۸)

"جانداروں میں سب سے بدتر اللہ کے نزدیک وہ لوگ ہیں جو منکر ہوئے۔ پس وہ ایمان نہیں لاتے۔ ان میں سے جن لوگوں سے تم نے عہد کیا ہے، اور پھر وہ ہر بار اپنے عہد کو توڑ ڈالتے ہیں اور وہ نہیں ڈرتے، پس اگر تم ان کو میدان جنگ میں پاؤ تو انہیں ایسی سزا دو کہ جو لوگ ان کی پشت پر ہیں وہ ان کو دیکھ کر بھاگ جائیں تاکہ وہ عبرت پکڑیں۔ اور اگر تم کو کسی قوم سے دغابازی کا ڈر ہو تو ان کا عہد ان کی طرف پھینک دو۔ اس طرح کہ تم اور وہ برابر ہو جاؤ۔ بے شک اللہ تعالیٰ دغابازوں کو دوست نہیں رکھتا۔"

❸ آنحضرت ﷺ جب مدینہ تشریف لائے تو وہاں یہود کے تین بڑے قبیلے آباد تھے جن کے ساتھ آپ ﷺ نے ایک تفصیلی معاہدہ کرلیا لیکن ان تینوں قبائل نے یکے بعد دیگرے معاہدے کی خلاف ورزی کی جس کی پاداش میں ان قبائل کے خلاف آنحضرت ﷺ نے جہاد کیا۔

☐ بنو قینقاع کی عہد شکنی کے سلسلہ میں سب سے مشہور یہ واقعہ ہے کہ ایک عورت بنو

قینقاع کے بازار میں ایک یہودی سنار کے پاس کسی ضرورت کے لیے گئی تو یہودیوں نے اس کا چہرہ کھلوانا چاہا مگر اس نے انکار کر دیا۔ اس پر اس سنار نے چپکے سے اس کے کپڑے کا نچلا کنارا پچھلی طرف سے باندھ دیا۔ جب وہ اٹھی تو اس سازش سے بے خبر ہونے کی وجہ سے بے پردہ ہو گئی۔ وہ عورت چیخ و پکار کرنے لگی جسے سن کر ایک مسلمان نے اس سنار پر حملہ کر کے اسے مار ڈالا۔ جواباً یہودیوں نے اس مسلمان کو مار ڈالا۔ اس عہد شکنی کی وجہ سے آنحضرت ﷺ نے بنو قینقاع کا محاصرہ کر لیا اور بالآخر عبداللہ بن ابی منافق کی کوششوں سے انہیں قتل کرنے کی بجائے مدینہ سے نکال دینے ہی کی سزا پر اکتفا کیا گیا۔

□ اسی طرح بنی نضیر قبیلے نے عہد شکنی کرتے ہوئے آنحضرت ﷺ کو قتل کرنے کی کوشش کی جس کی سزا میں انہیں بھی مدینہ سے نکال دیا گیا۔

□ جب کہ آخری یہودی قبیلہ بنو قریظہ نے جنگ احزاب کے موقع پر مسلمانوں سے کیے ہوئے معاہدہ کے مطابق بیرونی حملہ آوروں کے مقابلہ میں مسلمانوں کا ساتھ دینے کی بجائے بیرونی دشمنوں کا ساتھ دیا جس کی وجہ سے آنحضرت ﷺ نے جنگ سے فارغ ہو کر ان کا محاصرہ کیا اور انکے بیوی، بچوں کو غلام اور ان کے جنگی جوانوں کو قتل کروا کے انہیں عہد شکنی کی قرار واقعی سزا دی۔[1]

## ضروری وضاحت

گذشتہ صفحات میں جہاد کے چھ بنیادی اغراض و مقاصد بیان کیے گئے ہیں لیکن یہ اغراض و مقاصد کچھ حدود و قیود اور اصول و ضوابط کے ساتھ مربوط ہیں۔ اگر ان حدود و شرائط

(۱) [یہودیوں کے حوالے سے یہ بات یاد رہے کہ بعض غیر مسلم اسلام کے حوالے سے یہ اعتراض کرتے ہیں کہ حضرت محمدؐ نے ان یہودیوں پر ظلم کیا تھا حالانکہ مذکورہ واقعات کی تفصیلات یہ بتاتی ہیں کہ خود ان یہودیوں کی روش ہی بری تھی اور چار و ناچار ان کے خلاف مسلمانوں کو ہتھیار اٹھانے پڑے۔]

کا لحاظ نہ رکھا جائے تو یہی مقدس جہاد، بذات خود فساد میں بدل سکتا ہے۔ کیونکہ ان میں سے بعض اغراض و مقاصد کا تعلق اقدامی جہاد سے ہے اور بعض کا دفاعی جہاد سے۔ بعض اغراض کے حصول کے لیے باقاعدہ نظم بندی، ذو سلطہ (صاحب اقتدار) امیر و حاکم یا صحیح اسلامی ریاست کا قیام ضروری ہے۔ بعض مقاصد کے حصول کے لیے جہاد سے پہلے والدین کی اجازت، مطلوبہ قوت و استعداد، معاہدات کی پاسداری وغیرہ جیسی شرائط بھی ضروری ہیں جب کہ جہاد کی بعض صورتوں (بالخصوص دفاعی صورتوں) میں یہ مذکورہ شرائط پوری کرنا ضروری نہیں۔ اس لیے جہاد کے اغراض و مقاصد کو حاصل کرنے کے لیے منصوبہ بندی کرتے وقت ان تمام صورتوں اور ان کے آداب وضوابط کو مدنظر رکھنا سب سے اہم مسئلہ ہے۔ جب کہ بعض جہادی اور عسکری تحریکیں یقیناً اس مقام پر افراط وتفریط کا شکار ہو جاتی ہیں۔ ان کے پیش نظر جہاد کے مطلوبہ اغراض و مقاصد تو ضرور ہوتے ہیں مگر ان کے حصول کے جو ذرائع اسلام متعین کرتا ہے اور انہیں کچھ شرائط کے ساتھ مشروط کرتا ہے، انہیں کما حقہ مدنظر نہیں رکھا جاتا۔ حالانکہ کوئی فرد یا گروہ جس طرح صحیح اغراض و مقاصد کے لیے جہاد کرنے کو حرام قرار دے کر بہت بڑی غلطی کا ارتکاب کرتا ہے اسی طرح جہاد کرنے اور اس کا جذبہ رکھنے والے وہ افراد، تنظیمیں اور گروہ بھی اس وقت غلطی کے مرتکب ہوتے ہیں کہ جب وہ جہاد کی مختلف صورتوں اور انکی شرطوں کا لحاظ نہیں رکھتے۔ جہاد کے آداب وضوابط اور اغراض و مقاصد کے حوالے سے مکمل تفصیلات راقم کی کتاب ''اسلام میں تصور جہاد اور دور حاضر میں عمل جہاد'' میں دیکھی جا سکتی ہیں۔ جبکہ اس سے متعلقہ ایک بحث آئندہ صفحات میں ''اسلام دہشت گردوں سے بری ہے'' میں بھی ملاحظہ کی جا سکتی ہے۔

## جہاد اور دہشت گردی میں آداب وضوابط کے لحاظ سے فرق

دہشت گردی بذات خود ایک گھناؤنا جرم ہے اس لیے دہشت گردی کے حوالہ سے یہ توقع رکھنا عبث ہے کہ اس کے اغراض و مقاصد کی تکمیل میں اخلاقی ضابطوں اور انسانی قدروں کا پاس کیا جاتا ہوگا۔ کیونکہ دہشت گردی کا سب سے بڑا ضابطہ ہی یہ ہوتا ہے کہ ''مقصد کی تکمیل ہونی چاہیے'' خواہ اس کے لیے کتنا ہی گھناؤنا ذریعہ کیوں نہ اختیار کرنا پڑے اور ذرائع کا گھٹیا ہونا بھی مقاصد کے گھٹیا ہونے پر دلالت کرتا ہے جبکہ جہاد میں اخلاقی قدروں کا پاس کرتے ہوئے شریعت نے بے شمار آداب وضوابط مقرر کر رکھے ہیں تاکہ بوقت لڑائی صرف انہی ظالموں، سرکشوں اور شوریدہ سروں کا خون بہایا جائے جو قرار واقعی سزا کے مستحق ہیں اور معصوم و بے گناہ لوگوں کی جانیں محفوظ رہیں۔ علاوہ ازیں ان آدب وضوابط کی پاسداری کو یقینی بنانے کے لیے شریعت نے جہاد کے اجر وثواب کو انہی آداب وضوابط اور حدود وقیود پر موقوف ٹھہرا دیا ہے۔ آئندہ صفحات میں جہاد کے چند ایک اہم آداب درج کیے جا رہے ہیں:

### ● جنگ سے قبل مدنظر رکھے جانے والے آداب:

#### ● دنیاوی اغراض ومقاصد سے پرہیز:

اسلام میں محض دنیاوی مال ومتاع اور صرف مادی اغراض ومقاصد کے حصول کیلیے اقدامی جہاد کی کوئی گنجائش نہیں بلکہ ان چیزوں کو ضمنی طور پر ان فوائد میں شمار کیا گیا ہے جو جہاد کے نتیجے میں غالب آنے والے مسلمانوں کو حاصل ہوتے ہیں مگر صرف انہیں بنیاد بنا کر جہاد کرنے کو اسلام نے گوارا نہیں کیا بلکہ اسلام میں (اقدامی) جہاد کا مقصد غلبہ دین اور حکم خداوندی کی تنفیذ ہے جیسا کہ حضرت ابو موسیٰؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ کے پاس ایک دیہاتی آدمی آیا اور عرض کیا: اے اللہ کے رسول ﷺ!

"الرجل يقاتل للمغنم والرجل يقاتل ليذكر والرجل يقاتل ليرى مكانه فمن في سبيل الله ؟فقال من قاتل لتكون كلمة الله هي العليا فهو في سبيل الله"

"ایک شخص مال غنیمت کے لئے لڑتا ہے، ایک شخص نام کے لئے لڑتا ہے اور ایک شخص ریاکاری کے لئے لڑتا ہے، ان میں سے جہاد فی سبیل اللہ کا مصداق کون ہے؟ آپؐ نے فرمایا: جو شخص اعلائے کلمۃ اللہ کے لئے لڑتا ہے اس کی لڑائی فی سبیل اللہ ہے۔"(۱)

آنحضرت ﷺ کی بعثت ورسالت سے پہلے اہل عرب بھی دنیاوی اغراض ومقاصد کیلیے جنگیں لڑا کرتے تھے چنانچہ ایک مسلمان شخص اللہ کے رسول ﷺ کے پاس آیا اور کہا کہ

"اگر کوئی شخص جہاد کا ارادہ رکھتا ہو اور اسکے ذریعے دنیا کا مال ومتاع بھی حاصل کرنا چاہتا ہو تو اسکے بارے میں کیا حکم ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ 'لا اجر له' اسکے لیے اللہ کے ہاں کوئی اجر وثواب نہیں۔ جب لوگوں نے اس آدمی سے آنحضرت ﷺ کی یہ بات سنی تو بڑے حیران ہوئے اور اسے کہنے لگے کہ تم اللہ کے رسول ﷺ سے یہی سوال دوبارہ کرو کیونکہ ممکن ہے کہ تم پہلے اپنے سوال کو واضح نہ کر سکے ہو اسنے دوبارہ اللہ کے رسول ﷺ سے یہی سوال کیا تو آپ ﷺ نے وہی جواب دیا کہ ایسے شخص کیلیے کوئی اجر وثواب نہ ہوگا۔ لوگوں نے اس آدمی سے تیسری مرتبہ یہی بات کہی کہ تم اللہ کے رسول ﷺ کے پاس جا کر پھر یہی سوال کرو۔ اسنے تیسری مرتبہ پھر یہ سوال کیا مگر اللہ کے رسول ﷺ نے ہر بار یہی جواب دیا کہ 'لا اجر له' ایسے شخص کیلیے کوئی اجر وثواب نہیں ہے۔" (۲)

اسی طرح کے ایک سائل کو آپ ﷺ نے یہی جواب ('لا اجر له') دیتے ہوئے فرمایا:

---

۱) [بخاری: کتاب الجہاد: باب من قاتل لتکون کلمۃ اللہ ھی العلیا (۲۸۱۰) مسلم: کتاب الامارۃ: باب من قتل..(۱۹۰۴) ابوداؤد (۲۵۱۴) ترمذی (۱۶۴۶) ابن ماجہ (۲۷۸۳) احمد (۳۹۲/۴)]

۲) [ابوداؤد کتاب الجہاد: باب فی من یغزو ویلتمس الدنیا (۲۵۱۶) مستدرک حاکم (۱۵/۲)]

''ان اللہ لا یقبل من العمل الا ما کان خالصا وابتغی بہ وجھہ.......''(1)

''اللہ تعالی صرف اس عمل کو قبول فرماتے ہیں جو خالص اللہ کی رضامندی اور خوشنودی کے حصول کے لیے کیا جائے۔''

بے شمار احادیث مبارکہ میں اس بات کو واضح کیا گیا ہے کہ اسلام میں محض دنیاوی اغراض و مقاصد کے حصول کے لیے لڑائی کی کوئی گنجائش نہیں۔ علاوہ ازیں نبی اکرم ﷺ کی پوری زندگی میں کوئی ایک واقعہ بھی ایسا نہیں کہ آپ ﷺ نے محض دنیاوی اغراض و مقاصد کیلیے کوئی جنگی اقدام کیا ہو۔ علاوہ ازیں محض دنیاوی اغراض و مقاصد کے حصول کیلیے اپنی توانائی اور کوشش صرف کرنے والوں کی قرآن مجید نے اسطرح مذمت کی ہے:

﴿مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا نُوَفِّ اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهَا وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ﴾ [ھود۔۱۵۔۱۶]

''جو شخص دنیا کی زندگی اور اسکی زینت پر فریفتہ (ہوجاتا) ہو ہم اس کو ان کے کل اعمال (کا بدلہ) یہیں بھرپور پہنچا دیتے ہیں اور یہاں انھیں کوئی کمی نہیں کی جاتی ہاں یہی وہ لوگ ہیں جن کیلیے آخرت میں سوائے آگ کے اور کچھ نہیں اور جو کچھ انہوں نے یہاں کیا تھا وہاں سب اکارت ہے اور جو کچھ ان کے اعمال تھے سب کچھ برباد ہونے والا ہے''

● شہرت، ناموری اور بہادری دکھانے کے لیے لڑنے کی ممانعت

اسلام نے شہرت نام و نمود، ریاکاری اور فخر و تکبر کا مظاہرہ کرنے کیلیے لڑائی کرنے سے منع کیا ہے۔ ارشاد باری تعالی ہے:

◆ ﴿وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ بَطَرًا وَّرِئَآءَ النَّاسِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ﴾ (الانفال۔۴۷)

(۱) [نسائی کتاب الجہاد: باب من غزا یلتمس الاجر والذکر]

"اور ان لوگوں جیسے نہ ہونا جو اتراتے ہوئے اور لوگوں کو دکھانے کیلئے گھروں سے نکل آئے اور وہ اللہ کی راہ سے روکتے ہیں اور وہ جو کرتے ہیں، اللہ اس پر احاطہ کئے ہوئے ہے"

جنگ حنین میں محض اس وجہ سے مسلمانوں کو قدرے نقصان اٹھانا پڑا کہ افراد و وسائل کی فراوانی کیوجہ سے ان میں یک گونہ فخر کا احساس پیدا ہو گیا تھا جیسا کہ قرآن مجید میں ہے:

◆ آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں کہ قیامت کے روز سب سے پہلے ایک شہید کا فیصلہ کیا جائیگا۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنی نعمتیں یاد دلائیں گے اور وہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا اقرار کرے گا۔ پھر اللہ تعالیٰ پوچھیں گے کہ تم نے میری نعمتوں کا حق کس طرح ادا کیا تو وہ شہید جواب دیگا کہ

"قاتلت فيك حتى استشهدت....."

"میں نے تیری راہ میں جہاد کیا حتی کہ شہید کر دیا گیا"۔

اللہ تعالیٰ فرمائیں گے :

"كذبت ولكنك قاتلت لان يقاتل جرئى فقد قيل ثم امر به فسحب على وجهه حتى القى فى النار...." "تو جھوٹ بولتا ہے تو نے اس لیے جہاد کیا تا کہ لوگ تمہیں بہادر کہیں اور دنیا والوں کی طرف سے تجھے بہادر کہا گیا۔۔۔ پھر فرشتوں کو حکم دیا جائیگا اور وہ اس شہید کو منہ کے بل گھسیٹ کر جہنم میں ڈال دیں گے۔"(1)

## ● عہد شکنی سے گریز

اگر دشمن سے کوئی معاہدہ کیا ہو تو اس میں خیانت کر کے لڑائی کرنے کو اسلام نے پسند نہیں کیا۔ بلکہ اسلام اس بات کا متقاضی ہے کہ دشمن کو لڑنے سے پہلے اچھی طرح متنبہ و مطلع کر دیا جائے تا کہ وہ لڑنے یا جزیہ دینے کی ادائیگی پر صلح کرنے یا مسلمان ہونے پر آخری

(1)[ مسلم کتاب الامارۃ: باب من قاتل للریاء.......(۱۹۰۵) نسائی کتاب الجہاد (۲۳/۶) حاکم (۱۱۰/۲)]

مرتبہ پوری سنجیدگی سے غور کرلے۔لیکن اسکے باوجود اگر دشمن لڑنے ہی پر آمادہ ہو تو پھر اس کے خلاف لڑائی کی جائے گی۔

## ● اسلام یا جزیہ کی پیش کش

جنگ شروع کرنے سے پہلے دشمن کو اسلام کی دعوت پیش کی جاتی ہے۔اگر وہ اس دعوت کو قبول کرتے ہوئے مسلمان ہو جائیں تو انہیں بھی دیگر مسلمانوں والے تمام حقوق حاصل ہوں گے حتی کہ انکا علاقہ اور اقتدار وغیرہ بھی انہی کے پاس [illegible] اگر دشمن اسلام کی دعوت سے انکار کردے تو پھر دوسری شرط یہ پیش کی جائے گی کہ وہ مذہبی طور پر تو پوری طرح آزاد ہیں لیکن اپنے مذہبی احکام بجالانے، اپنے قوانین کے مطابق اپنے فیصلے کرنے اور اپنے گھربار اور کاروبار کے مالک رہنے کے باوجود اپنے اقتدار اور سیاسی اثر ورسوخ سے دستبردار ہو جائیں اور مسلمانوں کو مقررہ ٹیکس (جزیہ) ادا کریں جبکہ اس صورت میں انکے دفاع کی ذمہ داری مسلمانوں پر ہوگی۔اگر دشمن اس دوسری صورت پر بھی رضامند نہ ہو تو پھر بالآخر اسکے خلاف جنگی اقدام کیا جائیگا۔جیسا کہ

● حضرت سلیمان بن بریدہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور انکے والد فرماتے ہیں کہ "اللہ کے رسول ﷺ جب کسی شخص کو کسی لشکر کا امیر بنا کر روانہ کرتے تو انہیں خاص طور پر تقوی کا حکم دیتے ......(اسکے علاوہ یہ حکم بھی دیتے کہ) جب تم مشرک دشمنوں سے آمنا سامنا کرو تو انہیں تین چیزوں کی پیش کش کرو۔ان میں سے جس چیز پر وہ راضی ہو جائیں تم اسے تسلیم کرکے لڑائی سے رک جاؤ۔انہیں اسلام کی دعوت دو اگر وہ قبول کرلیں تو تم بھی اس پر آمادہ ہو کر لڑائی سے رک جاؤ۔پھر انہیں یہ دعوت دو کہ وہ اپنے علاقہ سے ہجرت کرکے مہاجرین کے علاقے

میں چلے آئیں اور اس صورت میں انکے حقوق وفرائض وہی ہوں گے جو مہاجرین کے ہیں ......اگر وہ اسلام قبول کرنے سے انکار کردیں تو پھر ان سے جزیہ کی ادائیگی کا مطالبہ کرو۔لیکن اگر وہ جزیہ کی ادائیگی سے بھی انکار کردیں تو پھر انکے خلاف اللہ تعالی سے مدد طلب کرتے ہوئے لڑائی شروع کردو۔"(۱)

● حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ

"اللہ کے رسول ﷺ نے اسلام کی دعوت دیئے بغیر کسی قوم کے خلاف جہاد نہیں کیا۔"(۲)

## ● میدان جنگ کے آداب

### غیر مقاتلین کے قتل کی ممانعت

اسلام نے غیر مقاتلین سے لڑنے اور انہیں قتل کرنے سے منع کیا ہے۔غیر مقاتلین سے مراد وہ لوگ ہیں جو لڑنے کے لیے نہ خود میدان میں آئیں اور نہ ہی دیگر لڑنے والوں کی مدد کررہے ہوں مثلاً دشمن کے پچھلے کیمپوں اور بستیوں میں موجود مقاتلین کے بیوی، بچے ،اسی طرح بوڑھے اور معذور یا زخمی لوگ اور عبادت خانوں میں موجود پرستش کرنے والے وہ لوگ جنہیں جنگ سے سروکار نہیں۔یہ سب غیر مقاتلین (Non.combatants) میں شامل ہیں۔اسلام نے ان سے لڑنے اور انہیں قتل کرنے کی اجازت نہیں دی تاوقتیکہ یہ خود میدان جنگ میں نہ اتر آئے ہوں یا پھر کسی مصلحت کی بنا پر انہیں نشانہ بنانے کی گنجائش ہے وگرنہ نہیں۔جیسا کہ درج ذیل دلائل سے ثابت ہے:

(۱)[احمد (۵/۳۵۲) مسند دارمی (۲/۲۱۵) ابو یعلی (۱۴۱۳) مسلم (۱۷۳۱) ابو داؤد (۲۶۱۲) ترمذی (۱۴۰۸،۱۶۱۷) ابن ماجہ (۲۸۵۸) ابن حبان (۴۷۳۹) بیہقی (۹/۱۵،۴۹،۹۷) مجمع الزوائد (۵/۳۰۷)]

(۲)[احمد (۱/۲۳۱،۲۳۶) حاکم (۱/۱۵) ابو یعلی (۲۴۹۴) مسند عبد بن حمید (۶۹۷)]

❶ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ایک غزوہ میں دیکھا کہ ایک عورت قتل کی گئی ہے تو آپ نے اسے ناپسند کیا اور بچوں اور عورتوں کے قتل سے منع کر دیا۔ (۱)

حضرت صفوان بن عسالؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ہمیں ایک غزوہ کیلیے روانہ کیا اور حکم دیا کہ

لا تقتلوا ولیدا ''کسی بچے کو قتل نہ کرنا''(۲)

❸ حضرت رباح بن ربیعؓ سے مروی ہے کہ ہم ایک جنگ میں اللہ کے رسول ﷺ کے ہمراہ تھے کہ ایک جگہ پر لوگوں کا ہجوم دکھائی دیا۔ آنحضرت ﷺ نے ایک آدمی روانہ کیا تا کہ لوگوں کے ہجوم کی وجہ معلوم کرے۔ اسنے آ کر کہا کہ ایک مقتول عورت کی وجہ سے لوگ جمع ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہ عورت تو لڑنے والوں میں شامل نہ تھی۔ مقدمۃ الجیش کے سپہ سالار حضرت خالد بن ولیدؓ تھے۔ چنانچہ آپ ﷺ نے ایک آدمی کے ذریعے خالدؓ کو پیغام بھیجا کہ

''لا تقتلن امرأۃ ولا عسیفا ''(۳)

''کسی عورت اور مزدور وغیرہ کو قتل نہ کرو۔''

❹ حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسولؐ (جہادی لشکر) سے فرماتے:

''انطلقوا باسم اللہ وعلی ملۃ رسول اللہ ولاتقتلوا شیخا فانیا

---

(۱)[ بخاری کتاب الجہاد: باب قتل الصبیان فی الحرب، باب قتل النساء فی الحرب (۳۰۱۴،۳۰۱۵) مسلم (۱۷۴۴) ابوداؤد (۲۶۶۸) ترمذی (۱۵۶۹) ابن ماجہ (۲۸۴۱)]

(۲)[ احمد (۲۴۰/۴) ابن ماجہ (۲۸۵۷) السنن الکبری (۸۸۳۷)]

(۳)[ ابوداؤد کتاب الجہاد: باب فی قتل النساء (۲۶۶۹) احمد (۴۸۸/۳، ۱۷۸/۴) بیہقی (۹۱/۹) حاکم (۱۲۲/۲) السنن الکبری للنسائی (۱۸۶/۵) ابن ماجہ (۲۸۴۲) ابن حبان (۴۷۹۱)]

ولا طفلا ولا صغیرا ولا امرأة ولا تغلوا وضموا غنائمکم واصلحوا واحسنوا ان الله یحب المحسنین......."(۱)

"اللہ کا نام لے کر اور اللہ کے رسول کے طریقے پر کوچ کرو۔ کسی عمر رسیدہ ضعیف کو قتل نہ کرو، کسی بچے کو نہ چھوٹے کو اور نہ ہی کسی عورت کو قتل کرو۔ خیانت نہ کرو۔ مال غنیمت ایک جگہ جمع کرو۔ نیکی و احسان کرو بے شک اللہ تعالیٰ نیکی کرنیوالوں کو پسند کرتے ہیں۔"

● حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ جب لشکر روانہ کرتے تو انہیں نصیحت فرماتے کہ

"اللہ تعالیٰ کے نام کیساتھ نکلو اور اللہ کے راستے میں کافروں کے ساتھ لڑائی کرو۔ غدر نہ کرو، خیانت نہ کرو، مثلہ نہ کرو، بچوں اور خانقاہ نشین زاہدوں کو قتل نہ کرو۔"(۲)

◆ غیر اہل قتال کو کن استثنائی صورتوں میں قتل کیا جا سکتا ہے، اس کے بارے میں مولانا مودودیؒ کا درج ذیل اقتباس لائق مطالعہ ہے:

"ان مختلف جزئی احکام سے فقہائے اسلام نے یہ قاعدہ کلیہ مستنبط کیا ہے کہ تمام وہ لوگ جو لڑنے سے معذور ہیں یا عادتاً معذور کے حکم میں ہیں قتل سے مستثنیٰ ہیں۔ لیکن انکا استثنا علی الاطلاق نہیں ہے بلکہ اس شرط کیساتھ ہے کہ وہ عملاً جنگ میں حصہ نہ لیں۔ اگر ان میں سے کوئی عملاً جنگ میں فی الواقع شرکت کرے، مثلاً بیمار پلنگ پر لیٹے لیٹے فوجوں کو جنگی چالیں بتا رہا ہو، یا عورت جاسوسی کا کام کر رہی ہو یا بچہ خفیہ خبریں حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہو یا مذہبی طبقہ کا کوئی فرد دشمن قوم کو جنگ کا جوش دلاتا ہو، اسکا قتل جائز ہوگا۔ کیونکہ

(۱)[ابوداؤد کتاب الجہاد: باب فی دعاء المشرکین: (۲۶۱۴) اگرچہ اسکی سند میں ضعف ہے تاہم دیگر روایات سے اسکے مفہوم کی تائید ہوتی ہے]

(۲)[احمد(۱/۲۶۶)]

اسنے خود مقاتلین میں شامل ہو کر اپنے آپ کو غیر مقاتلین کے حقوق سے محروم کر لیا۔ اس باب میں اسلامی قانون کا خلاصہ یہ ہے کہ ہر شخص جو اہل قتال میں سے ہے، اسکا قتل جائز ہے۔ خواہ بالفعل لڑے یا نہ لڑے اور ہر شخص جو اہل قتال سے نہیں ہے اسکا قتل ناجائز ہے سوائے اس صورت کے کہ وہ حقیقتاً لڑائی میں شامل ہو یا مقاتلین کے سے کام کرنے لگے" (۱)

## مثلہ کی ممانعت:

دور جاہلیت میں جنگوں کا وحشیانہ اصول تھا کہ مقتولین کے لاشوں کا مثلہ کر کے بے حرمتی کیجاتی اور غیظ و غضب کی آگ بجھائی جاتی مگر اسلام نے لاشون کی بے حرمتی کرنے اور اعضا کی قطع و برید کرنے سے منع کر کے اس وحشیانہ فعل کا خاتمہ کر دیا۔ مثلہ کی حرمت سے متعلقہ چند احادیث درج ذیل ہیں:

❶ حضرت سلیمان بن بریدہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ جب کسی شخص کو لشکر کا امیر بنا کر روانہ کرتے تو اسے اللہ سے ڈرنے اور اپنی ماتحت جماعت کیساتھ نیکی و بھلائی سے پیش آنے کی خاص وصیت فرماتے اور یہ حکم فرماتے:

**"اغزوا باسم الله في سبيل الله قاتلوا من كفر بالله اغزوا فلا تغلوا ولاتغدروا ولاتمثلوا ولاتقتلوا وليدا..........."(۲)**

"اللہ کے راستے میں اللہ کا نام لیکر جہاد کرو اور کافروں کے ساتھ لڑو۔ جہاد کر ولیکن خیانت نہ کرو، دھوکہ بازی نہ کرو، مثلہ نہ کرو اور بچوں کو قتل نہ کرو۔"

(۱)[ الجہاد فی الاسلام (ص۔۲۲۳،۲۲۴)]

(۲)[ (مسلم کتاب الجہاد: باب تامیر الامام الامراء علی البعوث ..........،۱۷۳۱) احمد (۳۵۲/۵) دارمی (۲۱۵/۳) ابو یعلی (۱۴۱۳) ابو داؤد (۲۶۱۳) ترمذی (۱۴۰۸،۱۶۱۷) ابن حبان (۴۷۳۹) ابن ماجہ (۲۸۵۸) بیہقی (۱۵/۹)]

● حضرت صفوان بن عسالؓ فرماتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ایک سریہ (چھوٹا لشکر) بھیجتے وقت ہمیں فرمایا کہ

"سیروا باسم الله فی سبیل الله قاتلوا من کفر بالله ولا تمثلوا"(۱)

''اللہ کا نام لیکر اسکے راستہ میں جہاد کیلیے نکلو اور کافروں کیساتھ لڑائی کرو مگر مثلہ نہ کرو۔''

● حضرت عبداللہ بن یزید انصاریؓ سے مروی ہے کہ

"نهی النبی عن النهبی والمثلة"(۲)

''نبی اکرم ﷺ نے لوٹ مار مچانے اور مثلہ کرنے سے منع فرمایا۔''

## آگ میں جلانے کی ممانعت

اسلام نے اس بات کی اجازت نہیں دی کہ دشمن کو آگ میں جلا کر انتہائی وحشیانہ طریقہ سے قتل کیا جائے۔ کیونکہ اسلام سے پہلے غیر مسلموں کے ہاں شدت انتقام میں دشمن کو وحشیانہ طریقے سے قتل کرنا اور آگ لگا کر اسکے مرنے کے نظارے سے خوش ہونے کا حیوانی مادہ پایا جاتا تھا اور دور حاضر میں بھی ایسی مثالیں دیکھنے سننے میں آتی ہیں مگر اسلام ایسے وحشیانہ فعل کو حرام قرار دے دیتا ہے جسکے دلائل درج ذیل ہیں:

● حضرت ابوھریرہؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ہمیں ایک معرکہ کے لیے روانہ کیا اور فرمایا کہ

"ان وجدتم فلانا فلانا فاحرقوهما بالنار ثم قال رسول اللهﷺ حين اردنا الخروج انی امرتکم ان تحرقوا فلانا فلانا وان النار لا یعذب

(۱) ابن ماجه: کتاب الجهاد: باب وصية الامام (۲۸۵۷) احمد (۲۴۰/۴) السنن الکبری للنسائی (۳۶۰/۵)

(۲) بخاری کتاب المظالم: باب النهبی بغیر اذن صاحبه (۲۴۷۴) احمد (۳۰۷/۴)

بها الا الله فان وجدتموها فاقتلو هما ..... "(۱)

"اگر تمھیں فلاں فلاں مل جائیں تو انھیں آگ میں جلا دینا پھر جب ہم نے روانگی کا ارادہ کیا تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ میں نے تمھیں حکم دیا تھا کہ فلاں فلاں کو جلا دینا لیکن آگ ایک ایسی چیز ہے جسکی سزا صرف اللہ تعالیٰ ہی دے سکتا ہے اسلیے اگر وہ تمھیں ملیں تو انھیں قتل کرنا (آگ میں نہ جلانا)"

❷ ایک مرتبہ حضرت علیؓ نے کچھ مرتد لوگوں کو آگ سے جلا دیا اور جب یہ بات عبداللہ بن عباسؓ تک پہنچی تو انہوں نے کہا کہ اگر میں ہوتا تو ان (مرتد) لوگوں کو آگ سے نہ جلاتا کیونکہ نبی ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ

"لا تعذبوا بعذاب الله تم اللہ کے عذاب (آگ) کیساتھ لوگوں کو عذاب نہ دو۔"

تو اس فرمان کے پیش نظر میں انہیں آگ سے جلانے کی بجائے قتل کر دیتا کیونکہ نبی ﷺ کا فرمان ہے کہ

"من بدل دينه فاقتلوه جو شخص اسلام سے مرتد ہو جائے اسے قتل کر دو۔" (۲)

## لوٹ مار اور بدنظمی کی ممانعت

دور جاہلیت میں عربوں میں بدنظمی کیوجہ سے یہ رواج تھا کہ جنگ کے موقع پر جس طرف سے لشکر کا گزر ہوتا وہاں خوب لوٹ مار مچائی جاتی، راستے میں آنیوالی بستیوں اور مسافروں کو نشانہ بنایا جاتا اسی طرح میدان جنگ میں جسکے ہاتھ میں جو کچھ آتا وہ اسے اپنے قبضہ میں کر لیتا مگر اسلام نے اسطرح لوٹ مار کرنے اور اودھم مچانے سے خصوصی طور پر منع فرمایا جیسا کہ درج ذیل دلائل سے ثابت ہے:

(۱) [بخاری کتاب الجهاد: باب لا یعذب بعذاب اللہ (۳۰۱۶) ابوداؤد (۲۶۷۵)]

(۲) [بخاری ایضاً (۳۰۱۷)]

❶ عبداللہ بن یزید انصاریؓ سے مروی ہے کہ

"نهى النبي ﷺ عن النهبى و المثلة "

"نبی اکرم ﷺ نے لوٹمار مچانے اور مثلہ کرنے سے منع فرمایا ہے"(۱)

❷ حضرت انس جہنیؓ سے مروی ہے کہ میں ایک جنگ میں اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ تھا (کہ خبر آئی) کہ لوگوں نے راستے تنگ کرنے اور راہگیروں کو لوٹنے کا کام شروع کر رکھا ہے۔ آپ ﷺ نے ایک شخص کو بھیج کر اعلان کروایا کہ

"من ضيق منزلا او قطع طريقا فلا جهاد له "(۲)

"جس شخص نے راستہ تنگ کیا اور راہگیروں کو لوٹا اسکا کوئی جہاد نہیں۔"

❸ ایک انصاری صحابیؓ کا بیان ہے کہ ہم اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ ایک جہادی سفر میں تھے کہ لوگوں کو زور کی بھوک لگی اور انہیں چند بکریاں نظر آئیں اور وہ انہیں لوٹ لائے۔ ابھی انکا گوشت دیگچیوں میں پک رہا تھا کہ اللہ کے رسول ﷺ کمان ٹیکتے ہوئے وہاں تشریف لائے اور اپنی کمان کیساتھ تمام دیگچیاں الٹ دیں اور گوشت کو مٹی میں ملا دیا پھر فرمایا:

"ان النهبة ليست باحل من الميتة اوان الميتة ليست باحل من النهبة "(۳)

"لوٹ مار کا مال مردار سے زیادہ حلال نہیں۔ یا (آپ ﷺ نے یہ فرمایا کہ) مردار، لوٹ کھسوٹ کے مال سے بہتر نہیں ہے۔" (یعنی جسطرح مردار حرام ہے اسی طرح لوٹ مار سے حلال چیز بھی حرام ہو جاتی ہے۔)

---

(۱) [بخاری کتاب المظالم: باب النهبی بغیر اذن صاحبہ (۲۴۷۴) احمد (۳۰۷/۴)]

(۲) [ابوداؤد کتاب الجهاد: باب ما یؤمر من انضمام العسکر وسعتہ (۲۶۲۹)]

(۳) [ابوداؤد کتاب الجهاد: باب فی النهبی (۲۷۰۵)]

## تخریب کاری، دہشت گردی اور فتنہ وفساد پھیلانے کی ممانعت

دور جاہلیت میں محض دہشت اور خوف پیدا کرنے یا جوش انتقام کو ٹھنڈا کرنے کے لئے دشمن کے علاقہ میں کھیت کھلیانوں اور فصلوں کو خراب کرنا، مکانات کو تباہ و برباد کرنا، بستیوں کو نذر آتش کرنا، ضروریات زندگی کی اشیا کو قصداً تلف کرنا اور بڑے پیمانہ پر تخریب کاری کرنا جنگی معمول سمجھا جاتا تھا لیکن اسلام نے اس تخریب کاری کو فساد فی الارض قرار دے کر اس سے منع کر دیا جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے

❶ ﴿واللہ لا یحب الفساد﴾ ''اللہ تعالیٰ فساد کو پسند نہیں کرتا'' (البقرۃ۔۲۰۵)

❷ حضرت ابو بکرؓ نے اپنے عہد خلافت میں ملک شام کی طرف ایک جہادی لشکر روانہ کیا اور انکے امیر یزید بن ابی سفیان کو درج ذیل دس نصیحتیں کیں:

''لا تقتلن امرأۃ ولا صبیا ولا کبیرا ھرما ولا تقطعن شجرا مثمرا ولا تخربن عامرا ولا تعقرن شاۃ ولا بعیرا الا لمأکلۃ ولا تحرقن نخلا ولا تفقنہ ولا تغلل ولا تجبن''(۱)

''عورتوں، بچوں اور بوڑھوں کو قتل نہ کرنا، پھل دار درخت نہ کاٹنا، بستیاں ویران نہ کرنا، کوئی بکری یا اونٹ کھانے کے سوا ذبح نہ کرنا، کھجور کے درخت نہ کاٹنا اور نہ جلانا، خیانت نہ کرنا اور بزدلی نہ دکھانا۔''

❸ اسی طرح جب آنحضرت ﷺ نے معرکہ موتہ کیلیے حضرت زید بن حارثہؓ کی زیر قیادت لشکر روانہ کیا تو انہیں یہ وصیت فرمائی کہ ''جس جگہ حارث بن عمیرؓ (مسلمان سفیر) کو شہید کیا گیا ہے وہاں پہنچ کر اس علاقہ کے لوگوں کو اسلام کی دعوت دینا اگر وہ اسلام قبول کر لیں تو بہتر ورنہ اللہ تعالیٰ سے مدد مانگتے ہوئے جہاد کرنا۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ کے راستہ میں ان لوگوں کیساتھ جہاد کرنا جو اللہ کیساتھ کفر کرنے والے

(۱) [موطا: کتاب الجہاد: باب النھی من قتل النساء والولدان فی الغزو (۱۰) بیہقی (۹/۸۵)]

ہیں۔ اور عہد شکنی نہ کرنا، خیانت نہ کرنا، کسی بچے، عورت اور انتہائی عمر رسیدہ بوڑھے کو اور گرجے میں رہنے والے تارک الدنیا (راھب) کو قتل نہ کرنا۔"(۱)

## آرزوئے جنگ کی ممانعت

اسلام میں جسطرح جرائم کی بیخ کنی کے لیے بعض شرعی سزاؤں (حدود قصاص) کا نفاذ کرنا پڑتا ہے اسی طرح جنگ بھی ناگزیر صورتوں میں لڑنا پڑتی ہے۔ بہر دو صورت شرعی حدود اسلام کے مقاصد میں شامل ہیں نا جنگ وقتال۔ البتہ یہ چیزیں بعض دیگر مقاصد حسنہ کے حصول کے ذرائع ضرور ہیں جنہیں چار و ناچار اسی وقت بروئے کار لایا جاتا ہے جب کوئی دوسرا ذریعہ کارگر ثابت نہ ہو۔ اسلیے آنحضرت ﷺ نے بلاوجہ جنگ کی آرزو کرنے سے منع فرمایا ہے۔ جیسا کہ حضرت عبداللہ بن ابی اوفی سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا:

"یا ایھا الناس الا تتمنوا لقاء العدو وسلوا اللہ العافیۃ فاذا لقیتموھم فاصبروا واعلموا ان الجنۃ تحت ظلال السیوف........"(۲)

"لوگو! دشمن سے مڈبھیڑ کی آرزو نہ کرو اور اللہ تعالی سے سلامتی ہی کی دعا مانگا کرو لیکن جب دشمن سے مقابلہ ہو جائے تو پھر صبر و استقامت اختیار کرو اور یاد رکھو کہ جنت تلواروں کے سائے تلے ہے۔"

## قتل سفیر کی ممانعت

جنگوں میں ہمیشہ یہ اصول رہا ہے کہ جنگ سے پہلے ہی امن وصلح یا دوران جنگ کے

(۱)[(الرحیق المختوم ص۔ ۶۲۹)]

(۲)[بخاری کتاب الجہاد: باب لاتمنو القاء العدو (۳۰۲۵ ۹)]

، جنگ بندی وغیرہ کی بات چیت کرنے کیلیے سفیر بھیجے جاتے ہیں جنہیں قتل کرنا انتہائی معیوب یا دوسرے لفظوں میں جنگ کا الٹی میٹم سمجھا جاتا ہے۔ چونکہ سفرا کا قتل انتہائی قبیح خیال کیا جاتا تھا اسلیے آنحضرت ﷺ نے بھی اس اصول کو جاری رکھا اور جب مسیلمہ کذاب کے دو سفیر ابن نواحہ اور ابن اثال آنحضرت ﷺ کے پاس آئے اور مسیلمہ کے بارے میں کہنے لگے کہ ہم تو اسے اللہ کا سچا رسول سمجھتے ہیں تو آنحضرت ﷺ نے انکے کفریہ جملے سن کر فرمایا:

"لو كنت قاتلا رسولا لقتلتكما "(١)

"اگر میں کسی سفیر کو قتل کرنے کو جائز سمجھتا تو تم دونوں کو قتل کر دیتا۔"

ایک روایت میں اسطرح ہے:

"والله لو لا ان الرسل لا تقتل لضربت اعناقكما "(٢)

"خدا کی قسم اگر سفیروں کے قتل کرنے کا رواج ہوتا تو میں تمہاری گردنیں مار دیتا۔"

## میدان قتال اور وقت نماز

نماز ایسا فریضہ ہے کہ اگر معرکہ کارزار میں نماز کا وقت آ جائے تو تب بھی نماز معاف نہیں ہوتی البتہ سفر یا مرض میں جسطرح نماز میں تخفیف کی صورتیں موجود ہیں اسی طرح میدان جنگ میں بھی تخفیفِ نماز کی صورتیں موجود ہیں جیسا کہ ارشاد باری تعالی ہے:

﴿وَإِذَا كُنتَ فِيهِمْ فَأَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ فَلْتَقُمْ طَآئِفَةٌ مِّنْهُم مَّعَكَ وَلْيَأْخُذُوٓا أَسْلِحَتَهُمْ فَإِذَا سَجَدُوا فَلْيَكُونُوا مِن وَرَآئِكُمْ وَلْتَأْتِ طَآئِفَةٌ أُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوا فَلْيُصَلُّوا مَعَكَ وَلْيَأْخُذُوا حِذْرَهُمْ وَأَسْلِحَتَهُمْ﴾

"(اے پیغمبر! میدان جہاد میں) جب آپ ﷺ ان میں موجود ہوں اور انہیں نماز

(١)[احمد (١/٣٩٠-٣٩٦-٤٠٦)]

(٢)[ابوداود کتاب الجہاد: باب فی الرسل (٢٧٥٨) احمد (٣/٤٨٧) معجم الصحابہ لابن قانع (١١٢٢)]

پڑھانے لگیں تو چاہیے کہ انکی ایک جماعت آپکے ساتھ مسلح ہو کر کھڑی ہو پھر جب یہ سجدہ کر چکیں تو یہ ہٹ کر آپکے پیچھے آجائیں اور دوسری جماعت جسنے نماز نہیں پڑھی وہ آکر آپکے ساتھ نماز ادا کرے اور اپنا بچاؤ اور اپنے ہتھیار لیے رہیں۔" (النساء۔۱۰۲)

### ③ فتح کے بعد کے آداب

#### سجدہ شکر

دور جاہلیت میں فاتح قوم اپنی خوشی کا اظہار کرنے کیلیے وسیع پیمانے پر ناچ گانے اچھلنے کودنے اور جشن منانے کا انتظام کرتی اور اپنی قوت وطاقت اور فتح وغلبہ پر فخر وتکبر کا اظہار کرتی مگر اسلام نے ان تمام چیزوں کے برعکس فتح کے بعد عاجزی وانکساری اور شکر خداوندی کی تلقین فرمائی تاکہ فتح وکامرانی کو اپنی طاقت کا مرہون منت سمجھنے کی بجائے اللہ کی مدد ونصرت کا محتاج سمجھا جائے۔

حضرت ابو بکرہؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کا عام اصول تھا کہ جب کبھی آپ کو اچھے کام کی خبر پہنچتی یا کوئی بشارت دیجاتی تو آپ ﷺ اللہ تعالی کا شکر ادا کرتے ہوئے سجدہ ریز ہو جاتے۔ (۱)

اسی طرح فتح مکہ کے موقع پر جب آپ ﷺ اپنے لشکر کیساتھ فاتحانہ حیثیت کیساتھ مکہ میں داخل ہو رہے تھے تو آپ ﷺ نے عاجزی کیساتھ اپنا سر مبارک اتنا نیچے جھکا رکھا تھا کہ وہ اونٹنی کے پالان کو چھو رہا تھا۔ اور آپ کی زبان اطہر سے سورت النصر (اذا جاء نصر الله والفتح) کی تلاوت جاری تھی۔ یہ سورت اسی موقع پر نازل ہوئی جسمیں خصوصی طور پر آنحضرت ﷺ کو یہ حکم دیا گیا: ﴿فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ﴾ (النصر:۳)

"لہذا اپنے رب کی تعریف کیساتھ تسبیح بیان کیجئے اور اس سے مغفرت طلب کیجیے وہ بڑا ہی توبہ قبول کرنے والا ہے"

14225

(۱) [ابوداؤد کتاب الجهاد: باب فی سجود الشکر (۲۷۷۱)]

فتح مکہ کے موقع پر آنحضرت ﷺ نے خصوصی طور پر آٹھ رکعت نوافل شکرانے کے طور پر ادا کیے۔(۱)

اسی طرح آنحضرت ﷺ کا معمول تھا کہ جب آپ ﷺ سفر جہاد سے واپس لوٹتے تو تین مرتبہ تکبیر کہتے پھر یہ دعا پڑھتے:

"آئبون ان شاء الله تائبون عابدون حامدون لربناساجدون صدق الله وعده ونصر عبده وهزم الاحزاب وحده"

"ان شاء اللہ ہم اللہ کی طرف لوٹنے والے ہیں، ہم توبہ کرنے والے ہیں، اپنے رب کی عبادت کرنے والے ہیں، اس کی تعریف کرنے والے اور اس کے لئے سجدہ کرنے والے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اپنا وعدہ سچ کر دکھایا، اپنے بندے کی مدد کی، اور کافروں کے لشکروں کو اسی اکیلے نے شکست دی۔"(۲)

## قتل عام کی ممانعت

دور جاہلیت میں فاتحین جوش انتقام میں قتل عام کا حکم صادر کر دیتے اور آنا فانا دشمن قوم کے تمام لوگوں کو قتل کر دیا جاتا حتیٰ کہ جنگ میں شرکت نہ کرنے والے بوڑھے لوگ بھی اور معصوم بچے بھی قتل عام سے محفوظ نہ رہتے۔ ہر طرف لاشوں کے ڈھیر، خون کے دریا اور سروں کے مینار دکھائی دیتے۔ بستیوں کی بستیاں اور شہروں کے شہر نذر آتش کر دیئے جاتے ؛قرآن مجید کی درج ذیل آیت اسی حقیقت کی ترجمانی کرتی ہے:

﴿ إِنَّ الْمُلُوكَ إِذَا دَخَلُوا قَرْيَةً أَفْسَدُوهَا وَجَعَلُوا أَعِزَّةَ أَهْلِهَا أَذِلَّةً وَكَذَٰلِكَ يَفْعَلُونَ ﴾ (النمل ۔۳۴)

(۱)[تفصیلات کیلیے ملاحظہ ہو۔ بخاری: کتاب المغازی: باب این رکز النبی الرایۃ یوم الفتح، باب دخول النبی من اعلی مکۃ، باب منزل النبی ایوم الفتح ، فتح الباری (۱۲۰/۱۶ تا ۱۲۹) سیرت ابن ھشام (۶۹/۴ تا ۷۱)]

(۲)[بخاری کتاب الجهاد: باب مایقول اذا رجع من الغزو (۳۰۸۴)]

"بادشاہ جب کسی بستی میں (فاتحانہ) گھستے ہیں تو اسے تباہ و برباد کر چھوڑتے ہیں اور وہاں کے عزت والوں کو ذلیل کر دیا کرتے ہیں اور یہ لوگ اسی طرح (فساد برپا) کریں گے۔"

اسلام فتح کے بعد اسی طرح کے قتل عام اور فتنہ فساد کی اجازت نہیں دیتا۔ اول تو اسلام اپنے مدمقابل دشمن کو دو حصوں میں تقسیم کرتا ہے، ایک مقاتل؛ جو میدان جنگ میں بغرض لڑائی شریک ہوں اور دوسرے غیر مقاتل؛ جو لڑائی میں شریک نہ ہوں بلکہ عام شہری آبادی کے حکم میں ہوں۔ اسلام ان میں سے صرف مقاتلین کو قتل کرنے کی اجازت دیتا ہے اور وہ بھی اس وقت تک جب تلکہ جنگ جاری رہے اور فتح کے بعد کسی استثنائی صورت کے علاوہ عمومی طور پر انہیں قتل کی اجازت نہیں دیتا۔

اس سلسلہ میں فتح مکہ کے موقع پر آنحضرت ﷺ کا کردار ہمارے لیے مشعل راہ ہے کہ جب تمام مجرم آپ ﷺ کے سامنے گردنیں جھکائے اس خوف و خطر میں تھے کہ اب محمد ﷺ گذشتہ بیس سالوں کا ہم سے انتقام لیں گے اور اس انتقام میں آپ ﷺ حق بجانب بھی تھے مگر آپ ﷺ نے تمام باشندگان مکہ کو یہ کہتے ہوئے چھوڑ دیا:

**"لا تثریب علیکم الیوم یغفر الله لکم اذھبوا فانتم الطلقاء"**(1)

"آج تم پر کوئی سرزنش نہیں اللہ تعالیٰ تمہاری مغفرت فرمائیں جاؤ تم سب آج آزاد ہو۔"

## لاشوں کی بے حرمتی کی ممانعت

دور جاہلیت میں فاتح قوم کے افراد جوش انتقام میں شکست خوردہ قوم کی لاشوں کی بے حرمتی کرتے۔ لاشوں پر گھوڑے دوڑاتے، ان کا مثلہ کرتے، اعضا کاٹ کر ہار بناتے اور گلے میں ڈال کر ناچتے کودتے حتیٰ کہ مقتولین کی کھوپریوں میں شراب پیتے اور انتقام کی

(1) [سیرت ابن ھشام (۴/۷۷-۷۸) کتاب الاموال لابی عبیدہ (ص ۱۴۳) طبقات ابن سعد (۲/۱۴۱)]

آگ ٹھنڈی کرتے۔ مگر اسلام نے ایسی تمام اخلاق سوز حرکتوں پر پابندی لگاتے ہوئے دشمن کی لاشوں کی بے حرمتی ہی سے منع فرمادیا۔ جیسا کہ حضرت عبداللہ بن یزید انصاریؓ سے مروی ہے کہ

"نهى النبي ﷺ عن النهبى و المثلة "(۱)

"نبی اکرم ﷺ نے لوٹ مار اور مثلہ کرنے سے منع فرمادیا۔"

## مال غنیمت میں خیانت کے لیے لوٹ مار کی ممانعت

دور جاہلیت میں بعض لوگ صرف اس وجہ سے جنگ میں حصہ لیتے کہ لوٹ مار کا مال حاصل کیا جائے پھر مال و متاع کی طمع میں کسی اخلاقی ضابطہ کی پابندی نہ کیجاتی اور فتح حاصل ہونے کے بعد شہری آبادیوں کو جی بھر کر لوٹا جاتا اور جسے جو چیز پسند آتی وہ اسے اپنے قبضہ میں کر لیتا صاف ظاہر ہے کہ اس طرح کی لوٹ مار میں کسی جنگی نظم وضبط کی پابندی ممکن نہیں رہتی اور یہ بھی ممکن ہے کہ مال و متاع کے لالچ میں فاتح قوم آپس ہی میں لڑنا شروع ہو جائے۔ اسلیے اسلام نے لوٹ مار کی اس جاہلی عادت کو ختم کرنے کیلیے پہلے تو یہ اصول پیش کیا کہ کہ جس شخص نے مال و دولت کی خاطر جہاد میں شرکت کی اسے جہاد کا اجر وثواب ہی نہیں ملے گا، پھر یہ پابندی عائد کی گئی کہ مفتوح قوم کا سارا مال سپہ سالار کی نگرانی میں ایک جگہ پر جمع کر کے اسکے پانچ حصے کیے جائیں جن میں سے ایک بیت المال کا اور باقی چار حصے جنگ میں شریک ہونے والے مجاہدین میں مناسب طور پر سپہ سالار از خود تقسیم کرے۔

اسطرح جنگ میں شریک مجاہدین کو علم ہوگا کہ ہم تھوڑا مال غنیمت اٹھائیں یا زیادہ ہمیں تو صرف اتنا ہی ملنا ہے جتنا ہمارا حصہ بنتا ہے۔ پھر نا ممکن ہے کہ مال غنیمت کے لالچ میں اسلام کے مقرر کردہ جنگی اصول وضوابط میں مجاہدین تجاوز کریں۔ البتہ یہ ممکن تھا کہ پھر

(۱)[بخاری کتاب المظالم: باب النھبی بغیر اذن صاحبہ (۲۴۷۴) احمد (۳۰۷/۴)]

بھی کوئی شخص چوری چھپے مال غنیمت میں تجاوز کرتا مگر اس راہ کے انسداد کیلیے اسلام نے مال غنیمت چھپانے پر جہنم کی وعید بیان کر دی تا کہ پیش کردہ اصول وضوابط کو ہر طرح ممکن العمل بنایا جائے۔ جیسا کہ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ جب ہم نے خیبر فتح کیا تو سونے چاندی کی بجائے گائے، اونٹ، سامان اور باغات مال غنیمت میں حاصل ہوئے، ہم اللہ کے رسول ا کیساتھ واپس لوٹتے ہوئے وادی القری مقام پر ٹھہرے تو آپ ا کا ایک غلام جسے 'مدعم' کے نام سے پکارا جاتا تھا اور یہ غلام بنوضباب قبیلہ کے ایک شخص نے آپ کو بطور تحفہ پیش کیا تھا، آپ ا کی سواری کا کجاوہ اتار رہا تھا کہ اچانک ایک ناگہانی تیر اسے لگا اور وہ مر گیا۔ لوگ کہنے لگے: اسے مبارک ہو کہ اسنے شہادت کی موت پائی۔ آنحضرت انے فرمایا: ہر گز نہیں! قسم اس ذات کی جسکے ہاتھ میں میری جان ہے جو چادر اسنے خیبر میں تقسیمِ غنیمت سے پہلے مال غنیمت سے چرائی تھی وہ اس پر آگ بن کر برس رہی ہے۔ یہ سن کر ایک اور آدمی جوتی کا ایک یا دو تسمے لیکر آپ ا کے پاس آیا اور کہا کہ یہ مال غنیمت سے میں نے بلا اجازت اٹھا لیے تھے۔ آپ انے فرمایا کہ (اگر تو یہ واپس نہ کرتا تو) یہی ایک تسمہ یا دو تسمے آگ بن جاتے (اور قیامت کے روز تجھے جلاتے!)(۱)

## عصمت وعزت کی حرمت

دور جاہلیت میں فاتحین جوش انتقام میں مفتوح قوم کی عورتوں کی بے دریغ عصمت دری کو اپنا حق سمجھتے تھے مگر اسلام نے اس سلسلہ میں بھی اسی طرح حدود وقیود اور اصول وضوابط مقرر کیے ہیں جسطرح لوٹ مار روکنے کیلیے مال غنیمت کے اصول وضوابط مقرر کیے ہیں۔ مثلاً سب سے پہلے تو یہی بات قابل غور ہے کہ دشمن قوم کی کسی عورت کی عصمت دری اسلام کی نگاہ میں اسی طرح جرم ہے جسطرح عام حالات میں یہ جرمِ عظیم ہے۔ پھر اگر دشمن

---

(۱)[بخاری کتاب المغازی، باب غزوہ خیبر (۴۲۳۴)]

قوم مسلمان ہو جائے تو انکے تمام حقوق وفرائض اسی طرح قابل تعمیل ہیں جسطرح عام مسلمانوں کے۔

اگر وہ مسلمان نہ ہوں مگر جزیہ کی شرط پر صلح کرلیں تو پھر بھی انکی جان ومال اور عزت کا احترام مسلمانوں پر فرض ہے۔ البتہ اگر دشمن قوم لڑائی پر مصر رہے اور لڑائی میں شکست کھاجائے تو اس صورت میں انکی عورتیں (لونڈیاں) الگ جمع کیجائیں گی اور سپہ سالار مال غنیمت کی طرح انہیں مجاہدین میں تقسیم کرے گا اور جسطرح مال غنیمت کی تقسیم سے پہلے مال چرانا جرم عظیم ہے اسی طرح تقسیم سے پہلے ان عورتوں سے قربت کرنا زنا کے زمرے میں داخل ہے۔لیکن سپہ سالار (امیر) کی تقسیم کے بعد ہر مجاہد اپنے حصہ کی عورت (لونڈی) سے ہر طرح متمتع ہوسکتا ہے البتہ جماع کیلیے اسے ایک ماہ تک رکنا پڑے گا اور اگر وہ لونڈی حاملہ ہو تو پھر وضع حمل کے بعد اس سے صحبت جائز ہے۔ علاوہ ازیں اس لونڈی کے لباس ،رہائش اور خورد ونوش وغیرہ کا بھی وہی ذمہ دار ہوگا جس کے قبضہ میں وہ عورت (لونڈی) دی گئی ہے۔اگر چاہے تو اسے آزاد کرکے اسکے ساتھ نکاح بھی کرسکتا ہے۔

## ⓺ عبادت گاہوں کی حرمت

دور جاہلیت میں عبادت گاہوں کی پائمالی کی واضح مثالیں تونہیں ملتیں البتہ دور حاضر میں یہ دیکھنے میں آیا ہے کہ فاتح قوم عام طور پر دشمن قوم کے عبادت خانوں کی حرمت پامال کرتے ہوئے انہیں گھوڑوں کے اصطبل یا شراب اور جوا خانوں میں بدل دیتی ہے۔مگر اسلام عبادت خانوں کی اسطرح حرمت پامال کرنے کی اجازت نہیں دیتا قطع نظر اس سے کہ وہ کسی دین ومذہب کے پیروکاروں کے معبد ہیں۔ارشاد باری تعالی ہے:

﴿ولو لا دفع الله الناس بعضهم ببعض لهدمت صوامع وبيع وصلوٰت ومساجد يذكر فيها اسم الله كثيرا.......... ﴾(الحج۔۴۰)

''اگر اللہ تعالی لوگوں کو آپس میں ایک دوسرے سے نہ ہٹاتا رہتا تو عبادت خانے اور گرجے اور مسجدیں اور یہودیوں کے معبد اور وہ مسجدیں بھی سب ڈھائے جا چکے ہوتے جہاں اللہ تعالی کا نام بکثرت لیا جاتا ہے۔''

## ● جہاد اور دہشت گردی میں نتائج کے لحاظ سے فرق

دہشت گردی کا نتیجہ اس کے سوا کچھ نہیں کہ دنیا (یا مطلوبہ ملک) میں بدامنی، خوف وہراس، فتنہ وفساد اور وحشیت ودہشت پھیلتی ہے جبکہ جہاد کے نتیجہ میں دنیا میں امن وامان اور عدل وانصاف قائم ہوتا ہے، فتنہ وفساد، ظلم وتشدد، خوف وہراس اور وحشیت وبربریت کا خاتمہ ہوتا ہے اور مظلوم انسانیت سکھ اور چین کا سانس لیتی ہے۔

اگر چہ میدان جہاد میں بھی خون بہتا ہے، سروں کے مینار اور لاشوں کے انبار لگتے ہیں مگر میدان جہاد میں اللہ کے سپاہیوں کا بہنے والا خون اتنا مقدس ہوتا ہے کہ اس کے پہلے قطرے ہی پر اللہ تعالیٰ شہید ہونے والے کے تمام گناہ معاف فرما دیتے ہیں۔ اور اللہ کے باغیوں اور ظالموں کا خون اتنا زہریلا اور گندا ہوتا ہے کہ اسے بہانا ہی دنیوی امن وامان اور اخروی اجر وثواب کا پیش خیمہ ہے۔ گویا دہشت گردی کے ذریعے معصوم وبے گناہ لوگوں کا خون بہتا ہے تو جہاد کے ذریعے اصل مجرموں کو کیفر کردار تک پہنچایا جاتا ہے۔ دہشت گردی کے ذریعے اگر خوف وہراس کی فضا پیدا ہوتی ہے تو جہاد کے ذریعے امن وامان قائم ہوتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ﴾ (البقرۃ۔۲۵۱)

''اور اگر اللہ تعالیٰ لوگوں کو ایک دوسرے کے ذریعے نہ روکتا تو زمین میں فساد پھیل جاتا۔''

دہشت گردی اور جہاد کے ان نتائج ہی کی وجہ سے دہشت گرد اللہ تعالیٰ کی نگاہ میں بہت بڑا مجرم ہونے کی وجہ سے سنگین ترین سزا کا مستحق ہے جبکہ جہاد کرنے والا اللہ تعالیٰ کا

منظور نظر ہونے کی وجہ سے عام مسلمانوں سے کہیں زیادہ اجر وثواب کا مستحق ہے۔

## دہشت گردوں کی سزا

''انما جزاء الذین یحاربون اللہ ورسولہ ویسعون فی الارض فسادا ان یقتلوا او یصلبوا او تقطع ایدیھم وارجلھم من خلاف اوینفوا من الارض ذلک لھم خزی فی الدنیا ولھم فی الاخرۃ عذاب عظیم''(المائدہ۔۳۳)

''ان کی سزا جو اللہ تعالیٰ سے اور اس کے رسول سے لڑیں اور زمین میں فساد کرتے پھریں یہی ہے کہ وہ قتل کر دیئے جائیں یا سولی چڑھا دیئے جائیں یا مخالف جانب سے انکے ہاتھ پاؤں کاٹ دیئے جائیں یا انہیں جلاوطن کر دیا جائے۔ یہ تو ہوئی ان کی دنیوی ذلت وخواری اور آخرت میں ان کے لیے بڑا بھاری عذاب ہے۔''

'' ومن یقتل مؤمنا متعمدا فجزاؤہ جھنم خالدا فیھا وغضب اللہ علیہ ولعنہ واعدلہ عذابا عظیما''(النساء: ۹۳)

''جوکوئی کسی مومن کو قصداً قتل کر ڈالے اس کی سزا دوزخ ہے جس میں وہ ہمیشہ رہے گا۔اس پر اللہ تعالیٰ کا غضب ہے اور اس کی لعنت ہے اور اس کے لیے اللہ تعالیٰ نے بڑا عذاب تیار کر رکھا ہے۔''

## مجاہدین کا اجر وثواب

﴿لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ غَيْرُ أُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ فَضَّلَ اللَّهُ الْمُجَاهِدِينَ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقَاعِدِينَ دَرَجَةً وَكُلًّا وَعَدَ اللَّهُ الْحُسْنَى وَفَضَّلَ اللَّهُ الْمُجَاهِدِينَ عَلَى الْقَاعِدِينَ أَجْرًا عَظِيمًا﴾(النساء۔۹۵)

''مسلمانوں میں سے جو بیٹھ رہنے والے ہیں حالانکہ وہ کوئی عذر نہیں رکھتے اور

جو اللہ کی راہ میں اپنے مال اور اپنی جان سے لڑنے والے ہیں، یہ دونوں برابر نہیں ہیں ۔اللہ تعالیٰ نے مال اور جان سے جہاد کرنے والوں کو بیٹھ رہنے والوں پر درجے میں فضیلت بخشی ہے اور گو نیک وعدہ سب سے ہے لیکن اجر عظیم میں اللہ تعالیٰ نے جہاد کرنے والوں کو بیٹھ رہنے والوں پر بزرگی دی ہے۔"



باب 3



# کیا اسلام دہشت گرد دین ہے..؟

- اسلام کسے کہتے ہیں؟
- امن وسلامتی قرآن مجید کی روشنی میں
- امن وسلامتی احادیث کی روشنی میں

0321 7516039



# کیا اسلام دہشت گرد دین ہے؟

دشمنانِ اسلام نے ہر دور میں اسلام کو مطعون و بدنام کرنے کے لیے پوری کوشش کی اور کبھی کوئی موقع ضائع نہ جانے دیا۔ اب ایک عرصہ سے اسلام کے بارہ میں یہ پروپیگنڈہ کیا جا رہا ہے کہ اسلام دہشت گردی، تخریب کاری اور بدامنی کی تعلیم دیتا ہے۔ اس سلسلے میں دہشت گردی کے بعض واقعات کا از خود ارتکاب کر کے اس کے قلابے کسی مسلمان جماعت یا ملک کے ساتھ ملا دیئے جاتے ہیں۔ پھر میڈیا کے ذریعے اسے سچ ثابت کرنے کی مہم چلائی جاتی ہے اور خوب شور مچایا جاتا ہے کہ اسلام دہشت گردی، درندگی، سفاکی، بدامنی، آتش زدگی، تباہی و بربادی اور تخریب کاری کی تعلیم دیتا ہے۔۔۔!!

اس دعوے کو اس وقت مزید گرہ لگائی جاتی ہے جب فلسطین و کشمیر یا اراکان و چیچنیا اور فلپائن وغیرہ کا کوئی مظلوم مسلمان یا گروہ ظلم و تشدد اور جارحیت کے خلاف ردِ عمل کے طور پر کوئی ایسی کارروائی کر بیٹھتا ہے جس کی اسلام اجازت نہیں دیتا۔ مگر دشمنانِ اسلام اس ردِ عمل کے اسباب و وجوہات تلاش کرنے اور ان پر قابو پانے کی بجائے اسلام کے خلاف زبانِ طعن دراز کرنے لگتے ہیں۔

مزید برآں جب مظلوم مسلمان ظلم کے بدلہ اور حقِ آزادی کی خاطر جہادی تحریکیں کھڑی کر کے جذبۂ شہادت کے شوق میں میدان میں اتر آتے ہیں تو انہیں کچلنے اور دبانے کے لیے جہاں ظلم کے دیگر ہتھکنڈے استعمال کیے جاتے ہیں وہاں مجموعی طور پر اسلام کو بھی بدنام کیا جاتا ہے کیونکہ اول تو اسلام ظلم کی کوئی صورت قبول کرنے پر آمادہ نہیں بلکہ ظلم کے خلاف اٹھ کھڑا ہونے کا حکم دیتا ہے اور دوم یہ کہ اس وقت خطہء ارضی پر سب سے زیادہ مسلمان ہی ظلم و تشدد اور جارحیت کا شکار ہیں۔ مسلمانوں کے خطوں پر مسلم اکثریت کے

باوجود دشمنانِ اسلام کا تسلط ہے اور اس ظالمانہ تسلط کے خلاف مسلمان لامحالہ جہاد کر رہے ہیں ۔اس لیے دہشت گرد تو اصولی طور پر وہ ہیں جنہوں نے مسلمانوں پر ناجائز قبضہ جما رکھا ہے نا کہ وہ جو اس ظلم کے خلاف برسرِ پیکار ہیں اور نہ ہی وہ دین جو اس ظلم کے خلاف اٹھ کھڑے ہونے اور اپنے حقوق کا تحفظ کرنے پر ابھارتا ہے! اس لیے اس بنیاد پر اسلام کو دہشت گرد مذہب قرار دینا کہ یہ اپنے ماننے والوں کو ظلم و تشدد کے خالف مزاحمت اور جہاد کے لیے ابھارتا ہے، سراسر غیر معقول الزام ہے۔

لیکن اگر اس کے برعکس کوئی شخص دینِ اسلام کے بارے میں یہ رائے رکھتا ہے کہ اسلام تو امن وامان کی فضا خراب کرنے اور بلا جواز ہتھیار اٹھا کر معصوم و بے گناہ لوگوں کا خون بہانے کی تعلیم دیتا ہے، تو پھر ایسے شخص کی اسلام کے بارے میں معلومات درست نہیں اور اس کے ناقص مطالعہ و معلومات پر مبنی اس رائے سے اسلام قطعی طور پر بری ہے۔

جہاد اور دہشت گردی کے حوالہ سے مختلف پہلو اُجاگر کیے جا چکے ہیں، اس لیے مناسب معلوم ہوتا کہ اب اسلام کے بارے میں چند ایسی بنیادی معلومات پیش کی جائیں جن سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ اسلام امن وسلامتی والا دین ہے، دہشت گردی و تخریب کاری کی ترغیب دلانے یا اس کی حوصلہ افزائی کرنے والا دین ہرگز نہیں ہے۔

## اسلام کسے کہتے ہیں؟

لفظ اسلام 'سلم' سے نکلا ہے جسکا لغوی معنی (یعنی عربی زبان میں اس لفظ ''سلام'' کا معنی) سلامتی و تابعداری، صلح اور رضامندی ہے۔ سیاق وسباق کی مناسبت سے لفظ ''سلم ''عربی میں جہاں بھی استعمال ہوتا ہے وہاں انہی معانی (یعنی سلامتی و تابعداری، صلح اور رضامندی) میں سے کسی معنی کے لیے استعمال ہوتا ہے اور اگر غور کیا جائے تو ان سب معانی میں قدر مشترک ''امن وسلامتی'' ہی ہے۔

دین اسلام کو بھی اسلام اس لیے کہا جاتا ہے کہ ''اسلام'' کا لغوی معنی ہے تابعداری وفرمانبرداری کرنا۔ دین اسلام قبول کرنے والا چونکہ اللہ تعالی کی تابعداری کا اقرار کرتا ہے اس لیے اسے مسلمان (یعنی مطیع وفرمانبردار) کہا جاتا ہے۔ علاوہ ازیں لفظ 'سلم' کی مناسبت سے اسلام کا یہ مفہوم بھی سامنے آتا ہے کہ اس دین میں داخل ہونے والا دنیا اور آخرت میں اللہ کے عذاب سے امن وسلامتی حاصل کر لیتا ہے۔

امام راغب اصفہانی رقمطراز ہیں کہ

''اسلام'' ۔۔۔ کے اصل معنی 'سلم' (صلح) میں داخل ہونے کے ہیں اور صلح کے معنی یہ ہیں کہ فریقین باہم ایک دوسرے کی طرف سے تکلیف پہنچنے سے بے خوف ہو جائیں ۔۔۔ شرعا اسلام کی دو قسمیں ہیں:

ا۔ کوئی شخص محض زبان سے اسلام کا اقرار کرے، دل سے معتقد ہو یا نہ ہو، اس سے اس انسان کا مال وجان اور عزت محفوظ ہو جاتی ہے، مگر اس کا درجہ ایمان سے کم ہے اور اس آیت:

﴿قَالَتِ الْاَعْرَابُ اٰمَنَّا قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا وَلٰكِنْ قُوْلُوْٓا اَسْلَمْنَا﴾ (۴۹۔۱۴)

''دیہاتیوں نے کہا کہ ہم ایمان لے آئے ہیں۔ (اے محمد ﷺ!) آپ کہہ دیجیے کہ تم ایمان نہیں لائے بلکہ تم (یوں) کہو کہ ہم اسلام لائے ہیں۔'' ۔۔۔

۔۔۔ میں اَسْلَمْنَا سے یہی (پہلی قسم) مراد ہے۔

۲۔ اسلام کا دوسرا درجہ وہ (ایمان) ہے جو اس (پہلے درجہ) سے بھی بڑھ کر ہے اور وہ یہ ہے کہ زبان کے اعتراف کے ساتھ ساتھ قلبی اعتقاد بھی ہو اور عملی طور پر اس (دین) کے تقاضوں کو بھی پورا کیا جائے، مزید برآں یہ کہ انسان ہر طرح سے قضا وقدر الٰہی کے سامنے سر تسلیم خم کر دے۔ جیسا کہ درج ذیل آیت میں حضرت ابراہیمؑ کے بارے میں ہے کہ

﴿اِذْ قَالَ لَهٗ رَبُّهٗٓ اَسْلِمْ قَالَ اَسْلَمْتُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ (۲۔۱۳۱)

''جب ان سے ان کے پروردگار نے کہا کہ اسلام لے آؤ تو انہوں نے عرض کی کہ میں رب العالمین کے سامنے سر تسلیم خم کرتا ہوں۔''

گزشتہ بحث کا خلاصہ یہ نکلا کہ جو شخص اسلام قبول کرتا ہے وہ گویا یہ اقرار کر لیتا ہے کہ میں اپنے آپ کو مکمل طور پر اللہ تعالیٰ کے سپرد کرتا ہوں۔ میرا نفس اللہ کے تابع ہوگا۔ میرا ہر عمل اللہ کے حکم کے مطابق ہوگا۔ میں من مانی اور خواہش پرستی کی بجائے خدا پرستی کا ثبوت دونگا۔ صاف ظاہر ہے کہ ایسا شخص دنیا میں وہی کام کرے گا جو اللہ تعالیٰ کی رضامندی وخوشنودی کے مطابق ہوگا اور ہر ایسے کام سے اجتناب کریگا جس سے اللہ تعالیٰ ناراض ہوتے ہیں۔

اب ہم قرآن مجید کی روشنی میں یہ جائزہ لیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اپنی زمین پر فتنہ وفساد ، خوف وہراس، بدامنی، دہشت گردی، تخریب کاری، خون ریزی، آتشزدگی وغیرہ کا مظاہرہ چاہتے ہیں یا امن وامان، عدل وانصاف، راحت وچین، صلح وصفائی اور امن وسلامتی کا دور دورہ چاہتے ہیں۔۔۔؟؟

# اسلام اور امن وسلامتی قرآن مجید کی روشنی میں

ا۔ اللہ تعالیٰ سلامتی کے داعی!

﴿وَاللّٰهُ يَدْعُوْا اِلٰى دَارِ السَّلَامِ وَيَهْدِى مَنْ يَّشَآءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ﴾

"اللہ تعالیٰ سلامتی کے گھر (جنت) کی طرف تمہیں بلاتے ہیں اور جسے چاہتے ہیں صراط مستقیم کی ہدایت کرتے ہیں۔" (یونس۔۲۵)

۲۔ اللہ کے برگزیدہ بندوں کے لیے سلامتی ہے!

﴿قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسَلَامٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى﴾ (النمل۔۵۹)

"آپ کہہ دیجیے کہ ہر طرح کی تعریف اللہ تعالیٰ ہی کے لیے ہے اور اس کے برگزیدہ بندوں پر سلامتی ہو۔"

### ۳۔ اللہ تعالیٰ فساد پسند نہیں کرتے!

﴿وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ﴾ (البقرۃ۔۲۰۵)

"اللہ تعالیٰ فساد کو پسند نہیں کرتے۔"

### ۴۔ اللہ تعالیٰ فساد کرنے والے کو بھی پسند نہیں کرتے!

﴿وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ﴾ (المائدہ۔۶۴)

"وہ (یہود) زمین بھر میں شر و فساد مچاتے پھرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ فسادیوں سے محبت نہیں کرتے۔"

### ۵۔ اللہ تعالیٰ فتنہ و فساد سے منع کرتے ہیں!

﴿وَلَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ﴾ (البقرۃ۔۶۰)

"زمین میں فساد نہ مچاتے پھرو"

### ۶۔ ایک دوسرے کو فساد سے روکنا خدائی حکم ہے!

﴿فَلَوْ لَا كَانَ مِنَ الْقُرُوْنِ مِنْ قَبْلِكُمْ اولوا بقية ينهون عن الفساد في الارض الا قليلا ممن انجينا منهم﴾ (ھود۔۱۱۶)

"تم سے پہلے جو قومیں گزر چکی ہیں ان میں ایسے اہل خیر کیوں نہ پیدا ہوئے جو دوسروں کو زمین میں فساد کرنے سے روکتے۔ البتہ بہت تھوڑے لوگ ان میں ایسے بھی تھے جنہیں ہم نے نجات دی"

### ۷۔ فتنہ و فساد پھیلانے والوں کی سزا!

"انما جزاء الذين يحاربون الله ورسوله ويسعون في الارض فسادا ان يقتلوا او يصلبوا او تقطع ايديهم وارجلهم من خلاف اوينفوا من الارض ذلک لهم خزى في الدنيا ولهم في الاخرة عذاب عظيم" (المائدہ۔۳۳)

"ان کی سزا جو اللہ تعالیٰ سے اور اس کے رسول سے لڑیں اور زمین میں فساد کرتے پھریں یہی ہے کہ وہ قتل کر دیئے جائیں یا سولی چڑھا دیئے جائیں یا مخالف جانب سے انکے ہاتھ پاؤں کاٹ دیئے جائیں یا انہیں جلاوطن کر دیا جائے۔ یہ تو ہوئی ان کی دنیوی ذلت وخواری اور آخرت میں ان کے لیے بڑا بھاری عذاب ہے۔"

۸۔فسادی اور امن وسلامتی کے دشمن جنت میں نہیں جائیں گے!

﴿تلک الدار الآخرة نجعلها للذین لایریدون علوا فی الارض ولافسادا والعاقبة للمتقین﴾(القصص۔۸۳)

"یہ دار آخرت (جنت) تو ہم ان لوگوں کے لیے مخصوص کر دیتے ہیں جو زمین میں برائی یا فساد نہیں چاہتے اور (بہتر) انجام تو متقین کے لیے ہے۔"

۹۔اللہ تعالیٰ نیکی واحسان، عدل وانصاف اور جہاد کرنیوالوں کو پسند کرتے ہیں

﴿فاعف عنه واصفح ان الله یحب المحسنین﴾(المائدہ۔۱۳)

"انہیں معاف کیجیے اور ان سے درگزر کیجیے بیشک اللہ تعالیٰ احسان کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔"

﴿وان حکمت فاحکم بینهم بالقسط ان الله یحب المقسطین﴾

"ہاں اگر آپ ان کے درمیان فیصلہ کریں تو پھر انصاف سے فیصلہ کیجئے کیونکہ اللہ تعالیٰ انصاف کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔"(المائدہ۔۴۲)

﴿فاصلحوا بینهما بالعدل واقسطوا ان الله یحب المقسطین﴾

"تو ان کے درمیان انصاف سے صلح کر۔ یقیناً اللہ تعالیٰ انصاف کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔"(الحجرات۔۹)

﴿ان الله یحب المتقین﴾(التوبة۔۷)

"یقیناً اللہ تعالیٰ متقین سے محبت کرتا ہے۔"

﴿واللہ یحب المطھرین﴾ (التوبہ۔۱۰۷)

''اور اللہ تعالیٰ بہت پاکیزگی اختیار کرنے والوں کو پسند کرتے ہیں۔''

﴿إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِهِ صَفًّا كَأَنَّهُم بُنْيَانٌ مَّرْصُوصٌ﴾

''اللہ تعالیٰ یقیناً ان لوگوں کو پسند کرتا ہے جو اس کی راہ میں صف بستہ ہو کر لڑتے ہیں جیسے کہ وہ ایک سیسہ پلائی ہوئی دیوار ہیں۔'' (الصّف۔۴)

﴿فَإِذَا عَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِينَ﴾

''پھر جب آپ پختہ ارادہ کرلیں تو اللہ پر بھروسہ کیجیے بلاشبہ اللہ بھروسہ کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔'' (آل عمران۔۱۵۹)

۱۰۔ اللہ تعالیٰ ظالموں، سرکشوں، باغیوں، فسادیوں اور دہشت گردوں کو پسند نہیں کرتے

﴿وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظَّالِمِينَ﴾ (آل عمران۔۵۷)

''اور اللہ تعالیٰ ظالموں سے محبت نہیں کرتے۔''

﴿إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَن كَانَ مُخْتَالًا فَخُورًا﴾ (النسآء۔۳۶)

''اللہ تعالیٰ یقیناً مغرور اور خود پسند بننے والوں کو پسند نہیں کرتا۔''

﴿وَلَا تَعْتَدُوا إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ﴾ (المائدہ۔۸۷)

''اور حد سے نہ بڑھو کیونکہ اللہ تعالیٰ حد سے بڑھنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔''

﴿وَلَا تُسْرِفُوا إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِينَ﴾ (الانعام۔۱۴۱)

''اور تم اسراف نہ کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ اسراف کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔''

﴿إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْخَائِنِينَ﴾ (الانفال۔۵۸)

''یقیناً اللہ تعالیٰ خیانت کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔''

﴿إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُتَكَبِّرِينَ﴾ (النحل۔۲۳)

"یقیناً اللہ تعالیٰ تکبر کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔"

﴿وَاللّٰهُ لَا یُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِیْمٍ﴾ (البقرۃ۔۲۷۶)

"اور اللہ تعالیٰ کسی ناشکرے بدعمل انسان کو پسند نہیں کرتا۔"

# امن وسلامتی احادیث کی روشنی میں

## امن وسلامتی کے قیام کے بارے میں

۱۔ حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

"المسلم من سلم المسلمون من لسانه ویده "(۱)

"مسلمان وہ ہے جو مسلمانوں کو اپنی زبان اور ہاتھ سے (تکلیف) پہنچنے سے محفوظ رکھے۔"

۲۔ حضرت ابوموسیٰؓ روایت کرتے ہیں کہ میں نے کہا: اے اللہ کے رسولؐ! سب سے افضل اسلام (یا مسلمان) کون ہے؟ تو آپؐ نے ارشاد فرمایا:

"من سلم المسلمون من لسانه ویده "(۲)

"جس کی زبان اور ہاتھ سے دیگر مسلمان محفوظ رہیں۔"

۳۔ حضرت ابوشریحؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

"واللہ لایؤمن واللہ لایؤمن واللہ لایؤمن قیل ومن یارسول اللہ ؟قال الذی لایأمن من جارہ بوائقه "(۳)

"بخدا! وہ مومن نہیں، بخدا! وہ مومن نہیں، بخدا وہ مومن نہیں! عرض کیا گیا کون مومن نہیں اے اللہ کے رسول ﷺ؟ فرمایا وہ شخص جس کے شر سے اس کا پڑوسی محفوظ نہ ہو۔"

(۱) [بخاری: کتاب الرقاق: باب الانتھاء عن المعاصی (۶۴۸۴) مسلم: کتاب الایمان: باب بیان تفاضل الاسلام (۴۱) ترمذی (۲۶۲۷)]

(۲) [مسلم ایضاً (۴۲)]

(۳) [بخاری: کتاب الادب: باب اثم من لا یامن جارہ بوائقه (۶۰۱۶)]

۴۔حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ کچھ لوگ بیٹھے ہوئے تھے کہ اللہ کے رسول ﷺ ان کے پاس (آکر) کھڑے ہوئے اور فرمایا:

**"الا اخبرکم بخیرکم من شرکم؟قال فسکتوا ،فقال ذلک ثلاث مرات،فقال رجل بلیٰ یارسول اللہ اخبرنا بخیرنا من شرنا قال :خیرکم من یرجی خیرہ ویؤمن شرہ وشرکم من لا یرجی خیرہ ولا یؤمن شرہ "(۱)**

"کیا میں تمہیں بتاؤں کہ تم میں سے بہترین کون ہے اور بدترین کون ہے؟ راوی کا بیان ہے کہ لوگ خاموش ہو گئے۔آنحضرت ﷺ نے تین مرتبہ یہ بات دہرائی پھر ایک صحابی نے عرض کیا: جی ہاں اللہ کے رسول ﷺ! آپ ہمیں ضرور بتایئے کہ ہم میں سے اچھا کون ہے اور برا کون۔آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ تم میں سے بہترین شخص وہ ہے جس سے خیر کی توقع کی جائے اور اس کے شر سے لوگ محفوظ رہیں۔اور تم میں سے بدترین شخص وہ ہے جس سے کسی خیر کی امید نہ کی جائے اور اس کے شر سے لوگ غیر محفوظ ہوں۔"

۵۔حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ نبی اکرمؐ نے ارشاد فرمایا:

**"انصر اخاک ظالما او مظلوما قالوا:یارسول اللہ ھذا ننصرہ مظلوما فکیف ننصرہ ظالما؟ فقال :تاخذفوق یدیہ "(۲)**

"اپنے بھائی کی مدد کر خواہ وہ ظالم ہو یا مظلوم،صحابہ کرام نے عرض کیا،یارسول اللہ! ہم مظلوم کی تو مدد کر سکتے ہیں لیکن ظالم کی ہم کیسے مدد کریں؟ آپؐ نے فرمایا: کہ ظلم سے اس کا ہاتھ روک لو"۔(یہی اس کی مدد ہے)

---

(۱)[ترمذی: کتاب الفتن: باب حدیث خیرکم من یرجی خیرہ ویؤمن شرہ (۲۲۶۳)]

(۲)[ بخاری: کتاب المظالم: باب اعن اخاک ظالما او مظلوما (۲۴۴۴) مسلم: کتاب البر والصلۃ: باب نصر الاخ ظالما او مظلوما (۶۵۱۵) ترمذی (۲۲۵۵)]

## ظلم وتشدد کی حرمت و مذمت کے بارے میں..

۱۔ حضرت ابوذرؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

"یاعبادی !انی حرمت الظلم علی نفسی وجعلته بینکم محرما فلاتظالموا"۔(۱)

''اے میرے بندو! میں نے اپنے اوپر بھی ظلم کو حرام کر رکھا ہے اور تمہارے لئے بھی اس بات کو حرام کر دیا ہے کہ تم کسی پر ظلم کرو''

۲۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

"الظلم ظلمات یوم القیامة "(۲)

''ظلم و سرکشی قیامت کے روز بہت سی تاریکیوں کا سبب ہوگا۔''

۳۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے جب حضرت معاذؓ کو یمن کی طرف روانہ کیا تو فرمایا:

"اتق دعوة المظلوم فانها لیس بینها وبین الله حجاب "(۳)

''مظلوم کی بددعا سے بچتے رہنا کہ اس کے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان کوئی پردہ نہیں ہوتا۔''

۴۔ حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے ارشاد فرمایا:

"من کانت له مظلمة لاخیه من عرضه او شیء فلیتحلله منه الیوم قبل ان لایکون دینار ولادرهم ان کان له عمل صالح بقدر مظلمة وان لم یکن له حسنات اخذ من سیات صاحبه فحمل علیه "

(۱)[مسلم: کتاب البر والصلة: باب تحریم الظلم (۲۵۷۷)]

(۲)[بخاری: کتاب المظالم: باب الظلم ظلمات یوم القیامة (۲۴۴۷) مسلم: کتاب البر والصلة: باب تحریم الظلم (۶۵۲۰) ترمذی (۲۰۳۰)]

(۳)[بخاری: ایضا: باب الاتقاء والحذر من دعوة المظلوم (۲۴۴۸) مسلم: کتاب الایمان: باب الدعاء الی الشهادتین... (۱۲۱) ابوداؤد (۱۵۸۴)]

''اگر کسی شخص کا ظلم کسی دوسرے کی عزت پر ہو یا کسی بھی طریقہ سے ظلم کیا ہو، تو اسے آج ہی، اس دن کے آنے سے پہلے پہلے معاف کرا لے جس دن نہ دینار ہوں گے اور نہ درہم، بلکہ اگر اس کا کوئی نیک عمل اس کے پاس ہوگا تو اس کے ساتھی (مظلوم) کی برائیاں اس پر ڈال دی جائیں گی۔''(۱)

۵۔ نبی اکرمؐ نے ارشاد فرمایا:

**من اخذ من الارض شيئا بغير حقه خسف به يوم القيامة الى سبع ارضين "**(۲)

''جس شخص نے ناحق کسی زمین کا کوئی تھوڑا سا حصہ بھی لیا تو قیامت کے دن اسے سات زمینوں تک دھنسایا جائے گا۔''

۶۔ حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

**"من ظلم شبر من الارض طوقه من سبع ارضين "**(۳)

''اگر کسی شخص نے ایک بالشت بھر زمین بھی کسی دوسرے کی ظلم سے لے لی تو سات زمینوں کا طوق (قیامت کے دن) اس کی گردن میں ڈالا جائے گا۔''

۷۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے ارشاد فرمایا:

**"من اقتطع مال امرىء مسلم بيمين كاذبة لقى الله وهو عليه غضبان "**(۴)

''جس نے کسی مسلمان کا مال جھوٹی قسم کھا کر مار لیا تو وہ اللہ سے اس حال میں ملے گا کہ وہ اس پر غضبناک ہوگا۔''

۸۔ حضرت ابوامامہؓ سے مروی ہے نبی اکرمؐ نے ارشاد فرمایا:

---

(۱)[ بخاری: کتاب المظالم: باب من کانت له مظلمة عند الرجل فحللها له...(۲۴۴۹) احمد (۵۰۶/۲)]

(۲)[ بخاری: کتاب المظالم: باب اثم من ظلم شيئا من الارض (۲۴۵۴)]

(۳)[ بخاری: ایضا (۲۴۵۳)]

(۴)[ بخاری: کتاب التوحید: باب قول الله تعالى وجوه يومئذ ناضرة...(۷۴۴۵)]

"من اقتطع حق امرىء مسلم بيمينه فقد اوجب الله له النار وحرم عليه الجنة فقال له رجل وان كا شيئا يسيرا يارسول الله؟ قال وان قضيب من اراک "(۱)

"جس شخص نے جھوٹی قسم کھا کر کسی مسلمان کا حق مارا، اس کے لیے اللہ تعالیٰ جہنم کو واجب اور جنت کو حرام کر دیتے ہیں۔ ایک آدمی نے کہا اے اللہ کے رسول ﷺ! کسی معمولی چیز پر بھی (یہی وعید ہے)؟ آپؐ نے فرمایا ہاں اگر چہ پیلو کی ایک (مسواک) شاخ ہی کیوں نہ ہو۔"

۹۔ حضرت ابو موسیٰؓ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"ان الله ليملى لظالم حتى اذا اخذه لم يفلته قال: ثم قرأ "وكذلك اخذ ربک اذا اخذ القرى وهى ظالمة ان اخذه اليم شديد "(۲)

"اللہ تعالیٰ ظالم کو دنیا میں چند روز مہلت دیتے رہتے ہیں لیکن جب پکڑتے ہیں تو پھر نہیں چھوڑتے۔ راوی نے بیان کیا کہ پھر آپ نے اس آیت کی تلاوت کی "اور تیرے رب کی پکڑ اس طرح ہے، جب وہ بستی والوں کو پکڑتا ہے جو (اپنے اوپر) ظلم کرتے رہتے ہیں، بیشک اس کی پکڑ بڑی تکلیف دہ اور بڑی سخت ہے۔"

۱۰۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"وكونوا عباد الله اخوانا المسلم اخو المسلم لا يظلمه ولا يخذله ولا يحقره التقوى هاهنا ويشير الى صدره ثلاث مرات بحسب امرىء من الشر ان يحقر اخاه المسلم، كل المسلم على المسلم حرام دمه وماله وعرضه "(۳)

"اللہ کے بندو! بھائی بھائی بن جاؤ، مسلمان، مسلمان کا بھائی ہے، مسلمان اس

(۱) [مسلم: کتاب الایمان: باب وعید من اقتطع حق مسلم بیمین فاجرہ بالنار (۱۳۷)]
(۲) [بخاری: کتاب التفسیر: باب قولہ وکذلک اخذ ربک.... (۴۶۸۶)]
(۳) [مسلم: کتاب البر والصلۃ: باب تحریم ظلم المسلم وخذلہ واحتقارہ ودمہ وعرضہ ومالہ (۲۵۶۴)]

(بھائی) پر ظلم نہیں کرتا اور نہ اسے بے یارو مددگار چھوڑتا ہے اور نہ ہی اسکی تحقیر کرتا ہے۔ آپؐ نے اپنے سینے (دل کی) طرف اشارہ کرتے ہوئے تین بار فرمایا کہ تقوی یہاں ہوتا ہے۔ (نیز فرمایا) کہ کسی آدمی کے لیے یہی شر کافی ہے کہ وہ اپنے مسلمان بھائی کو حقیر سمجھے ہر مسلمان پر دوسرے مسلمان کا خون، مال و دولت اور عزت و آبرو حرام ہے۔ (یعنی قابل احترام ہے۔ اس کی بے عزتی کرنا، مال و دولت لوٹنا یا اسے ناحق قتل کرنا حرام ہے۔)

## قتل ناحق کی حرمت کے بارے میں

۱۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

"اجتنبوا السبع الموبقات قالوا یارسول اللہ وماھن؟ قال ....وقتل النفس التی حرم اللہ الا بالحق"(۱)

"سات گناہوں سے جو تباہ کرنے والے ہیں بچو! صحابہ کرام نے پوچھا یارسول اللہ! وہ کون سے گناہ ہیں؟ کسی کی ناحق جان لینا جسے اللہ تعالیٰ نے حرام قرار دیا ہے۔"

۲۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

"لن تزال المؤمن فی فسحة من دینه مالم یصب دما حراما"(۲)

"مومن اس وقت تک اپنے دین کے بارے میں کشادہ رہتا ہے جب تک وہ ناحق خون نہ کرے۔"

۳۔ حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ

"ہلاکتوں کا بھنور جس میں گرنے کے بعد نکلنے کی امید نہیں، وہ ناحق خون کرنا ہے

---

(۱)[ بخاری: کتاب الوصایا: باب قول اللہ تعالیٰ: ان الذین یاکلون اموال الیتامیٰ ...(۲۷۶۶) مسلم: کتاب الایمان: باب بیان الکبائر واکبرھا (۲۵۸)]

(۲)[ بخاری: کتاب الدیات: باب قول اللہ تعالیٰ: ومن یقتل مومنا متعمدا..(۶۸۶۲)]

جس کو اللہ تعالیٰ نے حرام کیا ہے۔" (1)

۴۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

"لاترجعوا بعدی کفارا یضرب بعضکم رقاب بعض" (2)

"میرے بعد کافر نہ بن جانا کہ آپس میں ایک دوسرے کو قتل کرنے لگو۔"

۵۔ حضرت اسامہ بن زیدؓ فرماتے ہیں کہ

"ہمیں اللہ کے رسول ﷺ نے قبیلہ جہینہ کی شاخ کی طرف (مہم پر) بھیجا۔ ہم نے بوقت صبح ان پر حملہ کیا ور انہیں شکست دے دی (اسامہ) فرماتے ہیں کہ میں اور ایک انصاری آدمی نے قبیلہ جہینہ کے ایک آدمی کا سامنا کیا جب ہم نے اسے گھیرے میں لے لیا تو اس نے کہا لا الٰہ الا اللہ۔۔۔ انصاری صحابی نے تو (یہ کلمہ سنتے ہی) ہاتھ روک لیا لیکن میں نے اپنے نیزے سے اسے قتل کر دیا۔ فرماتے ہیں کہ جب ہم واپس آئے تو نبی اکرمؐ اس واقعہ کی اطلاع ملی تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا اسامہ! تم نے اس شخص کو لا الٰہ الا اللہ (کلمہ شہادت) پڑھنے کے بعد قتل کیوں کیا؟ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! اس نے صرف جان بچانے کے لیے اس کا اقرار کیا تھا۔ آنحضرت ﷺ نے پھر یہ کہا کہ تم نے اسے کلمہ شہادت کا اقرار کرنے کے باوجود قتل کر ڈالا؟ (اسامہؓ) فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے (افسوس کے ساتھ) اس جملے کو اتنی بار دہراتے رہے کہ میرے دل میں یہ خواہش پیدا ہو گئی کہ کاش میں آج سے پہلے مسلمان نہ ہوا ہوتا۔" (3)

۶۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"من حمل علینا السلاح فلیس منا"

---

(1) [ایضا (۶۸۶۳)]

(2) [ایضا: باب ومن احیاھا (۶۸۶۹)]

(3) [ایضا (۶۸۷۲)]

''جس شخص نے ہم پر ہتھیار اٹھایا وہ ہم میں سے نہیں۔''(۱)

۷۔ احنف بن قیس فرماتے ہیں کہ

''میں ان صاحب کی (یعنی حضرت علیؓ کی جنگ جمل میں) مدد کرنے کے لیے نکلا تھا کہ مجھے حضرت ابوبکرہؓ ملے۔ انہوں نے پوچھا کہ کہاں کا ارادہ ہے؟ میں نے کہا کہ ان صاحب کی مدد کے لیے جانا چاہتا ہوں انہوں نے کہا کہ واپس چلے جاؤ کیونکہ میں نے اللہ کے رسول ﷺ سے سنا ہے کہ جب دو مسلمان تلواریں لے کر ایک دوسرے سے بھڑ جائیں تو قاتل و مقتول دونوں دوزخ میں جائیں گے۔ میں نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ! ایک تو قاتل تھا مگر مقتول کو کس چیز کی سزا ملے گی؟ آپؐ نے فرمایا کہ وہ بھی اپنے قاتل کے قتل پر آمادہ تھا۔''(۲)

۸۔ حضرت ابوسعید اور حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''لو ان اھل السماوا اھل الارض اشترکوا فی دم امری ء مؤمن لاکبھم اللہ فی النار ''(۳)

''اگر تمام آسمان اور زمین والے کسی مسلمان شخص کے قتل ناحق کے لیے اکٹھے ہو جائیں تو اللہ تعالیٰ ان سب لوگوں کو اوندھے منہ جہنم کی آگ میں ڈال دیں گے۔''

۹۔ حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''لزوال الدنیا اھون علی اللہ من قتل رجل مسلم ''(۴)

''کسی مسلمان شخص کے قتل ناحق کے مقابلہ میں اللہ تعالیٰ کو یہ بات ہلکی معلوم ہوتی ہے کہ ساری دنیا کا خاتمہ ہو جائے۔''

۱۰۔ حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

---

(۱)[ایضا (۶۸۷۴)] (۲)[ایضا (۶۸۷۵)]

(۳)[ترمذی: کتاب الدیات: باب الحکم فی الدما (۱۳۹۸) المعجم الکبیر (۱۳۳/۱۲)]

(۴)[ترمذی: ایضا: باب ماجاء فی تشدید قتل المؤمن (۱۳۹۵) نسائی: کتاب التحریم: باب تعظیم الدم (۱۹۹۸)]

"من قتل معاهدا لم یرح رائحة الجنة وان ریحها توجد من مسیرة اربعین خریفا "(۱)

"جس نے کسی ذمی کو (ناحق) قتل کیا وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں پا سکے گا۔ حالانکہ ان کی خوشبو چالیس سال کی راہ سے سونگھی جا سکتی ہے۔"

## انسانوں کے ساتھ رحمت وشفقت کے بارے میں

۱۔ حضرت جریر بن عبداللہؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے ارشاد فرمایا:

"لا یرحم اللہ من لا یرحم الناس "(۲)

"اللہ تعالیٰ اس شخص پر رحم نہیں کرتے جو لوگوں پر رحم نہیں کرنا جانتے۔"

۲۔ حضرت اسامہ بن زیدؓ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"اونما یرحم اللہ من عبادہ الرحماء "(۳)

"اللہ تعالیٰ اپنے بندوں میں سے ان پر رحم فرماتے ہیں جو بندے خود رحم دل ہوں۔"

۳۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے حضرت حسن بن علیؓ کو بوسہ دیا تو اقرع بن حابس جو پاس بیٹھا تھا، کہنے لگا کہ میرے دس بچے ہیں لیکن میں نے ان میں سے کسی ایک کو بھی کبھی بوسہ نہیں دیا۔ اللہ کے رسول ﷺ نے اس کی طرف دیکھا اور فرمایا:(۴)

---

(۱)[ بخاری: کتاب الجزیۃ: باب اثم من قتل معاهدا (۳۱۶۶)]

(۲)[ بخاری: کتاب التوحید: باب قول اللہ تبارک وتعالیٰ: قل ادعوا اللہ او ادعوا الرحمان.... (۷۳۷۶) مسلم: کتاب الفضائل: باب رحمتہ... (۲۳۱۹) احمد (۴۰/۳)]

(۳)[ ایضا (۷۳۷۷) مسلم: کتاب الجنائز: باب البکاء علی المیت (۹۲۳)]

(۴)[ بخاری: کتاب الآداب: باب رحمۃ الوالد وتقبیلہ ومعانقتہ (۵۹۹۷) مسلم: کتاب الفضائل: باب رحمتہ.... (۲۳۱۸) ترمذی (۱۹۲۲) احمد (۲۲۸/۳)]

"من لا یرحم لا یرحم"

"جو رحم نہیں کرتا اس پر بھی (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) رحم نہیں کیا جاتا۔"

۴۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"لیس منا من لم یرحم صغیرنا ویوقر کبیرنا ویامر بالمعروف وینہ عن المنکر"(۱)

"جو شخص چھوٹوں پر رحم نہیں کرتا، بڑوں کی عزت وتوقیر نہیں کرتا، نیکی کا حکم نہیں دیتا اور برائی سے منع نہیں کرتا، اس کا ہم سے کوئی تعلق نہیں۔"

۵۔ حضرت عبداللہ بن عمروؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"الراحمون یرحمهم الرحمن ارحمو من فی الارض یرحمکم من فی السمآء"(۲)

"رحم کرنے والوں پر رحمٰن رحم کرتا ہے۔ تم زمین والوں پر رحم کرو آسمان والا تم پر رحم کرے گا۔"

کرو مہربانی تم اہل زمین پر / خدا مہرباں ہوگا عرش بریں پر

۶۔ صفوان بن سلیمؒ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"الساعی علی الارملة والمسکین کالمجاهد فی سبیل الله او کالذی یصوم النهار ویقوم اللیل"(۳)

"بیواؤں اور مسکینوں کے لیے کوشش کرنے والا اللہ کے راستے میں جہاد کرنے والے کی طرح ہے یا اس شخص کی طرح ہے جو دن میں روزے رکھتا ہے اور رات کو عبادت کرتا ہے۔"

۷۔ حضرت سہل بن سعدؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

(۱)[ترمذی: کتاب البر والصلة: باب ماجاء فی رحمة الصبیان (۱۹۲۱) احمد (۱/۲۵۷) ابوداؤد (۴۹۴۵)]

(۲)[ترمذی: ایضا: باب ماجاء فی رحمة الناس (۱۹۲۴) ابوداؤد: کتاب الادب: باب فی الرحمة (۴۹۴۱)]

(۳)[بخاری: کتاب الادب: باب الساعی علی الارملة (۶۰۰۶) مسلم: کتاب الزهد: باب الاحسان الی الارملة (۲۹۸۲)]

"انا و كافل اليتيم في الجنة هكذا و قال :باصبعه السبابة و الوسطى"[1]

"کہ میں اور یتیم کی پرورش کرنے والا جنت میں اس طرح ہوں گے اور اپنے شہادت اور درمیانی انگلیوں کے اشارہ سے (قرب کو) بتایا۔"

۸۔ حضرت نعمان بن بشیرؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

"ترى المؤمنين في تراحمهم و توادهم و تعاطفهم كمثل الجسد اذااشتكى عضوا تداعى له سائر جسده بالسهر و الحمى"[2]

"تم ،مومنوں کو آپس میں ایک دوسرے کے ساتھ رحمت ومحبت کا معاملہ کرنے اور ایک دوسرے کے ساتھ لطف ونرم خوئی میں ایک جسم جیسا پاؤ گے کہ جس طرح جسم کا کوئی ٹکڑا بھی تکلیف میں ہوتا ہے تو سارے جسم میں تکلیف ہوتی ہے۔ایسی تکلیف کہ نینداڑ جاتی ہے اور بخار ہوجاتا ہے۔"

۹۔ حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرمؐ نے فرمایا:

"لايؤمن احدكم حتى يحب لاخيه مايحب لنفسه "[3]

"تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن ہی نہیں ہوسکتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کے لیے بھی وہی پسند نہ کرے جو وہ اپنے لیے پسند کرتا ہے۔"

۱۰۔ حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ

"ماضرب رسول الله شيئا قط بيده و لا امرأة و لاخادما الاان يجاهد في سبيل الله ،ومانيل منه شيء قط فينتقم من صاحبه الا ان ينتهك شيئا من محارم الله فينعقم لله عزوجل "[4]

(۱)[ بخاری: ایضا: باب فضل من یعول یتیما (۶۰۰۵)]

(۲)[ایضا: باب رحمۃ الناس والبھائم (۶۰۱۱)]

(۳)[بخاری: کتاب الایمان: باب من الایمان ان یحب لاخیہ ما یحب لنفسہ (۱۳)]

(۴)[مسلم: کتاب الفضائل: باب مباعدتہ للآثام واختیارہ من المباح...(۲۳۲۸)]

''اللہ کے رسول ﷺ نے سوائے جہاد کے کبھی کسی پر اپنا ہاتھ مبارک نہیں اٹھایا حتی کہ اپنی بیوی اور خادم پر بھی نہیں، اسی طرح آپؐ نے کبھی کسی ظالم کے ظلم پر اپنا انتقام نہ لیا الا کہ اللہ کی حدود کی اگر کوئی شخص پامالی کرتا تو آپؐ اللہ تعالیٰ کے لیے اس سے انتقام لیتے۔''

## جانوروں کے ساتھ رحمت وشفقت کے بارے میں

۱۔ حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''ایک شخص راستے میں چل رہا تھا کہ اسے شدت کی پیاس لگی۔ اسے ایک کنواں نظر آیا اور اس نے اس میں اتر کر پانی پیا۔ جب وہ باہر نکلا تو وہاں ایک کتا دیکھا جو ہانپ رہا تھا اور پیاس کی وجہ سے گیلی مٹی چاٹ رہا تھا۔ اس شخص نے کہا کہ یہ کتا بھی اتنا ہی زیادہ پیاسا معلوم ہوتا ہے جتنا کہ میں تھا۔ چنانچہ وہ پھر کنویں میں اترا اور اپنے موزے میں پانی بھر کر اسے منہ سے پکڑ کر اوپر لایا اور کتے کو پانی پلایا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے اس عمل کو پسند فرمایا اور اس کی مغفرت فرمادی۔ صحابہ کرام نے عرض کیا یارسول اللہ! کیا ہمیں جانوروں کے ساتھ رحمدلی اور نیکی کرنے پر بھی ثواب ملتا ہے؟ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ تمہیں ہر تازہ کلیجے والے (یعنی ذی روح) کے ساتھ نیکی کرنے پر ثواب ملتا ہے''۔ (۱)

۲۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

**"دخلت امرأة النار في هرة ربطتها فلم تطعمها ولم تدعها تاكل من خشاش الارض "(۲)**

''ایک عورت ایک بلی کی وجہ سے جہنم میں جا پہنچی، اس نے بلی کو باندھے رکھا اور اسے نہ تو کھانا دیا اور نہ ہی چھوڑا کہ وہ کیڑے مکوڑے کھا کر اپنی جان بچا لیتی۔''

(۱)[ بخاری: کتاب الادب: باب رحمۃ الناس البھائم (۶۰۰۹) مسلم (۴۴/۷) ابوداؤد (۲۵۵۰)]

(۲)[ ایضا: کتاب بدء الخلق: باب اذا وقع الذباب... (۳۳۱۸) مسلم (۴۳/۷) احمد (۵۰۷/۲) الادب المفرد (۳۷۹)]

۳۔حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

''نبیوں میں سے کوئی نبی کسی درخت کے سائے میں اترے وہاں انہیں کسی ایک چیونٹی نے کاٹ لیا تو انہوں نے حکم دیا اور ان کا سارا سامان اس درخت تلے سے اٹھا لیا گیا پھر چیونٹیوں کا سارا چھتہ انہوں نے جلوا دیا۔انہیں ڈانٹتے ہوئے اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف وحی کی کہ تمہیں تو ایک چیونٹی نے کاٹا تھا اور تم نے تمام چیونٹیوں کو جلا کر رکھ دیا۔حالانکہ یہ بھی اللہ کی تسبیح کرنے والی ایک امت ہے۔''(۱)

۴۔حضرت عبداللہ بن عمرؓ ،یحییٰ بن سعید کے ہاں تشریف لائے تو دیکھا کہ

یحییٰ کی آل واولاد میں سے ایک لڑکا زندہ مرغی کو باندھ کر اس پر تیر کا نشانہ لگا رہا تھا ،حضرت عبداللہ بن عمرؓ مرغی کے پاس گئے اور اسے کھول دیا، پھر اس مرغی اور لڑکے کو اپنے ساتھ لائے اور یحییٰ سے کہا کہ اپنے بچے کو منع کرو کہ اس طرح جانور کو باندھ کر نہ مارے کیونکہ میں نے نبی اکرمؐ سے سنا ہے کہ آپؐ نے کسی بھی چوپائے اور جانور وغیرہ کو باندھ کر مارنے سے منع کیا ہے۔''(۲)

۵۔سعید بن جبیرؒ فرماتے ہیں کہ

میں عبداللہ بن عمرؓ کے ساتھ تھا۔آپ چند آدمیوں کے پاس سے گذرے جنہوں نے ایک مرغی باندھ رکھی تھی اور اس پر تیر کا نشانہ لگا رہے تھے،جب انہوں نے ابن عمرؓ کو دیکھا تو وہاں سے بھاگ گئے۔ابن عمرؓ نے کہا کہ یہ اس طرح (نشانہ بازی) کون کر رہا تھا؟!ایسا کرنے والوں پر نبی اکرمؐ نے لعنت بھیجی ہے۔''(۳)

۶۔حضرت سہل بن حنظلہؓ سے روایت ہے کہ

---

(۱)[بخاری: کتاب الجهاد: باب (۱۵۳) حدیث (۳۰۱۹)]

(۲)[بخاری: کتاب الذبائح والصید: باب یکرہ من المثلہ والمصبورۃ والمجثمۃ (۵۵۱۴)]

(۳)[ایضاً (۵۵۱۵)]

اللہ کے رسول ﷺ ایک اونٹ کے پاس سے گذرے، (بھوکے پیاسے رہنے کی وجہ سے) اس کی پشت اس کے پیٹ سے لگ رہی تھی۔ آپؐ نے فرمایا:

"اتقوا الله في هذه البهائم المعجمة فاركبوها صالحة وكلوها صالحة "[1]

''ان بے زبان جانوروں کے بارے میں اللہ سے ڈر جاؤ اور ان پر مناسب سواری کیا کرو اور انہیں مناسب حالت میں چھوڑو۔''

۷۔ حضرت عبداللہ بن جعفرؓ فرماتے ہیں کہ

''ایک دن اللہ کے رسول ﷺ نے مجھے اپنے پیچھے (سواری پر) سوار کیا...پھر آپؐ ایک انصاری آدمی کے باغ میں داخل ہوئے تو وہاں ایک اونٹ تھا۔ اور جب اونٹ نے آنحضرت ﷺ کو دیکھا تو غمگین ہو کر بلبلانے لگا اور اس کی آنکھیں بہہ نکلیں۔ آنحضرت ﷺ اس کے پاس گئے اور سر پر ہاتھ پھیرنے لگے اور وہ خاموش ہو گیا۔ آپؐ نے پوچھا کہ اس اونٹ کا مالک کون ہے؟ یہ اونٹ کس کی ملکیت ہے؟ تو ایک انصاری شخص آیا اور اس نے کہا: اے اللہ کے رسول ﷺ! یہ اونٹ میرا ہے۔ آپؐ نے فرمایا: کیا تم اس جانور کہ جسے اللہ تعالیٰ نے تمہاری ملکیت میں دیا ہے، کے بارے میں اللہ سے نہیں ڈرتے! اس اونٹ نے میرے سامنے شکایت کی ہے کہ تم اسے تکلیف پہنچاتے ہو اور اس پر خوب مشقت ڈالتے ہو!''[2]

۸۔ عبدالرحمٰن بن عبداللہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور ان کے والد فرماتے ہیں کہ

''ہم ایک سفر میں اللہ کے رسول ﷺ کے ہمراہ تھے۔ آپؐ اپنی حاجت کے لیے نکلے تو ہم نے دیکھا کہ ایک سرخ چڑیا اپنے دو بچوں کے ساتھ (کسی جگہ بیٹھی) ہے۔ ہم نے اس

---

(۱) [ابو داؤد: کتاب الجهاد: باب ما یؤمر به من القیام علی الدواب والبهائم (۲۵۴۵) صحیح ابن حبان (۸۴۴) احمد (۱۸۰/۴) المعجم الکبیر (۵۶۲۰) السلسلة الصحیحة (۲۳)]

(۲) [ابو داؤد ایضا: (۲۵۴۹) احمد (۲۰۴/۱) حاکم (۹۹/۲) ابو یعلی (۳۱۸) السلسلة الصحیحة (۲۰)]

کے بچے اٹھا لیے تو وہ چڑیا ہمارے اوپر چکر کاٹنے لگی۔ نبی اکرمؐ جب آئے تو (یہ معاملہ دیکھ کر) فرمانے لگے کہ کس شخص نے اس چڑیا کو اس کے بچوں کی وجہ سے دکھ پہنچایا ہے؟ اس کے بچے واپس لوٹا دو۔ اسی طرح آپؐ نے چیونٹیوں کی ایک بل دیکھی کہ جسے ہم نے جلا دیا تھا۔ آپؐ نے پوچھا کہ اسے کس نے جلا دیا؟ ہم نے جواب دیا کہ ہم نے اسے جلایا ہے تو آپؐ نے فرمایا کہ کسی شخص کے لیے جائز نہیں کہ وہ کسی کو آگ کی سزا دے سوائے آگ کے پیدا کرنے والے (خدا) کے۔''(۱)

**۹۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے مروی ہے کہ**

''اللہ کے رسول ﷺ ایک آدمی کے پاس سے گذرے جس نے بکری کے پہلو پر پاؤں رکھا ہوا تھا اور اسی حالت میں چھری تیز کر رہا تھا جبکہ بکری آنکھیں پھاڑے اس کی طرف دیکھ رہی تھی تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ تم اس سے پہلے ہی چھری تیز کیوں نہ کر لی؟ کیا تم اس جانور کو دو مرتبہ موت سے دوچار کرنا چاہتے ہو؟!(۲)

**۱۰۔ حضرت عاصم بن عبیداللہ فرماتے ہیں کہ**

''ایک آدمی نے بکری پکڑ رکھی تھی او (اس کے سامنے) چھری تیز کر رہا تھا تو حضرت عمرؓ نے اسے کوڑے سے مارا اور کہا کیا تم اس کی روح کو عذاب دیتے ہو؟! اسے پکڑنے سے پہلے ہی تم نے چھری تیز کیوں نہ کی؟''(۳)

**۱۱۔ محمد بن سیرین فرماتے ہیں کہ**

''حضرت عمرؓ دیکھا کہ ایک آدمی بکری کو ذبح کرنے کے لیے اسے گھسیٹ کر لے جا رہا تھا تو عمرؓ نے اسے کوڑا مارا اور کہا تیری ماں نہیں! اسے موت کی طرف مناسب طریقے سے چلا کر لے جاؤ۔'' [ایضا]

---

(۱) [ابو داؤد: کتاب الجہاد: باب فی کراھیۃ حرق العدو بالنار (۲۶۷۲) حاکم (۲۳۹/۴) الادب المفرد (۳۸۲) السلسلۃ الصحیحۃ (۲۵)]

(۲) [المعجم الکبیر (۱۴۰/۳) حاکم (۲۳۱/۴) مجمع الزوائد (۳۳/۵) بیہقی (۲۸۰/۹) السلسلۃ الصحیحۃ (۲۴)]

(۳) [بیہقی (۲۸۰/۹) السلسلۃ الصحیحۃ (۶۸/۱)]

باب — 4

# اسلام دہشت گردوں سے بریٔ الذمہ ہے!

❶ بھارتی طیارے کا اغوا، اور چند حریت پسند!

❷ ڈینئل پرل کیس!

❸ ماسکو تھیٹر کا المیہ!



# اسلام دہشت گردوں سے بری ہے!

بد قسمتی سے اس وقت مسلمان دنیا بھر میں ظلم و ستم کا شکار ہیں۔ کشمیر، فلسطین، فلپائن ،ارکان، چیچنیا وغیرہ تو وہ علاقے ہیں جہاں کئی سالوں سے مسلمانوں پر آتش و آہن کی بارش کی برسائی جارہی ہے۔ سیاسی، معاشی، تہذیبی و معاشرتی اور سائنسی زوال کیوجہ سے مسلمانوں کی حالت یہ ہے کہ بظاہر آزاد و خود مختار مسلم ممالک میں بھی مسلمانوں پر عرصہ حیات تنگ کیا جارہا ہے۔ طرفہ تماشہ یہ ہے کہ وسائل سے مالا مال مسلم حکومتیں بھی مظلوم مسلمانوں کی قرار واقعی مدد نہیں کر رہیں۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ بعض جذباتی مسلمان ردعمل کے طور پر ملکی اور بین الاقوامی سطح پر بعض ایسی کارروائیوں کا ارتکاب کرتے ہیں جنہیں بجاطور پر دہشت گردی کے زمرے میں شمار کیا جاسکتا ہے مثلاً سول آبادی کو یرغمال بنا کر مختلف مطالبے پیش کرنا اور عدم تکمیل کی سورت میں انہیں قتل کرنا۔ یا بم دھماکوں کے ذریعے دشمن کی سول آبادی کو نشانہ بنانا۔۔۔

یہ تو ردعمل کی مثالیں ہیں جب کہ ایسے ہی بعض واقعات ردعمل کا نتیجہ نہیں ہوتے بلکہ ان کی پشت پر یہ دلیل کارفرما ہوتی ہے کہ دشمن نے ہمارے خلاف لڑائی کا آغاز کررکھا ہے۔ لہذا ہمیں بھی جہاں دشمن نظر آتا ہے (خواہ میدان جنگ ہو یا میدان امن) ہم بدلہ لیتے ہیں۔ حالانکہ نہ تو ردعمل اس بات کی دلیل ہے کہ دشمن کا کوئی شخص خواہ مقاتل ہو یا غیر مقتل جہاں نظر آئے اسے قتل کر دیا جائے اور نہ ہی کسی شخص کو محض اس بنیاد پر قتل کیا جاسکتا ہے کہ وہ 'ہمارا دشمن ہے۔' بلکہ کسی شخص کو ناحق قتل کرنا اسلام کی نگاہ میں بدترین

جرم ہے۔حتیٰ کہ کافروں کے خلاف جہاد کرنے کے لیے بھی اسلام نے باقاعدہ آداب وضوابط مقرر کیے ہیں جن کے مطابق دشمن پرحملہ آور ہونے سے پہلے انہیں اسلام کی دعوت دینا یا پھر جزیہ کی پیش کش کرنا اور ایسے ہی کچھ دیگر شرائط کا خیال رکھنا ضروری ہے اور اگر دشمن ان صورتوں کو قبول نہ کرے تو آخری صورت یہ ہے کہ علی الاعلان اس کے خلاف جہاد کیا جائے جب کہ اس دشمن کیساتھ کسی قسم کا معاہدہ امن نہ کیا گیا ہو۔حتیٰ کہ اگر کسی ملک کی حکوم نے کسی دشمن قوم کے ساتھ معاہدہ امن کر رکھا ہو تو اس ملک کے باشندے غیر سرکاری طور پر اس دشمن قوم کے خلاف کسی قسم کی جارحیت کا ارتکاب کرنے کے مجاز ہرگز نہیں۔

علاوہ ازیں اسلام نے میدان جنگ کے بھی اصول وضوابط مقرر کیے ہیں جن کے مطابق کسی غیر مقاتل کو قتل کرنا حرام ہے اور غیر مقاتل میں وہ لوگ شامل ہیں جو عموماً جنگ میں حصہ نہیں لیتے مثلاً معصوم بچے،عورتیں،بوڑھے،زاہد وعابد،وغیرہ۔اگر بالفرض یہ لوگ میدان جنگ میں نبرد آزما ہوں تو پھر ان کے قتل کی گنجائش ہے ورنہ نہیں۔یہ تمام آداب وضوابط گزشتہ باب میں جہاد کے آداب وضوابط کے ضمن میں تفصیلا درج کیے جا چکے ہیں۔(جبکہ اس سے بھی زیادہ تفصیل راقم کی کتاب ''اسلام میں تصور جہاد اور دور حاضر میں عمل جہاد'' میں دیکھی جاسکتی ہے)

لہذا یاد رہے کہ اگر کوئی شخص یا گروہ اسلامی اصول وضوابط کی خلاف ورزی کرتے ہوئے کوئی قابل مذمت اقدام کرتا ہے تو اس کا ذمہ دار وہی ہے جب کہ اسلام اس سے بری ہے۔آئندہ صفحات میں بطور مثال چند ایسی کارروائیوں کی تفصیل دی جارہی ہے۔جنہیں یقیناً دہشت گردی کے زمرے میں شمار کیا جاسکتا ہے جب کہ ان کے فوائد ونقصانات پر روشنی ڈالتے ہوئے یہ وضاحت بھی کر دی گئی ہے کہ اسلام ایسی کارروائیوں کی اجازت نہیں دیتا۔خواہ اس کا ارتکاب کوئی مذہبی اور دینی جماعت ہی کیوں نہ کرے!!

## ① بھارتی طیارے کا اغوا اور چند حریت پسند!

۲۴ دسمبر ۱۹۹۹ء انڈین ائیرلائن کا ایک طیارہ جو کھٹمنڈو سے روانہ ہو، کے بارے میں اچانک کنٹرول ٹاور کو اطلاع دی گئی کہ ''طیارہ اغوا ہو چکا ہے'' اس طیارے میں ۲۰۰ کے قریب مسافر سوار تھے جنہیں طیارے سمیت چار ہائی جیکر قندھار (قندھار) لے گئے۔ ہائی جیکروں نے بھارتی حکام سے مطالبہ کیا کہ (مولانا) مسعود اظہر سمیت ۳۵ قیدیوں کو فوری رہا کیا جائے۔ ورنہ تمام سواریوں سمیت طیارے کو تباہ کر دیا جائے گا۔ اس دورانیہ میں ہائی جیکروں نے چند ایک مسافروں کو قتل کر کے جہاز سے باہر پھینک دیا تا کہ ایک تو ان کے مطالبے پر عملدآمد کی طرف توجہ کی جائے اور دوسرے یہ کہ تمام مسافروں اور عملے پر دہشت طاری رکھی جائے۔

بالآخر بھارتی حکام اور ہائی جیکروں کے درمیان ہونے والے مذاکرات ۱۳ اہم قیدیوں (مسعود اظہر، مشتاق احمد زرگر اور شیخ عمر) کی رہائی پر منتج ہوئے۔ ۳۱ دسمبر کی شام بھارتی وزیر خارجہ جسونت سنگھ، کا خصوصی طیارہ قندھار ائیرپورٹ پر اترا اور اغوا شدہ طیارے سے چند کلومیٹر دور، رن وے پر جا کر رک گیا۔ اس وقت افغانستان میں طالبان کی حکومت تھی چنانچہ طالبان کے کمانڈوز جو لینڈ کروزر گاڑیوں پر سوار تھے، تیزی سے بھارتی جہاز کے قریب پہنچ گئے، طالبان کے اس قافلہ میں طالبان کے اس وقت کے وزیر خارجہ مولوی وکیل احمد متوکل بھی شامل تھے۔ انہوں نے جسونت سنگھ کا استقبال کیا۔ جسونت سنگھ کے ساتھ تین افراد تھے جن کے چہرے ڈھکے ہوئے تھے۔ یہ وہی افراد تھے جن کی رہائی کا مطالبہ ہائی

جیکروں نے کیا تھا۔ ان تینوں کو ایک گاڑی میں سوار کر دیا گیا پھر با حفاظت طریقے سے اس گاڑی کو اغوا شدہ طیارے کے قریب لے جایا گیا۔ سیاہ نقاب پہنے ایک پھرتیلا ہائی جیکر ہاتھ میں پستول لیے طیارے سے نکل کر گاڑی کے قریب گیا اور جسونت سنگھ کے ساتھ آنے والے تین افراد کیساتھ ہاتھ ملایا اور شناخت کے بعد کاک پٹ کی جانب طیارے کے دروازے کے قریب جا کر اندر موجود اپنے ساتھیوں کو ہاتھ کے اشارے سے اس بات کی تصدیق کرائی کہ مطلوبہ افراد ہی گاڑی میں سوار ہیں۔

پھر اس ہائی جیکر نے کاک پٹ کے نیچے اس دروازے کو کھولا جس میں پیکج لوڈ کیا جاتا ہے۔ دروازہ کھلتے ہی چار سیاہ رنگ کے بیگ نیچے گرے اور ساتھ ہی مزید چار ہائی جیکر نہایت پھرتی سے ایک سیڑھی کے ذریعے ہتھیاروں سمیت رن وے پر آ گئے۔ مستعد طالبان نے چاروں ہائی جیکروں سے ہتھیار لیے اور نہیں ڈبل کیبن فور ویل گاڑیوں میں سوار کر دیا۔ ان گاڑیوں کے شیشے سیاہ تھے اور ان پر ابوظہبی کی نمبر پلیٹ لگی ہوئی تھی۔ جیسے ہی ہائی جیکروں کو لے جانے والی گاڑی روانہ ہوئی ایک سیاہ گاڑی بھی جس میں بھارت کی قید سے رہا ہونے والے مسعود اظہر اور دیگر دو کشمیری حریت پسند سوار تھے، ائیر پورٹ سے روانہ ہو گئے۔ ہائی جیکروں کے ائیر پورٹ سے جاتے ہی مسافر طیارے سے باہر آنا شروع ہو گئے جنہیں وہاں موجود کوسٹروں میں سوار کر کے فوری طور پر دوسرے طیارے میں پہنچا کر ان کے ملکوں کی طرف روانہ کیا گیا۔

بھارتی طیارے کے اغوا کی مذکورہ کاروائی کے دو پہلو قابل غور ہیں: ایک تو اس کی کامیابی یا ناکامی کے لحاظ سے اور دوسرا اس کے جواز یا عدم جواز کے لحاظ سے۔ اول الذکر پہلو کے لحاظ سے یہ کارروائی نہایت کامیاب رہی اس لیے کہ طیارے یا مسافروں کو بڑا نقصان پہنچائے بغیر ہائی جیکروں نے اپنا مطالبہ پورا کروالیا اور پھر وہ ایسے روپوش ہوئے کہ آج تک ان کا سراغ نہ مل سکا! جبکہ اس ہائی جیکنگ میں خود بھارت ہی بدنام ہوا!!

لیکن اگر غیر جانبدارانہ انداز سے اس کے دوسرے پہلو یعنی جواز یا عدم جواز کے لحاظ سے دیکھا جائے تو کسی طرح بھی اس کا جواز ثابت نہیں ہوتا۔ اس (عدم جواز) کا یہ معنی ہرگز نہیں کہ دشمن کی قید سے مسلمانوں کو آزاد نہ کرایا جائے بلکہ مسلمان قیدیوں کو دشمن کی قید سے آزاد کرانا نہ صرف مستحسن ہے بلکہ دیگر مسلمانوں پر فرض ہے البتہ اس کے لیے معصوم و بے گناہ اور غیر مقاتل (سول) لوگوں کو یرغمال بنا کر ان کی جانوں کو خطرے میں ڈالنا اور ان کی رہائی کو اپنے مطالبات کے ساتھ مشروط کرنا اور مطالبات پورے نہ ہونے کی صورت میں انہیں قتل کر دینا سراسر ناجائز اقدام ہے۔

اس کے دلائل ''جہاد اور دہشت گردی میں فرق، اور جہاد کے آداب وضوابط'' کے ضمن میں گزر چکے ہیں۔ البتہ سردست ایک نئی دلیل پر اکتفا کیا جاتا ہے:

صحیح البخاری [1] میں یہ واقعہ مذکور ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے جاسوسی کے لیے صحابہ کرامؓ ایک جماعت حضرت عاصم بن ثابتؓ کی زیر امارت روانہ کی۔ جب یہ جماعت عسفان اور مکہ کے درمیان پہنچی تو ہذیل کے بنولحیان نامی ایک قبیلہ کو ان کی اطلاع پہنچی چنانچہ انہوں نے تقریباً سو تیر اندازوں کو اس جماعت کے تعاقب میں روانہ کیا اور بالآخر ان تیر اندازوں نے صحابہ کرامؓ کی جماعت کو جالیا۔ حضرت عاصمؓ اور ان کے ساتھیوں نے جب یہ صورتحال دیکھی تو وہ ایک ٹیلے پر چڑھ گئے۔ تعاقب کرنے والے دشمنوں نے کہا کہ ہم تم سے پکا وعدہ کرتے ہیں کہ اگر تم ہتھیار ڈال دو گے تو ہم تم میں سے کسی کو بھی قتل نہ کریں گے۔ حضرت عاصمؓ کہنے لگے کہ میں تو کسی کافر کی پناہ نہیں لے سکتا۔ چنانچہ انہوں نے اپنے ساتھیوں سمیت لڑائی شروع کر دی۔ بالآخر حضرت عاصمؓ اپنے چھ ساتھیوں سمیت شہید ہو گئے۔

(۱) [بخاری: کتاب المغازی: باب غزوۃ الرجیع (۴۰۸۶)]

حضرت خبیبؓ ،حضرت زیدؓ اور ایک اور صحابیؓ ابھی زندہ تھے ۔دشمنوں نے انہیں پھر حفاظت وامن کا یقین دلایا اور گرفتاری پیش کرنے کا مطالبہ کیا،تو یہ حضرات ان کی یقین دہانی پر ٹیلے سے نیچے اتر آئے ۔پھر جب دشمنوں نے انہیں پوری طرح اپنے قبضے میں لے لیا تو ان کی کمانوں کی تانت اتار کر انہیں باندھ دیا۔تیسرے صحابیؓ جو حضرت خبیبؓ اور زیدؓ کے ساتھ تھے،انہوں نے کہا کہ یہ تمہاری پہلی غداری ہے اور انہوں نے دشمنوں کے ساتھ جانے سے انکار کر دیا۔دشمنوں نے انہیں گھسیٹ کر اپنے ساتھ لے جانے کی کوشش کی لیکن جب وہ کسی طرح تیار نہ ہوئے تو انہوں نے اس صحابی کو وہیں شہید کر ڈالا اور دوسرے دو صحابیوں کو مکہ لے جا کر فروخت کر دیا۔حضرت خبیبؓ کو تو حارث بن عامر بن نوفل کے بیٹوں نے خرید لیا کیونکہ خبیبؓ نے بدر کی جنگ میں حارث کو قتل کیا تھا۔وہ ان کے ہاں کچھ دنوں تک قیدی کی حیثیت سے رہے۔جس وقت ان سب کا حضرت خبیبؓ کے قتل پر اتفاق ہو گیا تو حضرت خبیبؓ نے (بنو) حارث کی کسی عورت (جن کے گھر میں خبیب کو قید میں رکھا گیا تھا) سے استرا مانگا تاکہ (شہادت سے پہلے )اپنے موئے زیر ناف صاف کر لیں۔انہوں نے انہیں استرا دے دیا۔

استرہ دینے والی عورت کا بیان تھا کہ میری غفلت کی وجہ سے میرا بچہ (حضرت )خبیبؓ کے پاس چلا گیا۔انہوں نے اسے اپنی ران پر بٹھالیا۔میں نے جب دیکھا کہ بچہ ان کے پاس ہے اور استرہ بھی ان کے ہاتھ میں ہے تو میں گھبرا گئی (کہ کہیں یہ قیدی میرا بچہ نہ مار ڈالے )۔حضرت خبیبؓ نے کہا کیا تمہیں یہ خطرہ ہے کہ میں اس بچے کو قتل کر دوں گا۔۔؟؟ان شاءاللہ!میں ہرگز ایسا نہیں کر سکتا۔پھر بعد میں حضرت خبیبؓ کو قتل کے لیے حدود،حرم سے باہر لیجایا گیا تو حضرت خبیبؓ نے قتل کرنے والوں سے یہ مطالبہ کیا کہ مجھے دو رکعت نماز پڑھنے کی اجازت دے دو۔(انہوں نے اجازت دے دی اور) جب خبیبؓ نماز سے فارغ ہوئے تو ان سے فرمایا کہ اگر تم یہ خیال نہ کرنے لگتے کہ میں موت سے گھبرا

گیا ہوں تو میں اور لمبی نماز پڑھتا۔ (حضرت خبیبؓ ہی وہ شخص ہیں جن سے قتل سے پہلے دو رکعت نماز کا طریقہ چلا آ رہا ہے۔)

اس پورے واقعہ میں یہ بات قابل غور ہے کہ جب ایک معصوم بچہ حضرت خبیبؓ کے پاس جا پہنچا اور ان کے پاس استرے جیسا تیز دھار آلہ بھی تھا تو حضرت خبیبؓ اگر چاہتے تو اس بچے کو آڑ بنا کر اپنی نجات کا مطالبہ کر سکتے ہیں۔ بصورت دیگر دشمن سے انتقام لینے کے لیے اس بچے کا خون بہا سکتے تھے مگر انہوں نے ایسا بزدلانہ طریقہ اس لیے اختیار نہ کیا کہ اس میں بچے کا کوئی قصور نہ تھا اور بچے کی ماں کی پریشانی دیکھ کر حضرت خبیبؓ نے یہی جواب دیا کہ ''ان شاء اللہ میں [illegible] معصوم بچے کو قتل نہیں کروں گا!''

اس کے علاوہ اور بھی بہت سے دلائل ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ اسلام معصوم و بے گناہ افراد، بچوں، بوڑھوں، عورتوں، زیر معاہدہ اور غیر مقاتلین کو قتل کی اجازت نہیں دیتا۔ تفصیل پیچھے گزر چکی ہے۔

0321-7516039

# ❷ ڈینئل پرل کیس!

۲۳ جنوری ۲۰۰۲ء کو کراچی (پاکستان) میں عارضی طور پر مقیم روزنامہ وال سٹریٹ جرنل کے یہودی رپورٹر ڈینئل پرل کو اچانک خفیہ طریقہ سے اغوا کر لیا گیا۔ عالمی طاقتوں کے دباؤ پر پاکستانی حکومت نے پرل کی تلاش پر تمام ملکی وسائل بے دریغ خرچ کیے مگر پرل کے بارے میں کوئی معلومات دستیاب نہ ہو سکیں۔ ۲۸ جنوری کو اغوا کرنے واکوں نے، جو اپنے آپ کو

Movement for theRestoration of Pakistani Sovereignty

''یعنی تحریک بحالی حاکمیت پاکستان'' کے نام سے ظاہر کر رہے تھے، وال سٹریٹ جرنل اور دیگر بین الاقوامی اخباروں کو ای۔میل بھیجی جس میں انہوں نے ڈینئل پرل کو اغوا کرنے کا نہ صرف اعتراف کیا بلکہ اس کے ساتھ وہ تصویر بھی بھیجی جس میں پرل کو زنجیروں سے بندھا ہوا دکھایا گیا تھا۔

اس حادثہ پر یہودیوں نے عالمی میڈیا کا رخ پاکستان کی طرف موڑ دیا اور پرل کے اغوا کی وجہ سے عالمی سطح پر پاکستان کو دہشت گرد قرار دینے کے مطالبے شروع ہو گئے جب کہ امریکی ایف۔بی۔آئی اور دیگر خفیہ ایجنسیوں کو اس بہانے پاکستان میں داخل ہونے کا موقع مل گیا۔ مہینہ بھر ڈینئل پرل کی تلاش جاری رہی جب کہ اس دوران اغوا کرنے والے ای۔میل کے ذریعے پرل کی رہائی کے لیے امریکہ سے مختلف مطالبے کرتے رہے۔ مثلاً یہ کہ ۲ملین ڈالر اور افغانی سفیر ملا ضعیف کو رہا کیا جائے۔ پاکستان سے امریکی اثر و رسوخ ختم کیا جائے وغیرہ وغیرہ۔۔۔ ورنہ پرل کی لاش واپس بھیجی جائے گی!

کئی روز کے بعد جب اغوا کرنے والوں کے مطالبات پورے نہ ہوئے تو انہوں نے خبر جاری کی کہ کراچی کے کسی قبرستان سے پرل کی لاش وصول کر لی جائے۔ پورے کراچی کے قبرستانوں کی تلاشی کے باوجود کہیں سے پرل کی لاش نہ ملی البتہ ایک دو اور لاشیں پولیس کے ہاتھ آئیں۔ عین ممکن ہے کہ ان بے گناہوں کو بھی انہی اغوا کرنے والے دہشت گردوں نے قتل کیا ہو۔ جیسے جیسے دن گزرتے جا رہے تھے ویسے ویسے پاکستانی حکومت پر عالمی دباؤ بڑھتا جا رہا تھا اور پوری دنیا کی نظریں پاکستان کی طرف تھیں جب کہ ذوالحجہ کا مہینہ شروع ہو جانے کی وجہ سے حج بھی قریب آ رہا تھا اور پرل کیس کی وجہ سے حج کے لیے جمع ہونے والے دنیا بھر کے مسلمانوں کو دہشت گرد ثابت کرنے کی مسموم فضا خود بخود یا از خود تیار کی جا رہی تھی۔

اسی دوران جیش محمد کے قائد وامیر 'مسعود اظہر' کا ایک انتہائی قریبی ساتھی شیخ عمر، پرل کیس میں شریک ہونے کے شک میں گرفتار ہو گیا۔ پھر یہ شک یقین میں بدل گیا جب شیخ عمر نے کہا کہ پرل مر چکا ہے۔ بالآخر ۲۱ فروری ۲۰۰۲ء کو کراچی میں امریکی قونصلیٹ اور واشنگٹن میں سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ نے پرل کی موت کی باقاعدہ تصدیق کر دی۔ چنانچہ ۲۲ فروری کا سورج پاکستان کے لیے بالخصوص اور دنیا بھر کے مسلمانوں کے لیے بالعموم ذلت کا پیغام لے کر طلوع ہوا، جب تمام بین الاقوامی اخبار و جرائد کی نمایاں سرخی یہ تھی کہ ''ڈینئل پرل دہشت گردوں کے ہاتھوں مارا جا چکا ہے''۔ یاد رہے کہ کیلنڈر کے مطابق اس دن پاکستان میں ۹ ذوالحجہ ۱۴۲۲ھ اور سعودی عرب میں جہاں وقت کے فرق کے مطابق گزشتہ روز حج ہو چکا تھا، عیدالاضحیٰ کا دن تھا۔ پرل کی موت کی خبر سے عالمی سطح پر مسلمانوں کا امیج جس قدر خراب ہوا ہوگا، اس کا اندازہ مسلمانوں کے اس تاریخی دن میں پرل کی موت کی تصدیقی خبروں سے کیا جا سکتا ہے۔

اس بات سے قطع نظر کہ پرل کیس کوئی ایسا سوچا سمجھا منصوبہ تھا کہ جس کی پشت پر

دشمن اسلام ایجنسیاں متحرک تھیں یا کسی دینی و جہادی تحریک نے ظلم کے ردعمل یا کسی اور اچھے مقصد کے لیے یہ ذریعہ اختیار کیا جو کسی بھی فائدہ کی بجائے انتہائی مضر ثابت ہوا۔۔۔۔،(اس سے قطع نظر) ہمیں اس پہلو پر غور کرنے کی زیادہ ضرورت ہے کہ ایسی دہشت گردی کی کارروائی میں کوئی مسلمان کیوں شریک ہوا؟ کیا ڈینئل پرل کوئی ایسا یہودی تھا جس نے کسی فلسطینی مسلمان کو قتل کیا تھا کہ اس کے بدلہ میں اسے قتل کیا جاتا۔۔۔؟(اگر فی الواقع کوئی ایسی بات بھی ہوتی تو اس کا نوٹس حکومتی سطح پر لیا جا سکتا تھا نا کہ انفرادی طور پر)۔۔۔کیا ڈینئل پرل، جنگجو، فوجی اور جارح کی حیثیت سے پاکستان میں آیا تھا کہ اسے اس طرح قتل کیا جاتا۔۔۔؟؟ بلکہ حقیقت یہ ہے کہ پرل غیر مسلم اور یہودی ہونے کے باوجود پاکستان میں سیاسی معاہدے(ویزے) کے تحت آیا تھا اور قرآن مجید کی اس آیت مبارکہ:

﴿وان احد من المشركين استجارك فاجره ...ثم أبلغه مأمنه﴾

[اگر کوئی مشرک آپ سے پناہ چاہے تو اسے پناہ دیجئے۔۔۔پھر اسے اس کی جائے امن تک پہنچا دو(التوبۃ۔٦)]

کی رو سے بھی دشمن کے کسی ایسے شخص کو قتل کرنا ممنوع ہے جو پناہ کے ذریعے مسلمانوں کے علاقہ میں آیا ہو۔اور دور حاضر میں ویزا، پاسپورٹ وغیرہ اسی پناہ کے معاہدہ کی مختلف صورتیں ہیں۔علاوہ ازیں ہمیں یہ بھی غور کرنا چاہیے کہ ایک یہودی کے قتل کا فائدہ بڑا تھا یا عالمی سطح پر اسلام، اہل اسلام، اور پاکستان کی بدنامی کا نقصان بڑا تھا؟

## ❸ ماسکو تھیٹر کا المیہ!

نومبر۲۰۰۲ء کو روس میں چیچن حریت پسندوں نے ایک کارروائی کی جس میں نہ صرف یہ کہ بہت سے معصوم لوگ ہلاک ہوئے بلکہ تمام حریت پسند بھی مارے مارے گئے اور جو تھوڑے بہت باقی بچے، انہیں بھی روسی حکومت نے گرفتار کرلیا۔ یہ کارروائی کیسے ہوئی، اس کی تفصیل کچھ یوں ہے کہ پچاس (۵۰) کے قریب حریت پسندوں نے روس کے دار الحکومت 'ماسکو' میں واقع ایک تھیٹر پر قبضہ کر کے سات سو (۷۰۰) کے قریب افراد کو یرغمال بنالیا۔ اور روسی حکومت سے مطالبہ کیا کہ وہ فوری طور پر چیچنیا کو خالی کردے، ورنہ وہ یرغمالیوں کو بموں سے اڑا دیں گے۔ حریت پسندوں نے اپنے جسموں پر بم باندھ رکھے تھے اور وہ پوری طرح اس بات پر تیار تھے کہ اگر ان کے مطالبہ کو تسلیم نہ کیا گیا تو وہ فی الواقع ان تمام یرغمالیوں کو ہلاک کردیں گے۔

مگر روسی صدر پوٹن کی ہدایت پر تھیٹر کا محاصرہ کرنے والی فوج نے زہریلی کیمیائی گیس تھیٹر میں داخل کردی جس کے زیر اثر حریت پسندوں سمیت سبھی لوگ بے ہوش ہوگئے۔ اس طرح سب لوگوں کو بے ہوش کرنے کے بعد روسی فوج اندر داخل ہوئی اور بے ہوش پڑے ان حریت پسندوں پر فائرنگ کر کے تقریباً سب کو مار ڈالا اور کچھ کو گرفتار کرلیا۔

یقیناً اسلام اس بات سے نہیں روکتا کہ حق آزادی کے لئے کوئی جدوجہد کی جائے، البتہ اسلام اس بات کی قطعاً اجازت نہیں دیتا کہ آزادی کے حصول کے لئے کوئی ایسی کارروائی کی جائے، جس میں بے گناہ شہریوں کی ہلاکت کا اندیشہ ہو۔ اس لئے مذکورہ کارروائی اور اس نوعیت کی دیگر کارروائیوں کو جائز قرار نہیں دیا جاسکتا! خواہ اس سے کتنا ہی بڑا فائدہ کیوں نہ ہو رہا ہو!!

باب 5

0321-8052374

# فدائی کارروائیوں کی شرعی حیثیت

- پہلی صورت یعنی فدائی کارروائی
- دوسری صورت یعنی خودکش حملہ
- خودکش حملہ اور بے گناہوں کا قتل
- فدائی حملے قرونِ اولیٰ سے تسلسل کے ساتھ ثابت ہیں!!



# فدائی کارروائیوں کی شرعی حیثیت

فدائی کارروائی کی شرعی حیثیت سے پہلے یہ بات واضح رہے کہ اس کی دو صورتیں ہیں ایک تو وہ جس میں دشمن پر فدائی حملہ کرنے کے باوجود زندہ بچنے کی امید ہو خواہ یہ امید ۵۰ فیصد ہو یا ایک فیصد۔ بہر حال بچنے کی امید ضرور ہو۔ اور دوسری صورت وہ ہے جس میں ایک فیصد بھی بچنے کی امید نہیں ہوتی بلکہ اس میں ۱۰۰ فیصد موت یقینی ہوتی ہے۔ مثلاً جسم پر بم باندھ کر عین دشمن کے اندر جا کر اسے بلاسٹ کرنا۔ اور صاف ظاہر ہے کہ ایسی کارروائی میں سب سے پہلے تو وہی ہلاک ہوگا جس کے جسم پر بم بندھا ہوا ہے، خواہ اس کے علاوہ کوئی اور مرے یا نہ مرے!

ان دونوں صورتوں میں سے پہلی صورت کو 'خودکش' کارروائی قرار نہیں دیا جا سکتا کیونکہ اس میں سو فیصد موت یقینی نہیں ہوتی البتہ دوسری صورت کے خودکش ہونے میں کوئی اختلاف نہیں۔ اس لیے خلاصہ کلام یہ ہوا کہ فدائی کارروائی دو طرح کی ہوتی ہے:

(۱) ایک وہ جس میں مرنے کے ساتھ زندہ بچ جانے کی بھی امید ہو، اسے (ان مذکورہ بالا معنوں کو ذہن میں رکھ کر) اگر ''فدائی کارروائی'' سے موسوم کر دیا جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔ (اگرچہ فدائی کارروائی میں فدائی کا معنی بھی ایک لحاظ سے خودکشی کی قبیل سے ہے لیکن ایک لحاظ سے اس سے مختلف بھی ہے۔)

(۲) دوسری قسم وہ جس میں سو فیصد ہلاکت یقینی ہو اسے ''خودکش کارروائی'' سے موسوم کیا جا سکتا ہے۔

## پہلی صورت یعنی فدائی کارروائی:

میدان جہاد میں فدائی کارروائی کی پہلی صورت اختیار کرنے میں کوئی شرعی قباحت نہیں بلکہ بعض جہادی اور جنگی معاملات میں اس کو مرکزی حیثیت حاصل ہوتی ہے حتی کہ اسلامی تاریخ کے قرن اول میں ہمیں ایسی مثالیں ملتی ہیں جن میں فدائی کارروائیوں نے جنگ کا پانسہ ایسا پلٹا کہ مسلمانوں کی شکست فتح میں بدل گئی۔

نبی اکرمؐ کے دور میں ایسی بہت سی مثالیں ملتی ہیں جن میں صحابہ کرامؓ نے فدائی کارروائیوں میں حصہ لیا۔ اور نبی اکرمؐ نے نہ صرف یہ کہ ان کارروائیوں کی کوئی مذمت نہ کی بلکہ بعض مواقع پر خود ایسی کارروائیوں کے لیے فدائی طلب کئے۔ مثلاً کعب بن اشرف ،ابورافع ، خالد بن سفیان وغیرہ کے خاتمہ کے لیے آپؐ نے محمد بن مسلمہ ،عبداللہ بن انیس ،وغیرہ جیسے فدائی روانہ کئے۔ ان کارروائیوں میں اگرچہ انہیں موت کا بھی خدشہ تھا مگر اس کے باوجود آپؐ نے انہیں روانہ کیا۔ اور تقریباً ایسی تمام فدائی کارروائیاں کامیاب رہیں اور کوئی صحابی بھی شہید نہ ہوا۔

اسی طرح عہد صحابہ میں بھی ایسی بے شمار فدائی کارروائیوں کا ثبوت ملتا ہے بطور مثال دو کارروائیاں ملاحظہ فرمائیں:

(۱) جنگ یمامہ کے موقع پر جب مسیلمہ کذاب اور اس کا لشکر ایک باغ میں محصور (قلعہ بند) ہو گیا تو حضرت براء بن عازبؓ نے اپنے ساتھیوں سے کہا: مجھے ڈھال کے اوپر بٹھا کر ڈھال کو نیزوں پر بلند کرو اور فصیل کے اوپر سے مجھے دشمن کے اندر پھینک دو۔ چنانچہ دیگر صحابہ نے ایسے ہی کیا اور اس طرح سے اکیلے حضرت براءؓ کو اس دشمن کے اندر پھینک دیا گیا۔ وہاں انہوں نے خوب قتال کیا۔ حتی کہ دس کافروں کو قتل کر دیا اور اس قلعہ (نما باغ) کا دروازہ کھولنے میں کامیاب ہو گئے جبکہ اس مہم میں

حضرت براکو ۸۰ سے زیادہ زخم لگے!۔

امام بیہقی یہ واقعہ روایت کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ "**ولم ینکر علی فعله احد من الصحابة**" / اکیلے براکو اس طرح دشمن کے اندر پھینک دینے پر، صحابہ کرام میں سے کسی نے بھی اعتراض نہیں کیا"۔

یعنی کسی صحابی نے بھی یہ نہیں کہا کہ یہ تو اپنے کو ہلاکت میں ڈالنا ہے یا یہ خودکشی ہے!!

(۲) حضرت ابو عمرانؓ فرماتے ہیں کہ مہاجرین میں سے ایک شخص نے قسطنطنیہ کی جنگ میں کفار کے لشکر پر دلیرانہ حملہ کیا اور ان کی صفوں کو چیرتا ہوا ان میں گھس گیا، تو بعض لوگ کہنے لگے کہ یہ دیکھو! یہ اپنے ہاتھوں، اپنی جان ہلاکت میں ڈال رہا ہے! (حالانکہ قرآن مجید نے اپنی جان کو ہلاکت میں ڈالنے سے منع فرمایا گیا ہے جیسا کہ آیت مبارکہ ہے: **ولاتلقو ابایدیکم الی التهلکة ...!**)

تو حضرت ابوایوب نے یہ سن کر فرمایا کی اس آیت "**ولاتلقو ابایدیکم الی التهلکة...**" (ترجمہ: "اپنی جان کو ہلاکت میں نہ ڈالو") کا صحیح مطلب ہم خوب جانتے ہیں۔ سنو! یہ آیت ہمارے ہی بارے میں نازل ہوئی تھی۔ ہم نے حضورﷺ کی صحبت اٹھائی اور آپؐ کے ساتھ جہاد و قتال میں شریک رہے اور آپ کی مدد کرتے رہے حتیٰ کہ اسلام غالب آ گیا اور مسلمان بھی غالب آ گئے تو ہم انصاریوں نے ایک مرتبہ جمع ہو کر آپس میں مشورہ کیا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبیؐ کی صحبت کے ساتھ ہمیں مشرف فرمایا۔ ہم آپ کی خدمت میں لگے رہے، آپ کی ہمرکابی میں جہاد کرتے رہے۔ اب بحمد اللہ اسلام پھیل گیا، مسلمانوں کا غلبہ ہو گیا، اور لڑائی ختم ہو گئی ہے۔ ان دنوں میں نہ ہم نے اپنی اولاد کی خبر گیری کی اور نہ مال کی دیکھ بھال کی اور نہ کھیتوں اور باغوں کا کچھ خیال کیا۔ پس اب ہمیں چاہئے کہ اپنے خانگی معاملات کی طرف توجہ دیں۔ تو اس پر یہ آیت نازل ہوئی "**ولاتلقو ابایدیکم الی التهلکة ...**" پس جہاد کر چھوڑ کر بال

بچوں اور پیشہ تجارت میں مشغول ہو جانا، یہ اپنے ہاتھوں اپنے تئیں ہلاک کرنا ہے (یعنی جہاد چھوڑ کر کاروبار کی طرف مشغول ہونے کی اس کیفیت کو اللہ تعالی نے ہلاکت سے تعبیر کیا ہے۔)''(۱)

اسی طرح کی فدائی کارروائیوں کی بے شمار مثالیں اسلامی تاریخ میں محفوظ ہیں لیکن یہاں یہ بات یاد رہے کہ عہد نبوی اور عہد صحابہ میں جو فدائی کارروائیاں ہمیں ملتی ہیں، ان کا سب کا تعلق پہلی قسم سے ہے دوسری قسم (یعنی خودکش حملوں) سے نہیں۔ کیونکہ ان کارروائیوں میں زندہ بچنے کی بھی امید ہوتی تھی بلکہ اکثر و بیشتر ان کارروائیوں میں فدائی زندہ سلامت واپس لوٹتے تھے۔

علاوہ ازیں ان میں کوئی ایک کارروائی بھی ایسی دکھائی نہیں دیتی جس میں حملہ آور نے اپنے آپ کو ہلاک کیا ہو بلکہ اس دور میں ایسا خودکش اسلحہ بھی ایجاد نہیں ہوا تھا کہ جس کے ذریعے فدائی کارروائی کرنے والے کی موت یقینی ہوتی۔ پھر یہ بات بھی قابل غور ہے کہ اس دور کا کوئی ایک واقعہ بھی ایسا نہیں جس میں کسی فدائی نے گرفتاری یا کسی اور خوف سے اپنے آپ کو ہلاک کیا ہو۔ اس لیے ان فدائی کارروائیوں کو دور حاضر کے خودکش حملوں پر قیاس نہیں کیا جا سکتا۔

## دوسری صورت یعنی خودکش حملہ:

فدائی کارروائی کی دوسری قسم یعنی خودکش حملہ جس میں اپنی ہلاکت کا قطعی یقین ہو، اس کے جواز کے بارے میں وہ فتوی نہیں دیا جا سکتا جو اوپر فدائی کارروائی کے جواز کے بارے میں معلوم ہوتا ہے۔ لیکن اس کا یہ معنی بھی نہیں کہ خودکش حملہ مطلق طور پر حرام ہے بلکہ اس کے جواز کی صرف ایک ہی صورت ہے وہ بھی انتہائی درجے کی۔ اس کی تفصیل سے پہلے

(۱) [ابوداؤد: کتاب الجہاد: باب فی قولہ ولا تلقوا بایدیکم ...(۲۵۱۲) ترمذی: کتاب التفسیر: باب ومن سورۃ البقرۃ...(۲۹۷۲) بحوالہ تفسیر ابن کثیر (ج۱ص۳۱۳)]

خودکشی کی تفصیل اور خودکشی سے بھی پہلے موت کی دعا کرنے یا نہ کرنے کے بارے میں قدرے تفصیل مطلوب ہے۔لہذا ذیل میں یہ تفصیل ملاحظہ فرمائیں:

## موت کی دعا کرنا حرام ہے مگر..!

خودکش حملوں اور خودکشی سے بھی پہلے موت کی دعا کے بارے میں یہ بات یاد رہے کہ عام حالات میں موت کی دعا کرنا حرام ہے جیسا کہ حدیث نبویؐ ہے:

**''لایتمنین احدکم الموت ''**

''کوئی شخص موت کی تمنا ہرگز نہ کرے'' (۱)

جب کہ دو حالتیں اس سے مستثنیٰ ہیں:

❶ ایک تو یہ کہ اللہ تعالیٰ کے راستہ میں شہادت کی دعا کی جائے جیسا کہ خود نبی اکرمؐ نے شہادت کی دعا اس طرح سے مانگی:

**''والذی نفس محمد بیدہ لوددت انی اغزو فی سبیل اللهِ فاقتل ثم اغزو فاقتل ثم اغزو فاقتل ''** (۲)

''اس ذات کی قسم! جس کے ہاتھ میں محمدا کی جان ہے۔میں یہ پسند کرتا ہوں کہ اللہ کے راستہ میں جہاد کروں اور شہید کر دیا جاؤں، پھر جہاد کروں اور شہید کر دیا جاؤں پھر جہاد کروں اور شہید کر دیا جاؤں''

اسی طرح بہت سے صحابہ کرامؓ سے شہادت کی دعا مانگنا کتب احادیث میں موجود ہے مثلاً حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کہتے ہیں کہ مجھ سے عبداللہ بن جحشؓ نے جنگ احد میں کہا: اے سعد! تم اللہ پاک سے دعا کیوں نہیں مانگتے ؟اس کے بعد یہ دونوں ایک گوشہ تنہائی میں

(۱)[ بخاری: کتاب المرضیٰ (۵۶۷۱) مسلم (۲۶۸۰)]

(۲)[ مسلم، کتاب الامارۃ۔باب فضل الجهاد والخروج فی سبیل اللہِ :۱۸۷۶، بخاری، کتاب الجهاد والسیر ،باب الجعائل والحملان ]

گئے۔ حضرت سعد نے اس طرح دعا مانگی کہ اے میرے اللہ! جب دشمنوں سے مڈبھیڑ ہو تو میرے سامنے ایک ایسے شخص کو لا، جو سخت حملہ آور ہو اور بہت ہی ماہر جنگ ہو۔ میں اس سے لڑوں اور وہ مجھ سے لڑے۔ پھر مجھے اس پر کامیابی کی توفیق عطا فرما کہ میں اسے قتل کردوں اور اس کا سارا مال لے لوں۔ ان کی اس دعا پر حضرت عبداللہ بن جحشؓ نے آمین کہی۔

پھر حضرت عبداللہ بن جحشؓ نے دعا مانگی: اے میرے اللہ! مجھے ایک ایسے شخص سے مقابلہ کی توفیق دے جو سخت حملہ آور ہو اور سخت جنگجو بھی۔ میں تیرے لیے اس سے لڑوں اور وہ مجھ سے لڑے، پھر وہ مجھے پکڑے، میری ناک بھی کاٹ دے، میرے کان بھی کاٹ دے۔ جب میں کل روز قیامت تجھ سے ملوں، تو تو پوچھے کہ کس لیے تیری ناک اور کان کاٹے گئے؟ میں عرض کروں کہ تیرے اور تیرے رسول کے لیے میرے ناک اور کان کاٹے گئے۔ تو کہے کہ ہاں تو سچ کہتا ہے۔ حضرت سعد نے آمین کہی۔

حضرت سعد اپنے بیٹے سے کہتے تھے کہ عبداللہ بن جحشؓ کی دعا میری دعا سے بہتر رہی۔ میں نے اسی دن کے آخری حصہ میں دیکھا کہ (اللہ کے راستے میں) ان کی ناک اور کان کٹے ہوئے ایک دھاگے میں لٹکے ہوئے تھے۔"[1]

زید بن اسلم اپنے والد سے بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطابؓ یہ دعا کیا کرتے تھے:

"اللھم ارزقنی شھادۃ فی سبیلک واجعل موتی فی بلد رسولک

/اے اللہ! میں تجھ سے تیرے راستے میں شہادت کا سوال کرتا ہوں اور یہ بھی سوال کرتا ہوں کہ مجھے موت تیرے رسول کے شہر میں آئے۔"[2]

❷ اور دوسری حالت وہ ہے جب کوئی مومن فتنوں کا شکار ہو جائے اور زندہ رہنے سے اسے اپنے ایمان کا خطرہ ہو تو پھر وہ موت کی دعا کر سکتا ہے جیسا کہ امام بخاری کے لیے

(۱)[مستدرک حاکم۔۲/۷۶،۷۷۔حلیۃ الاولیاء۱/۱۰۹]

(۲)[بخاری، کتاب المدینۃ(۱۸۹۰)]

جب ایسے حالات پیدا ہوئے تو انہوں نے موت کی دعا کی تھی۔ ایسے حالات میں موت کی دعا کرنے کے جواز کی ایک دلیل یہ حدیث نبویؐ ہے:

"اذا اردتّ فتنة بقوم فتوفني غير مفتون" (یا اللہ! جب تو کسی قوم کے ساتھ آزمائش کا ارادہ کرے تو مجھے اس آزمائش میں مبتلا کرنے سے پہلے ہی موت دے دے)

اسی طرح آپؐ سے مروی ہے کہ موت کی آرزو نہ کرو اور اگر بڑی مجبوری ہو تو پھر (موت کے لئے) یہ دعا کرلو:

اللهم احيني ما كانت الحياة الدنيا خيرا لي وتوفني ما كانت الوفاة خيرا لي (۱)

"یا اللہ! مجھے اس وقت تک زندہ رکھ جب تک کہ زندگی میرے حق میں بہتر ہو اور جب میرے لئے موت ہی بہتر ہو تو اس وقت مجھے موت دے دے۔"

اس حدیث سے بھی اس دوسری صورت کی تائید ہوتی ہے۔

## خودکشی اور خودکش حملہ:

موت کی دعا اور تمنا کے بعد اگلا درجہ خودکشی کا ہے۔ خودکشی کے حوالہ سے یہ بات یاد رہے کہ خودکشی کے حرام اور کبیرہ گناہ ہونے میں کسی نے اختلاف نہیں کیا۔ اس سلسلے میں چند ایک دلائل درج ذیل ہیں:

﴿وَلَا تَقْتُلُوا أَنفُسَكُمْ ان الله كان بكم رحيما﴾ (النساء۔۲۹)

"اپنے آپ کو قتل نہ کرو۔ بے شک اللہ تعالیٰ تمہارے ساتھ رحم کرنے والا ہے۔"

حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص کسی پہاڑ سے گر کر خودکشی کرے گا وہ جہنم کی آگ میں ہمیشہ اسی طرح گرتا رہے گا۔ جو شخص زہر پی کر خودکشی

(۱) [بخاری: کتاب المرضیٰ (۵۶۷۱) مسلم (۲۶۸۰)]

کریگا وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے جہنم کی آگ میں زہر پیتا رہے گا۔ جس نے کسی لوہے کے آلہ سے خودکشی کی ہوگی وہ جہنم کی آگ میں ہمیشہ اس آلے سے اپنے آپ کو کاٹتا رہے گا''۔ (۱)

البتہ جس طرح انتہائی مضطرب اور پرفتن حالات میں موت کی دعا حرام ہونے کے باوجود، از راہ اضطرار جائز ہو جاتی ہے، اسی طرح انتہائی ناگفتہ بہ حالات میں خودکشی، حرام اور کبیرہ گناہ ہونے کے باوجود جائز ہو جاتی ہے مگر وہ بھی صرف اس وقت جب اس کے علاوہ کوئی اور صورت باقی نہ ہو۔ اس لیے خودکش حملہ ایک انتہائی صورت اور مجبوری کا آخری درجہ ہے جسے معمول کی کارروائی ہرگز قرار نہیں دیا جاسکتا۔

اسی طرح اسے فدائی کارروائی (جسے ہم پہلی قسم کے تحت بیان کر آئے ہیں) کے ساتھ مخلط کرنا بھی غلط ہے کیونکہ ان دونوں میں ایک ایسا بنیادی فرق ہے جس کی وجہ سے انہیں ایک ہی زاویہ میں رکھ کر نہیں پرکھا جاسکتا۔ لہذا خودکش حملہ صرف اسی وقت کیا جاسکتا ہے جب اس کے علاوہ اور کوئی راستہ نہ رہے اور اس حملے کا فائدہ بھی یقینی و حتمی ہو۔ اس سلسلہ میں کتب احادیث میں مذکور درج ذیل واقعہ سے بھی راہنمائی ملتی ہے:

''مسند احمد میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ اگلے زمانے میں ایک بادشاہ تھا، اس کے ہاں ایک جادوگر تھا۔ جب جادوگر بوڑھا ہوا تو اس نے بادشاہ سے کہا کہ اب میں بوڑھا ہوگیا ہوں اور میری موت کا وقت قریب آ رہا ہے، کوئی بچہ مجھے سونپ دو تا کہ میں اسے جادو سکھا دوں۔ چنانچہ ایک ذہین لڑکے کو (اس کے سپرد کیا گیا اور اسے) وہ تعلیم دینے لگا، لڑکا اس کے پاس جاتا تو راستہ میں ایک راہب کا گھر پڑتا تھا، جہاں وہ عبادت میں اور کبھی وعظ میں مشغول ہوتا، یہ بھی کھڑا ہو جاتا اور اس کے طریقہ عبادت کو دیکھتا اور وعظ سنتا۔ وہ (بچہ) آتے جاتے یہاں رک جایا کرتا تھا جس کی وجہ سے

(۱) [(بخاری کتاب الطب. باب شرب السم... (۵۴۴۲) مسلم کتاب الایمان. باب غلظ تحریم قتل الانسان نفسہ..... (۲۹۶)]

جادوگر بھی اسے مارتا اور ماں باپ بھی کیونکہ یہ وہاں بھی دیر میں پہنچتا اور یہاں بھی دیر میں آتا۔ ایک دن اس بچے نے راہب کے سامنے اپنی یہ شکایت بیان کی۔ راہب نے کہا کہ جب جادوگر تجھ سے پوچھے کہ کیوں دیر لگی تو کہہ دینا گھر والوں نے روک لیا تھا اور گھر والے بگڑیں تو کہہ دینا، آج جادوگر نے روک لیا تھا۔ یونہی ایک زمانہ گزر گیا کہ ایک طرف تو وہ جادو سیکھتا تھا، دوسری جانب کلام اللہ اور دین اللہ سیکھتا تھا۔

ایک دن وہ دیکھتا ہے کہ راستے میں ایک زبردست، ہیبت ناک جانور بیٹھا ہوا ہے ،جس نے لوگوں کی آمد و رفت بند کر رکھی ہے، ادھر والے ادھر، اور ادھر والے ادھر نہیں آ سکتے اور سب لوگ ادھر ادھر حیران و پریشان کھڑے ہیں، اس نے اپنے دل میں سوچا کہ آج موقعہ ہے کہ میں امتحان کر لوں کہ راہب کا دین خدا کو پسند ہے یا جادوگر کا؟ اس نے ایک پتھر اٹھایا اور یہ کہہ کر اس پر پھینکا کہ خدایا گر تیرے نزدیک راہب کا دین اور اس کی تعلیم جادوگر کے امر سے زیادہ محبوب ہے تو اس جانور کو اس پتھر سے ہلاک کر دے تاکہ لوگوں کو اس بلا سے نجات ملے، پتھر کے لگتے ہی جانور مر گیا اور لوگوں کا آنا جانا شروع ہو گیا۔ پھر اس نے جا کر راہب کو خبر دی تو اس راہب نے کہا کہ پیارے بچے تو مجھ سے افضل ہے، اب خدا کی طرف سے تیری آزمائش ہوگی، اگر ایسا ہو تو کسی کو میری خبر نہ کرنا۔

اب اس بچے کے پاس حاجت مند لوگوں کا تانتا لگ گیا اور اس کی دعا سے مادر زاد اندھے، کوڑھی جذامی اور ہر قسم کے بیمار اچھے ہونے لگے۔ بادشاہ کے ایک نابینا وزیر کے کان میں بھی یہ آواز پڑی، وہ بڑے تحائف لے کر حاضر ہوا اور کہنے لگا کہ اگر تو مجھے شفاء دے دے تو یہ سب تجھے دے دوں گا، اس نے کہا کہ شفا میرے ہاتھ میں نہیں، میں کسی کو شفا نہیں دے سکتا، شفا دینے والا تو اللہ وحدہ لاشریک لہ ہے، اگر تو اس پر ایمان لانے کا وعدہ کرے تو میں اس سے تیرے لیے دعا کروں گا۔ اس نے اقرار کیا، بچے نے اس کے لیے دعا کی، اللہ نے اسے شفا دے دی اور وہ بادشاہ کے دربار میں آیا اور جس طرح اندھا

ہونے سے پہلے کام کرتا تھا،اسی طرح کام کرنے لگا اوراس کی آنکھیں بالکل روشن تھیں۔بادشاہ نے متعجب ہوکر پوچھا کہ تجھے آنکھیں کس نے دیں؟اس نے کہا کہ میرے رب نے'بادشاہ نے کہا:ہاں یعنی میں نے'وزیر نے کہا:نہیں!نہیں!! میرااور تیرارب اللہ ہے۔بادشاہ نے کہااچھا تو کیامیرے سوا کوئی اور بھی رب ہے؟وزیر نے کہا:ہاں! میرااور تیرارب اللہ عزوجل ہے۔اب اس نے اس کی مار پیٹ شروع کردی اورطرح طرح کی تکلیفیں اورایذائیں پہنچانے لگااور پوچھنے لگا کہ تجھے یہ تعلیم کس نے دی؟آخراس نے بتادیا کہ اس بچے کے ہاتھ پر میں نے اسلام قبول کیا ہے۔اس نے اس بچے کو بلوایا اورکہا؛اب تم جادو میں خوب کامل ہوگئے ہوکہ اندھوں کودیکھتااور بیماروں کوتندرست کرنے لگ گئے ہو؟،اس نے کہاغلط ہے،نہ میں کسی کوشفادے سکتا ہوں،نہ جادوکسی کوشفادے سکتا ہے،شفااللہ عزوجل کے ہاتھ میں ہے۔بادشاہ کہنے لگاہاں یعنی میرے ہاتھ میں ہے کیونکہ اللہ تو میں ہی ہوں!اس نے کہا ہرگزنہیں،کہاپھر کیا تو میرے سوا کسی اورکورب مانتاہے؟تو وہ کہنے لگاہاں میرااور تیرارب اللہ تعالیٰ ہے،اس نے اب سے بھی طرح طرح کی سزائیں دینی شروع کردیں یہاں تک کہ راہب کا پتہ لگالیاراہب کو بلا کراس نے کہاتو اسلام چھوڑدےاوراس دین سے پھر جا،اس نے بھی انکار کیاتو بادشاہ نے اسے آرے سے چیردیااورٹھیک دوٹکڑے کرکے پھینک دیا۔

پھراس نوجوان سے کہا کہ تو بھی دین سے پھر جا،اس نے بھی انکار کیاتو بادشاہ نے حکم دیا کہ ہمارے سپاہی اسے فلاں فلاں پہاڑ پر لے جائیں اوراس کی بلند چوٹی پر پہنچ کر پھر اسے اس کے دین چھوڑنے کوکہیں،اگر مان لے تو اچھاورنہ وہیں سے اسے لڑھکادیں۔چنانچہ یہ لوگ اسے لے گئے جب وہاں سے دھکا دینا چاہا تو اس نے اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا کی''اللھم اکفنیھم بماشئت'' خدایا جس طرح چاہو،مجھے ان سے نجات دو،اس دعا کے ساتھ ہی پہاڑ ہلااوروہ سب سپاہی لڑھک گئے،صرف وہ بچہ

بچا رہا۔ وہاں سے وہ اترا اور ہنسی خوشی پھر اس ظالم بادشاہ کے پاس آ گیا۔ بادشاہ نے کہا کہ یہ کیا ہوا۔ میرے سپاہی کہاں ہیں؟ بچے نے کہا: میرے خدا نے مجھے ان سے بچالیا۔ اس نے کچھ اور سپاہی بلوائے اور ان سے کہا کہ اسے کشتی میں بٹھا کر لے جاؤ اور عین سمندر میں ڈبو کر چلے آؤ، یہ اسے لے کر چلے اور سمندر کے بیچ میں پہنچ کر جب اسے سمندر میں پھینکنا چاہا تو اس نے پھر وہی دعا کی کہ یاالٰہی! جس طرح چاہ مجھے ان سے بچا! ایک موج اٹھی اور وہ سپاہی سارے کے سارے سمندر میں ڈوب گئے، صرف وہ بچہ ہی باقی رہ گیا۔

یہ پھر بادشاہ کے پاس آیا اور کہا میرے رب نے مجھے ان سے بھی بچالیا، اے بادشاہ! تو چاہے تمام تر تدبیریں کر ڈال لیکن مجھے ہلاک نہیں کرسکتا' ہاں جس طرح میں کہوں اس طرح اگر تو کرے تو البتہ میری جان نکل جائے گی، اس نے کہا کیا کروں؟ لڑکے نے کہا کہ تو لوگوں کو ایک میدان میں جمع کر، پھر کھجور کے تنے پر سولی چڑھا اور میرے ترکش سے ایک تیر نکال، میری کمان پر چڑھا اور ''بسم اللہ رب ھذا الغلام'' (یعنی اس اللہ کے نام سے جو اس بچے کا رب ہے) کہہ کر وہ تیر میری طرف پھینک، وہ مجھے لگے گا اور اس سے میں مروں گا۔ چنانچہ بادشاہ نے یہی کیا، تیر بچے کی کنپٹی میں لگا، اس نے اپنا ہاتھ اس جگہ رکھ لیا اور شہید ہو گیا۔ اس کے اس طرح شہید ہوتے ہی لوگوں کو اس کے دین کی سچائی کا یقین آ گیا، ہر طرف سے یہ آوازیں اٹھنے لگیں کہ ہم سب اس بچے کے رب پر ایمان لا چکے، یہ حال دیکھ کر بادشاہ کے ساتھی بڑے گھبرائے اور بادشاہ سے کہنے لگے اس لڑکے کی ترکیب ہم تو سمجھے ہی نہیں، دیکھئے اس کا یہ اثر پڑا کہ یہ تمام لوگ اس کے مذہب پر ہو گئے۔ ہم نے تو اسی لئے قتل کیا تھا کہ کہیں یہ مذہب پھیل نہ پڑے لیکن وہ ڈر تو سامنے ہی آ گیا اور سب مسلمان ہو گئے!! بادشاہ نے کہا اچھا یہ کرو کہ تمام محلوں اور راستوں میں خندقیں کھدواؤ، ان میں لکڑیاں بھرواور اس میں آگ لگادو، جو اس دین سے پھر جائے اسے چھوڑ دو اور

جو نہ مانے اسے اس آگ میں ڈال دو۔ان مسلمانوں نے صبر وسہار کے ساتھ آگ میں جلنا منظور کرلیا اور اس میں کود کود کر گرنے لگے، البتہ ایک عورت جس کی گود میں دودھ پیتا چھوٹا سا بچہ تھا وہ ذرا جھجکی تو اس بچہ کو خدا نے بولنے کی طاقت دی اور اس نے کہا کہ اماں کیا کر رہی ہو تم تو حق پر ہو، صبر کرو اور اس میں کود پڑو۔"(۱)

اس واقعہ سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ کسی ایسی صورت مین جان کا نذرانہ پیش کیا جا سکتا ہے جس سے اسلام یا مسلمانوں کو مجموعی طور پر فائدہ ہو۔اور بالخصوص جان کی بازی لگانے کے سوا کسی اور صورت میں وہ فائدہ حاصل نہ ہو رہا ہو۔اسی طرح اگر کسی مسلمان کو یہ خدشہ ہو کہ دشمن کے نرغہ میں آنے کے بعد ان کی ایذا دہی، میں برداشت نہیں کر پاؤں گا اور دشمن مجھ سے میری جماعت، قوم اور ملک وغیرہ کے بارے میں ضروری راز اگلوا لے گا، تو اس خدشہ کے پیش نظر، اگر وہ گرفتاری سے پہلے خودکشی کر لے تو اس کی گنجائش معلوم ہوتی ہے۔واللہ اعلم!

## خودکش حملہ اور بے گناہوں کا قتل :

خودکش حملے کی جس قدر اجازت معلوم ہوتی ہے اس کی تفصیل اوپر بیان ہو چکی تاہم خودکش حملہ میں اس بات کا خاص خیال رکھا جائے گا کہ بے گناہ، معصوم شہری، بچے، عورتیں ، بوڑھے وغیرہ اس حملہ کا نشانہ نہ بنیں۔کیونکہ اسلام ان بے گناہوں کو قتل کرنے کی کسی طرح بھی اجازت نہیں دیتا سوائے اس ایک صورت کے کہ یہ غیر مقاتلین (یعنی بچے، بوڑھے ،عورتیں وغیرہ) خود بھی کسی طرح لڑائی میں شریک ہوں۔اور اگر ان کی شرکت نہ ہو تو پھر انہیں قتل کرنے سے آنحضرتؐ نے بڑی سختی کے ساتھ منع فرمایا ہے جیسا کہ جیسا کہ گزشتہ صفحات میں (جہاد اور دہشت گردی میں فرق، کے ضمن میں) اس کی تفصیل گزر چکی ہے۔

(۱) [احمد (۶/۱۶-۱۸) مسلم، کتاب الزھد: باب قصۃ اصحاب الاخدود والساحر ۳۰۰۵]

# فدائی حملے قرونِ اولیٰ سے تسلسل کے ساتھ ثابت ہیں!

## (کتاب وسنت اور تاریخِ اسلامی کی روشنی میں ایک تحقیق آفرین جائزہ ✿)

۔۔۔۔۔آیئے اس سلسلے میں فدائی کارروائیوں کی مختلف صورتیں ملاحظہ کریں:

**پہلی شکل:** فدائی اپنے آپ کو خطرات میں ڈال کر دشمن کے لشکر میں گھس جاتے ہیں۔

**دوسری شکل:** اکیلا شخص بہت طاقتور اور بہت زیادہ عدد والے دشمن پر ٹوٹ پڑے اسطرح سے کہ اس کی اپنی موت یقینی نظر آ رہی ہے۔

**تیسری شکل:** دشمن کو شدید نقصان پہنچانے کی غرض سے اس پر حملہ کیا جائے۔

**چوتھی شکل:** صرف اپنی شہادت کو ہدف بنا کر دشمن سے بھڑ جائے اور لڑتا رہے تا کہ دشمن اسے قتل کر دے اور وہ شہید ہو جائے۔

**پانچویں شکل:** اپنی کسی ایسی ادا کو دکھائے کہ اس سے اس کا رب راضی ہو جائے۔

**چھٹی شکل:** کسی جہاد سے پیچھے رہ جانے کے کفارہ میں بے جگری سے لڑتا ہوا گھستا ہی

✿ [یہ مضمون ''جماعۃ الدعوۃ'' کے ایک مرکزی راہنما جناب حافظ عبدالرحمٰن مکی صاحب کی تقریر سے ماخوذ ہے جسے ہم جماعۃ الدعوۃ کے نمائندہ رسالے 'مجلۃ الدعوۃ' (مئی ۲۰۰۱) کے شکریہ کے ساتھ پیش کر رہے ہیں۔ مضمون نگار نے زیادہ تر ان واقعات کو جمع کرنے پر زور دیا ہے جن کا تعلق خودکش حملوں کی بجائے فدائی حملوں سے ہے، تاہم مضمون نگار نے گاہے بگاہے ان دونوں میں فرق واضح کرنے کی بھی کوشش کی ہے۔ مضمون چونکہ کیسٹ سے تیار کردہ ہے اس لئے کہیں کہیں الجھاؤ کے ساتھ اصل موضوع بھی متاثر دکھائی دیتا ہے۔ اگرچہ راقم نے اس نقص پر قابو پانے کی پوری کوشش کی ہے تاہم پھر بھی خودکش حملوں اور فدائی حملوں کی شرعی حیثیت کو سمجھنے میں دقت ہوتی ہے۔ اس لئے اگر اس سے پہلے، گزشتہ مضمون کو بھی پڑھ لیا جائے تو زیادہ مناسب رہے گا۔]

چلا جائے اور اپنی شہادت سے کم پر راضی نہ ہو۔

یہ اور اس قسم کی بے شمار صورتیں ''فدایہ'' کہلاتی ہیں۔

اور اس کی مثالیں عہد صحابہؓ میں تواتر سے موجود ہیں۔ہم ایک ایک کر کے ان کا تجزیہ پیش کرتے ہیں۔

صحیح مسلم میں سلمہ بن اکوع سے روایت ہے، کہتے ہیں کہ حدیبیہ کے دنوں کی بات ہے،ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مدینہ منورہ کو آرہے تھے کہ میں اور رباحؓ جو کہ نبی ﷺ کے غلام تھے،ہم دونوں آپ ﷺ کی سواریوں کے یعنی اونٹوں کے ساتھ نکلے۔میرے پاس طلحہ بن عبید اللہؓ کا گھوڑا تھا۔میں اس پر اونٹوں کے ساتھ چل رہا تھا۔ابھی اندھیرا ہی تھا کہ عبدالرحمٰن بن عیینہ نے نبی اکرم ﷺ کے اونٹوں پر حملہ کر دیا۔چرواہے کو قتل کر دیا اور اونٹوں کو گھڑ سوار دستہ کے ہمراہ ہانک لیا اور بھاگ کھڑے ہوئے۔سلمۃ بن اکوعؓ کہتے ہیں کہ میں نے رباح سے کہا کہ اس گھوڑے پر بیٹھ جاؤ اور اسے طلحہ بن عبید اللہؓ کے سپرد کر دو اور نبی کریم ﷺ کو خبر کر دو کہ آپ کے جانوروں (اونٹوں) پر حملہ ہو گیا ہے۔خود میں ایک ٹیلے پر چڑھا۔مدینہ منورہ کی طرف منہ کر کے زور سے تین مرتبہ آواز لگائی یا صباحاہ یا صباحاہ یا صباحاہ۔یہ کرنے کے بعد میں نے اس قوم کا تعاقب کیا۔میرے پاس تلوار اور تیر تھے۔میں نے تیروں سے ان کو نشانہ بنانا شروع کیا۔اور ان کے گھوڑوں کو زخمی کرنے لگا۔جہاں مجھے درختوں کا جھنڈ ملتا،وہیں سے میں ان کو نشانہ بنانا شروع کر دیتا اور حملہ کرتا۔جب بھی کوئی گھڑ سوار میری طرف بڑھتا تو میں درخت کی جڑ میں بیٹھ کر گھات لے لیتا۔پھر تیر مارتا تو جو بھی گھڑ سوار میری طرف آتا،میں اس کے گھوڑے کو زخمی کر دیتا،تو یوں سب کو تیر مارتا جاتا اور کہتا کہ میں ابن الاکوعؓ ہوں اور آج پتہ چلے گا کہ کس نے ماں کا دودھ پیا ہے۔

سلمہ کہتے ہیں کہ میں بھاگتا جاتا۔وہ اپنی سواری پر ہوتے،میں انہیں تیر مارتا۔میرا تیر ٹھیک نشانے پر لگتا۔میرا دشمن میرے تیر کے زخموں سے اپنے کندھوں بازوؤں کو لپیٹ رہا ہوتا

اور میں کہتا لے پکڑ۔ میں ابن الاکوع ہوں اور آج پتہ چل جائے گا کہ کس نے ماں کا دودھ پیا ہے۔ سلمہ کہتے ہیں کہ میں ان پر درختوں کی اوٹ سے تیروں کی بوچھاڑ کرتا اور جب تنگ درے اور گھاٹیاں ہوتیں تو میں بھاگ کر پہاڑ کی بلندی پر آ جاتا اور پتھروں سے ان پر پتھراؤ کرتا۔ اس حال میں کہ میں اکیلا اور وہ بے شمار، میں ان کا پیچھا کرتا رہا حتیٰ کہ میں نے ان کو مار مار کر ان کے قبضہ سے نبی اکرم ﷺ کی تمام سواریاں چھڑوا لیں۔ وہ انہیں چھوڑ کر بھاگ نکلے۔ میں ان سے چمٹا ہی رہا اور تیروں سے ان پر بوچھاڑ کرتا رہا۔ یہاں تک کہ انہوں نے تیس سے زیادہ نیزے اور تیس سے زیادہ کمبل گرادیئے تا کہ بھاگنے مین ان کا وزن ہلکا رہے ۔وہ جو کچھ بھی گراتے ، میں پتھروں سے اس پر نشانی لگا دیتا کہ راستے میں رسول اللہ ﷺ آ رہے ہیں، وہ ان چیزوں کو قبضہ میں لے لیں گے۔

سلمہ کہتے ہیں کہ جب دن خوب گرم ہو گیا اور میں ان کا تعاقب کر رہا تھا کہ عیینہ بن بدر الفراری کافروں کے لئے مدد لے کر آ گیا۔ وہ ایک تنگ گھاٹی میں تھے۔ میں پہاڑ کی بلندی پر آ گیا اور عین، ان کے اوپر ہو گیا۔ اتنا صاف اور واضح کہ عیینہ نے مجھے دیکھا اور کہا کہ یہ کیا قصہ ہے؟ تو اس کے لوگ اسے کہنے لگے کہ اس آدمی سے ہمیں بہت تکلیف پہنچی ہے۔ اس نے صبح سحری کے وقت سے ہمارا پیچھا نہیں چھوڑا اور ہماری ہر چیز لے لی ہے۔ وہ کہنے لگا کہ ضرور اس کو اپنے پیچھے سے اپنے ساتھیوں کی مدد نظر آ رہی ہے۔ ورنہ یہ تمہارا تعاقب کرنے کی جرأت نہ کرتا۔ پھر اس نے چار لوگ میری طرف نکالے کہ وہ مجھے پکڑیں۔ اب وہ چاروں پہاڑ پر چڑھ رہے تھے۔ جب وہ اتنے قریب آ گئے کہ میری آواز سن سکیں تو میں نے ان سے کہا کیا تم مجھے جانتے ہو؟ کہنے لگے تم کون ہو؟ میں نے کہا، ابن الاکوع۔ اور مجھے اس ذات کی قسم ہے جس نے محمد ﷺ کے چہرے کو عزت بخشی ہے۔ تم میں سے کوئی بھی مجھے پکڑ نہیں سکتا اور میں تم میں سے کسی کو بھی نہیں چھوڑوں گا۔ یہ ہو رہا تھا کہ میری نظر رسول اللہ ﷺ کے گھڑ سواروں پر پڑی جو کہ درختوں

کے جھنڈ سے نکل رہے تھے۔ سب سے آگے اخرم اسدی تھا، اس کے پیچھے ابو قتادہ (فارس الرسول) ان کو دیکھ کر میں پہاڑ سے اتر پڑا اور اخرم کے گھوڑے کی لگام تھام کر کہا، اے بھائی اخرم! دشمن سے محتاط رہ اور جلدی نہ کر۔ مجھے ڈر ہے کہ تو اکیلا ان سے بھڑ گیا تو وہ تجھ پر ہجوم کر دیں گے۔ رک جا انتظار کر حتی کہ رسول اللہ ﷺ اور ساتھی آ جائیں۔ سلمۃ کہتے ہیں کہ اخرم نے جواب دیا کہ اے سلمۃ اگر تو اللہ پر اور آخر پر ایمان رکھتا ہے اور جانتا ہے کہ جنت اور دوزخ حق ہیں تو میری شہادت کی راہ میں حائل نہ ہو، مجھے اکیلے حملہ کرنے سے نہ روک۔ تب میں نے اخرم کے گھوڑے کی لگام چھوڑ دی۔ اخرم نے گھوڑے کو ایڑ لگائی اور عبدالرحمٰن بن عیینہ کے دستے پر جا پڑا۔ عبدالرحمٰن نے مڑ کر اخرمؓ پر حملہ کیا۔ دونوں کے وار ٹکرائے۔ اخرم نے عبدالرحمٰن بن عیینہ کو زخمی کر دیا مگر عبدالرحمٰن نے جوابی وار سے اخرمؓ کو شہید کر دیا اور ان کے گھوڑے پر قبضہ کر لیا، اتنے میں ابو قتادہؓ نے جھپٹ کر عبدالرحمٰن بن عیینہ پر حملہ کر دیا۔ دونوں کے وار کی جھنکار گونجی، عبدالرحمٰن بن عیینہ نے ابو قتادہؓ کو زخمی کر دیا لیکن ابو قتادہؓ خوب شہہ سوار تھے اور بہادر تھے۔ انہوں نے عبدالرحمٰن بن عیینہ کو قتل کر کے اخرمؓ کا گھوڑا اس سے چھین لیا اور اس پر سوار ہو گئے۔ اتنے میں مشرکین بھاگ نکلے اور میں پھر ان کے تعاقب میں لگ گیا۔ اور ہم بہت دور نکل گئے اتنے دور کہ میں نبی اکرم ﷺ کے ساتھیوں کا غبار بھی نہیں دیکھ رہا تھا۔

سلمہ کہتے ہیں کہ اتنے میں غروب آفتاب قریب ہو گیا تھا کہ مشرکین ایک گھاٹی میں جس کا نام ذوقرد ہے، اترے اور پانی پینے کا ارادہ ہی کیا تھا کہ ان کی نظر مجھ پر پڑ گئی۔ وہ پانی چھوڑ کر بھاگ کھڑے ہوئے۔ اتنے میں سورج غروب ہو گیا۔ میں نے ایک آدمی کو اوپر تلے تاک کر دو تیر مارے تو دونوں اس کے بدن میں کھب گئے، مشرکین شکست خوردہ بھاگ نکلے۔ دو گھوڑے بھی چھوڑ گئے۔ میں دونوں گھوڑوں کو ہانکتا ہوا نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ رسول اللہ ﷺ اپنے اصحاب کے ہمراہ ذوقرد کے پانی پر تشریف فرما تھے۔ آپ

کے ہمراہ پانچ سو اصحاب تھے۔ جو اونٹ میں نے کفار سے واپس لے کر چھوڑے تھے، ان میں سے ایک کو ذبح کر کے بلالؓ اس کی کلیجی وغیرہ اللہ کے رسول ﷺ کے لیے بھون رہے تھے۔ میں نے آ کر درخواست کی کہ اے اللہ کے رسول ﷺ آپ مجھے اجازت دیجئے کہ میں آپ کے اصحاب میں سے ایک سو صحابیوں کو منتخب کر کے رات کو کفار پر حملہ کروں اور ان میں سے ہر شخص کو قتل کر دوں۔ اس پر آپ ﷺ ہنس پڑے حتی کہ آپ ﷺ کی داڑھیں مبارک تک ظاہر ہو گئیں۔

یہ ایک طویل حدیث ہے جس سے بہت سی باتیں واضح ہوتی ہیں۔ اس میں اس بات کو جواز ہے کہ ایک شخص تنہا بہت بڑے دشمن پر حملہ کر سکتا ہے۔ خواہ اس میں اس کی اپنی جان کا سو فیصد ہی خطرہ کیوں نہ ہو؟ اگر چہ اس بات کا یقین ہو کہ وہ خود قتل ہو جائے گا کیونکہ اس طرح اسے شہادت ملے گی۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ سلمہ بن اکوع جن لوگوں سے دن بھر جنگ کرتے رہے، وہ بڑے عدد کا جتھہ تھا، بہت لوگ تھے۔ کیونکہ شام کو سلمہ نے اللہ کے رسول ﷺ سے ایک صد آدمی مانگا تاکہ ان پر بھرپور حملہ کر سکے۔ یہ صراحتاً اپنے آپ کو خطرہ میں ڈالنا تھا۔ اور اس میں سلمہ کی موت یا ہلاکت یقینی تھی مگر رسول اللہ ﷺ اور جلیل القدر صحابہ میں سے کسی نے بھی سلمہ بن اکوع کے اس عمل پر انکار نہیں کیا کہ یہ اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا یا خودکش حملہ ہے۔ بلکہ نبی اکرم ﷺ سمیت تمام صحابہ نے اس واقعہ پر ابو قتادہ اور سلمہ بن اکوع کو شاباش دی اور فرمایا:

"خیر فرساننا الیوم ابو قتادة وخیر رجالنا سلمه"

"آج کے دن بہترین سوار ابو قتادہؓ اور بہترین پیدل سلمہ بن اکوعؓ ہیں"

یہ حدیث اس بات پر دال ہے کہ یہ فدائی عمل مستحب، افضل اور اولیٰ ہے کیونکہ نبی اکرم ﷺ نے ابو قتادہؓ اور سلمہ بن اکوع کی مدح سرائی کی اور ان کے عمل کو سراہا اور سلمہ بن اکوع کو سوار اور پیدل دونوں کا حصہ بھی غنیمت سے دیا۔ جبکہ ان دونوں نے اکیلے اکیلے

دشمن پر حملہ کر دیا تھا۔ نبی اکرم ﷺ اور صحابہ کرام کی آمد کا انتظار بھی نہ کیا تھا۔

فدائی نوعیت کا یہی ایک واقعہ نہیں ہے بلکہ اس طرح کے واقعات تو اس کثرت سے ہوئے اور اتنے فدائی نکلے کہ اہل اسلام کے ماتھے کا جھومر یہی فدائی بن گئے اور اصحاب رسول اللہ ﷺ میں اس عمل جلیل کی بہت سی امثلہ موجود ہیں۔

بخاری شریف میں براء بن عازب ؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے عبداللہ بن عتیک ؓ کو ابو رافع یہودی سردار کے قتل کے لئے بھیجا اور اسی طرح محمد بن مسلمہ ؓ کی مثال جو بخاری میں ہے، جس میں نبی نے اپیل کی، فرمایا من لی للکعب ؟ کون ہے جو کعب بن اشرف کو میرے کہنے پر قتل کرے گا؟ سو نبی نے فدائی، محمد بن مسلمہ کو بھیجا۔ فدائی کارروائی عمل میں آئی ۔فدائی نے قلعہ کے اندر گھس کر درجنوں پہرے داروں کے اندر سے دشمن کو کھینچ نکالا۔ قتل کیا، اور مسئلہ حل کر دیا۔ فدائی عمل کے معنی ہی یہ ہیں کہ اپنے آپ کو خطرہ میں ڈال کر دشمن پر وار کرے مصلحت واحتیاط کو بالائے طاق رکھے۔ موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اپنے دشمن پر جھپٹے۔ کام مکمل کرے اور لڑتا بھڑتا وہاں سے نکلے۔ شہادت پا جائے تو اللہ کا مال، واپس آ جائے تو ہر چند نہال!!

جنگ احد کی بھی ایسی ہی مثال ہے۔ کفار نے رسول اکرم کے گرد گھیرا تنگ کیا، زور بڑھایا، ان کا خیال تھا کہ اگر وہ نبی اکرم پر (معاذ اللہ) بھرپور وار کر لیتے ہیں تو ان کا مقصد پورا ہو گیا۔ سو وہ چڑھتے ہی آ رہے تھے کہ رسول اللہ نے آواز دی:

”من یردھم ناولہ الجنۃ اوھو رفیقی فی الجنۃ“

”کون خطرہ کی اس گھڑی میں ان کافروں مشرکوں کو ہم سے دور بھگائے گا اور قیمت میں جنت پائے گا؟

فدائی آگے بڑھے۔ شہادت پر شہادت ہوئی مگر نبی اکرم کی حفاظت کی۔

جنگ جسر میں ابوعبیداللہ ثقفی ؓ نے بڑے ہاتھی فیل ابیض پر حملہ کر دیا کیونکہ اس نے

دیکھا کہ ہاتھی کو کوئی علاج نہیں بن رہا تو اس نے آگے بڑھ کر اس متحرک دیو کی سونڈ کاٹ دی اور اور اسی میں شہادت پائی۔

جنگ قادسیہ میں جب مسلمانوں کے گھوڑے اور اونٹ ہاتھیوں سے بدکے تو سعد بن ابی وقاصؓ نے بنوزبید سے مدد مانگی کہ ہاتھیوں کا کچھ کرو۔ عمرو بن معدیکرب الزبیدی نے اپنے فدائیوں سمیت ہاتھیوں پر حملہ کر دیا۔ دائیں بائیں سے دو نیزے تراز و کر کے ہاتھی کی دونوں آنکھوں میں اتار دیئے اور سامنے سے سونڈ پر تلوار ماردی۔ یوں تین تین فدائی ایک ایک ہاتھی کو گھیرے میں لے کر حملہ کر رہے تھے اوپر سواریوں میں سوار ایرانی تیرانداز تیر برسا رہے تھے مگر تیروں کی اس بارش میں اور ہاتھیوں کی اس خوافناک چنگھاڑ میں فدائی اپنا کام کر گئے۔ سونڈ کٹنے اور آنکھیں زخمی ہونے سے ہاتھی اپنے ہی لشکر پر چڑھ گئے سینکڑوں ایرانی ہاتھیوں کے قدموں تلے روندے گئے۔ ہاتھی بھاگ کھڑے ہوئے اور میدان مسلمانوں کے ہاتھ رہا۔

فداویہ کا یہ عمل مسلسل مسلم امہ کی تاریخ کا درخشاں باب ہے۔ جب کبھی جہاد کا کوئی جھنڈا بلند ہوا ہے، فدائیوں نے آگے بڑھ کر اسے اپنے ہاتھوں اور کاندھوں پر اٹھایا۔ ایام صحابہ ہی نہیں، بعد میں بھی بلکہ ہمیشہ ہی ایسے فدائی ظاہر ہوتے رہے جو اسلام اور اہل اسلام پر پروانہ وار فدا ہوئے، خطرات سے کھیلے اور مشکل سے مشکل ھدف کو حاصل کیا۔ صرف شہادت کے لئے وہاں وہاں کود گئے جہاں جہاں موت کا گھر ہو، شہادت یقینی ہو۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ کسی فدائی نے کبھی اپنے آپ کو خود نہیں مارا نا کوئی ایسا ایکشن نہیں کیا جس سے وہ خود آگ یا بارود وغیرہ میں کود پڑے ہوں۔ البتہ دشمن سے لڑنے ، جنگ کرنے خفیہ ٹھکانوں پر حملے کرنے دشمن کی فوج صفوں یا کیمپوں میں کود جانے ، اس کے سرداروں یا بادشاہوں کے محلوں اور مضبوط پناہ گاہوں میں گھس کر ان کو مار دینے ، ایک آدمی کے ایک ہزار سے زیادہ دشمن پر حملہ کر دینے ، ان سب کی مثالیں قرون اولیٰ سے بکثر

ت ملتی ہیں اور کسی نے اسے خودکش عمل قرار نہیں دیا بلکہ اس کے برعکس محدثین نے اس کو مباح و مستحب قرار دیتے ہوئے اس پر باب باندھے اور حدیثیں لائے ہیں چنانچہ امام بیہقی "سنن الکبریٰ (۹:۹۹) میں لکھتے ہیں:

**"باب جواز انفرار الرجل او الرجال بالغزو فی بلاد العدو استدلالا بجواز التقدیم علی الجماعة وان کان الاغلب انها ستقتله"**

"باب: ایک اکیلے آدمی یا کچھ آدمیوں کا دشمن کے ملک کے اندر گھس کر ان پر حملہ کرنے کا جواز، اگرچہ غالب ظن یہ ہو کہ دشمن کی جماعت اسے قتل کر دے گی۔"

یہ باب کا عنوان ہے۔ اس کے تحت امام بیہقیؒ نے مجاہد سے روایت کیا ہے:

**"بعث رسول الله عبدالله بن مسعود وخبابا سرية وبعث دحية بن خليفة الكلبی سرية وحده "**

"کہ نبی اکرم نے عبداللہ بن مسعودؓ اور خبابؓ کو ایک جنگی مہم پر بھیجا۔ اور نبی اکرم نے دحیہ بن خلیفہ کلبیؓ کو اکیلے جنگی مہم پر بھیجا۔"

امام بیہقی مزید فرماتے ہیں کہ

**"بعث رسول الله عمرو بن امية ورجلا من الانصار سرية وبعث عبدالله بن انيس سريه وحده "**

"کہ رسول اللہ نے عمرو بن امیہؓ اور ایک انصاری صحابی کو ایک جنگی مہم پر بھیجا اور یہ کہ رسول اللہ نے عبداللہ بن انیسؓ کو اکیلے ایک جنگی مہم پر بھیجا"

واضح ہو کہ نبی اکرم نے عبداللہ بن انیس کو ایک کافر سردار خالد بن سفیان بن نبیح کے قتل پر مامور کرتے ہوئے فرمایا: مجھے یہ خبر ملی ہے کہ خالد بن سفیان میرے خلاف فوج جمع کر رہا ہے تا کہ میرے ساتھ جنگ کرے۔ **فاته فاقتله** تم اس کے پاس جاؤ اور اسے قتل کر دو۔ اور یہ عین اس کی فوج کے اندر گھس کر فدائی کارروائی کرنا تھی۔ یہ حدیث مسند احمد

میں صحیح سند کے ساتھ مروی ہے۔امام حاکم نے (مستدرک ۲:۲۷۵،۲۷۶) میں براء بن عازب کے حوالے سے لکھا ہے کہ

"قال رجل للبراء بن عازبؓ ان حملت علی العدو وحدی فقتلونی اکنت القیت بیدی الی التهلکة قال لا فان الله یقول فقاتل فی سبیل لا تکلف الا نفسک"

''ایک شخص نے براء بن عازبؓ صحابی سے سوال کیا۔اگر میں اکیلا دشمن پر حملہ کردوں تن تنہا اور وہ مجھ کو قتل کردیں،تو کیا می نے اآپ کو ہلاکت میں ڈالا ہے؟ براء بن عازبؓ نے جواب دیا۔نہیں اور دلیل پکڑی اس آیت سے کہ اللہ تعالیٰ اپنے نبی کو حکم قتال دیتا ہے اور فرماتا ہے کہ اے نبی محمد ﷺ آپ اللہ کی راہ میں قتال کیجئے۔آپ اپنی جان پر جہاد کے مکلّف ہیں''۔

مستدرک حاکم کی ایک روایت میں ہے:

"ان الرجل قال للبراءؓ هو الرجل يحمل على الكتيبة وهم الف والسيف بيده فيكون قد القى بيده الى التهلكة"

''ایک آدمی نے براء بن عازبؓ سے پوچھا کہ کیا وہ شخص جو اکیلا ایک ہزار کے لشکر پر حملہ کردے اور اس کے ہاتھ میں تلوار ہو تو کیا اس نے اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالا۔تو انہوں نے فرمایا نہیں۔''

اسی طرح امام بیہقیؒ براء بن مالکؓ کے واقعہ کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ

''براء بن مالکؓ معرکہ یمامۃ میں شریک ہوئے اور مسلمانوں کے ساتھ اس باغ پر حملہ کیا جس مین مسیلمہ کذاب پناہ لئے ہوئے تھا اور اس باغ کے گرد معرکہ بہت شدید ہوا تھا۔

"وطلب البراء من اصحابه ان يحملون فی قرس علی الرماح وان يلقوه على الكفار من فوق السور وصار داخل الحديقة وحده .وقاتل

الکفار قتالا شدیدا وقتل من عشرة وتمکن جرحا ولم یذکر علیه فعله احد من الصحابةؓ "

''امام البیہقیؒ لکھتے ہیں کہ براء بن مالکؓ نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ مجھے ڈھال کے اوپر بٹھا کر ڈھال کو نیزوں پر بلند کرو۔ اور فصیل کے اوپر سے مجھے دشمن کے اندر پھینک دو۔ اور اس طرح سے براءؓ دشمن کے اندر اکیلے رہ گئے۔ وہاں خوب قتال کیا۔ دس کافروں کو قتل کیا۔ دروازہ کھولنے میں کامیاب ہو گئے اور ۸۰ سے اوپر زخم کھائے۔ صحابہ میں سے کسی نے بھی اس پر اعتراض نہیں کیا۔'' (یعنی کسی صحابی نے بھی یہ نہیں کہا کہ یہ تو اپنے کو ہلاکت میں ڈالنا ہے یا خودکشی ہے۔)

متقدمین کے ہاں، علماء اور عوام، دونوں کے ہاں ایسی کوئی الجھن نہ تھی کہ وہ اس قسم کی ائی کارروائیوں پر شک وشبہ رکھتے ہوں یا خودکشی کا گمان کرتے ہوں بلکہ بڑے بڑے نہ اور علماء اس کی ترغیب دیتے تھے اور اس کے جواز کے فتاویٰ صادر فرماتے تھے۔

چنانچہ امام ابوحامد الغزالیؒ اپنی معرکۃ الآراء کتاب احیاء علوم الدین میں لکھتے ہیں:

"لاخلاف فی انه یجوز للمسلم الواحد ان یهجم علی صف الکفار ان یقاتلهم وان علم انه یقتل"

''کہ اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ ایک اکیلے مسلمان کے لئے جائز ہے کہ وہ اکیلا کافروں کی پوری صف پر حملہ کرے اگرچہ اسے یقین ہو کہ وہ اس حملہ میں قتل کر دیا جائے گا۔ یعنی وہ خود بچ نہیں سکے گا۔'' پھر فرماتے ہیں:

"وانما جازله الاقدام اذا علم انه لایقتل حتی یقتل او علم انه یکسر قلوب الکفار بذالک جاز ذلک لانه به یکسر شوکة الکفر بمایشاهدون عن جرأته یعتقدون فی سائر المسلمین حبهم للشهادة فی سبیل الله وعدم خوفهم من الجهاد والقتل فی سبیل الله "

''کہ ایک اکیلے مسلمان کا حملہ کرنا جائز ہے جب کہ اسے علم و یقین بھی ہو کہ وہ قتل نہیں کر سکے گا جب تک خود قتل نہ وہ یعنی اگر وہ مارے گا، حملہ کرے گا تو وہ بھی یقیناً قتل کر دیا جائے گا اسے یہ یقین ہو کہ وہ اپنے اس حملہ کے ذریعہ سے کفار کے دلوں کو توڑ دے گا، ہمتوں کو پست کر دے گا تو اس کے لئے اکیلے ہی حملہ کرنا جائز ہے کیونکہ اس طرح کے فدائی حملہ سے وہ کفار کی شوکت وقوت کو توڑ دے گا۔ جب وہ اس کی غیر معمولی جرات وبہادری کا یہ منظر دیکھیں گے کہ وہ اکیلا مسلمان ہی پورے لشکر سے بھڑ گیا ہے اور اس طرح تمام مسلمانوں کے بارہ میں ان کا اعتقاد پختہ ہوگا کہ یہ سب کے سب شہادت کی محبت میں غرق ہیں اور جہاد فی سبیل اللہ کی راہ میں قتل ہونے سے ڈرتے نہیں ہیں تو جائز ہے''۔

اللہ اکبر۔ فدائیوں کے حق میں فتاویٰ صادر کرتے ہوئے ابن النحاس الدمشقی لکھتے ہیں:

"نقل النووی اتفاق العلماء علی انغماس المجاهدفی الکفار وعلی التعرض للشهادة فلاشک فی ان ذلک جائز وانه لاکراهیة فیه"

''امام نووی نے علماء کا اتفاق اس مسئلہ پر نقل فرمایا ہے کہ مجاہد کفار کے لشکروں کے اندر گھس جائے اور صرف شہادت کے لیے ٹکرائے۔ فرماتے ہیں۔ بلاشک یہ جائز ہے اور اس میں کوئی کراہیت نہیں ہے۔''

اور سبحان اللہ! امام شافعیؒ مبارزت کو اسی باب میں شامل رکھتے ہوئے کہتے ہیں:

"وقد بورر بین یدی رسول الله وحمل رجل من الانصار حاسرا علی المشرکین یوم بدر"

''نبی کی آنکھوں کے سامنے مبارزت ہوئی ہے۔ یعنی للکار کر مقابلے ہوئے ہیں اور ایک انصاری صحابیؓ نے ننگے بدن یعنی بغیر زرہ کے جنگ بدر کے دن مشرکین پر حملہ کیا تا کہ اسے شہادت نصیب ہو۔''

ایک اکیلے آدمی کا جب شہادت میں، یا کفار کو ڈرانے اور نقصان پہنچانے، یا صرف ان

کے لشکر کی ترتیب اور صف بندی کو تتر بتر کرنے اور ان کے میمنہ، میسرہ اور قلب وساقہ کو خلط ملط کرنے کے لئے تن تنہا پورے لشکر پر ٹوٹ پڑنا تو صحابہ کی ایسی روایت ہے کہ رومی اور ایرانی لشکر ہمیشہ ہی اس وار سے ڈرا کرتے تھے۔ اور مسلمانوں سے کتراتے تھے۔ صحابہ کرامؓ بھی اس پر عمل کر کے جنگ کے طبل پر چوٹ پڑنے سے ہی ان کی صفوں کو پھاڑ کر رکھ دیتے تھے بلکہ بار بار یہی عمل دہراتے تھے اور کوئی بھی ان پر خودکشی یا القاء الید فی التہلکة کا اعتراض نہ کرتا تھا۔

ابن ابی شیبہ اپنی مصنف (۵:۳۰۳) میں ایک روایت لائے ہیں کہ

"قال جائت كتيبة من كتائب الكفار من قبل المشرق فيقيم رجل من الانصار فحمل عليهم فخرق الصف حتى خرج ثم كرر راجعا صنع ذلک مرتين اور ثلاثا "

"مشرق کی طرف سے کفار کے لشکروں میں سے ایک دستہ آیا تو ایک انصاری ان کو ملا۔ اور اس نے ان کے لشکر پر حملہ کر دیا اور ان کی صف کو چیر گیا یہاں تک کہ دوسری سمت سے باہر نکل گیا۔ پھر پلٹتا ہوا لشکر کی صفوں کو تتر بتر کیا۔"

"قال كنا بمدينة الروم فاخرجوا الينا صفا عظيما من الروم فخرج اليهم من المسلمين مثلهم او اكثر وعلى اهل مصر عقبة بن عامر وعلى الجماعة فضاله بن عبيد فحمل رجل من المسلمين على الصف الروم حتى دخل بينهم فصاح الناس وقالوا سبحان الله يلقى بيده التهلكة فقال ابو ايوب الانصارى فقال ايها الناس انكم لتاولون هذا التاويل الخ "

"اسی طرح ترمذی، ابوداؤد حاکم اور ابن حبان نے اسلم بن یزید النیجبی سے روایت کیا ہے کہ ہم روم کے کسی شہر میں تھے غزوہ میں رومیوں نے بہت بڑا لشکر ہماری طرف نکالا تو اتنے ہی مسلمان بھی مقابلہ کو نکلے۔ مسلم لشکر کی ترتیب یوں تھی کہ اہل مصر پر عقبہ بن عامرؓ اور باقی لوگوں پر فضالہ بن عبید امیر کمانڈر تھے تو مسلمانوں سے ایک آدمی نے رومیوں کے لشکر پر

حملہ کر دیا اور ان کی صفوں میں گھس گیا تو لوگ پکار اٹھے سبحان اللہ۔ اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالتا ہے۔ تو ایوب انصاریؓ کھڑے ہوئے اور کہنے لگے ''اے لوگو! تم اس آیت کی تاویل کرتے ہو، یعنی غلط معنی مراد لیتے ہو۔ ہلاکت تو غزوہ کو ترک کر دینا ہے۔''

امام عبداللہ القرطبی اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں:

''اختلف العلما فی اقتحام الرجل فی الحرب وحمله علی العدو وحده''

''علماء کا اختلاف ہے کہ آدمی جنگ میں کود پڑے اور اکیلا ہی دشمن پر حملہ کر دے۔۔۔''

پھر علما کے اقوال نقل کرتے ہوئے کہتے ہیں:

''فقال القاسم بن مخیمرة والقاسم بن محمد وغیرهما من علمائنا: لاباس ان یحمل الرجل وحده علی الجیش العظیم اذا کان فیه قوة وکان لله بنیة خالصة''

''قاسم بن مخمرۃ اور قاسم بن محمد اور ان کے علاوہ دیگر علماء کہتے ہیں کہ کوئی حرج نہیں کہ ایک اکیلا شخص ایک بڑے لشکر پر تنہا ہی حملہ کر دے اور اگر اس کی نیت خالص اللہ کی رضا کا حصول ہو اور اس میں اس حملہ کی قوت بھی ہو۔''

''وقیل اذا طلب الشهادة وخلصت النیة فلیحمل علی العدو لان مقصوده واحد منهم''

''اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ جب اس کی طلب شہادت نیت خالص اللہ کے لیے ہو تو حملہ کر ڈالے کہ یہی اسکا مقصود ہے۔''

''وقال ابن خویز منداد: فاما ان یحمل الرجل علی مائة او جماعة اللصوص اوجملة العسکر فان علم وغلب علی ظنه انه سیقتل من حمل علیه وینجو فحسن وکذلک لو علم وغلب علی ظنه انه سیقتل ولکن

سینکی فی العدو نکایة او یؤثر فیهم اثرا ینتفع به المسلمون جائز ایضا"

''ابن خویز منداد کہتے ہیں اگر ایسی صورت شکل بنے کہ ایک آدمی ایک سو پر حمل کردے یا چوروں کی جماعت یا گروہ پو حملہ کرے یا بڑے لشکر پر اکیلا ہی حملہ کردے ان تمام صورتوں مین اگر اسے علم ہے اور ظن غالب ہے کہ جس پر وہ حملہ کرے گا، اسے قتل کردے گا اور خود بچ جائے گا تو بہتر ہے اسی طرح اگر اسے یقین ہے کہ وہ خود قتل ہو جائے گا لیکن اس کے حملہ سے دشمن کا بہت زیادہ نقصان ہو جائے گا اور وہ دشمن پر ایسا یا اثرات چھوڑے گا جس سے مسلمانوں کو فائدہ پہنچے گا تو جائز ہے۔''

"وقال محمد بن الحسن لو حمل رجل واحد علی الف رجل من المشرکین وهو وحده لم یکن فی ذلک باس اذا کان یطمع فی نجاة او نکایة فی العدو فان کان قصده تجرئة المسلمین علیهم لیصنعو ا مثل صنیعه فلا مانع بن ذلک لان فیه نفعا للمسلمین علیهم کذلک یجوز ان کان قصده ارهاب العدو لیعلم صلابة المسلمین فی الدین و ان تلف النفس العزاز دین الله و اضعاف الکفار مقام عظیم شریف مدح الله به المسلمین فی قوله ان الله شتری من المؤمنین انفسهم و اموالهم بان لهم الجنة "

''محمد بن (شیبانی) کہتے ہیں کہ: اگر ایک مسلمان ایک ہزار مشرکین پر اکیلا ہی حملہ کردے تو بھی اس میں کوئی حرج نہیں ہے جبکہ وہ نجات کی امید رکھتا ہو یا اسے حملہ میں دشمن کے زبردست نقصان کی امید ہو۔ اگر اس کا ارادہ یہی ہو کہ اس کے اکیلے فدائی حملہ کر دینے سے مسلمانوں میں جرأت وہمت بڑھے گی اور وہ بھی اس طرح دلیرانہ حملہ کریں گے تو اس فدائی حملہ میں کوئی مانع نہیں ہے۔ کیونکہ اس میں مسلمانوں کا نفع مضمر ہے۔ اسی طرح اگر اس کا قصد اس فدائی حملہ سے دشمن کو خوفزدہ کرنا ہی ہوتا کہ دشمن کو مسلمانوں کی اپنے دین سے محبت اور دین پر سختی معلوم ہو جائے تو بھی ٹھیک ہے۔ اور بے شک اپنے نفس کو قربان

کرنا اللہ کے دین کی سربلندی کے لیے اور کافروں کو کمزور کرنے کے لیے ایک نہایت حوصلہ افزائی فرمائی ہے۔ چنانچہ فرمایا: ان اللہ اشتری من المؤمنین انفسھم واموالھم بان لھم الجنۃ " بے شک اللہ نے مومنین سے ان کے مالوں اور جانوں کے بدلے جنت کا سودا کرلیا ہے۔"

ابن سیرین کہتے ہیں کہ براء بن مالک بیماری کی تکلیف میں تھے۔ اوندھے لیٹ کر کراہ رہے تھے کہ انس بن مالک نے کہا بھائی اللہ کا ذکر کرو۔ وہ سمجھے کہ شاید آخری وقت ہو تو براء بن مالک فوراً جھٹکے سے اٹھ بیٹھے اور جوش میں آ کر کہنے لگے کہ اے انس میرے بھائی میں اپنے بستر پر نہیں مروں گا۔ میں نے تو ایک سو مشرکوں کو مبارزۃً قتل کیا ہے اور پھر اسی یقین پر اللہ تعالیٰ نے اس عظیم فدائی کو شہادت کی موت عطا کی۔ تستر شہر میں ایرانیوں کو شکست دے کر شہادت حاصل کی۔ اسی طرح سلمان بن ربیعہ الباھلیؒ کہتے ہیں کہ

"قتلت بسیفی ھذا مائۃ مستلئم کلھم یعبد غیر اللہ ما قتلت منھم رجلا صبرا"

"سلیمان ربیعہؒ بہت بڑے فدائی تھے کہتے ہیں کہ میں نے اپنی تلوار سے ایک سو ایسے آدمی قتل کئے ہیں جو کہ خود اور زرہ پہنے ہوئے تھے اور سب غیر اللہ کی عبادت کرتے تھے، مشرک تھے۔ میں نے ان کو بھرپور مقابلوں کے بعد قتل کیا ہے کسی کو بھی باندھ کر قیدی بنا کر قتل نہیں کیا۔"

حافظ ابوالحجاج المزیؒ نے علاء بن سفیان الحضرمی سے روایت کیا ہے:

"قال غزا بسر بن ارطاۃ الروم وصار الروم یکمنون لساقۃ الجیش المجاھد ویصیبون منہ ولما رای بسر بن ارطاۃ ذلک اخذ معہ مائۃ من اصحابہ وراح یبحث عن الکمائن الرومامیۃ وانفرد یوما فی بعض اودیۃ الروم ورای فی الوادی کنیسۃ ورای نحو ثلاثین برذونا مربوطۃ بجانب

الـكـنيسة وكـان فـرسـان تلك البراذين داخل الكنيسة وهم الذين كانو يـكـمنون الكمائن للمسلمين ...توجه بسربن ارطاة نحو الكنيسة ونزل عـن فـرسـه وربـطـه وبجانب البراذين ثم دخلالكنيسة واغلق عليه وعلى الفرسان باب الكنيسة وعجب فرسان الروم من اغلاق الباب وجوجئوابه يهـجـم عـليهـم ومـا ان اخـذو اسـلاحهـم حتـى كـان قد قتل منهم ثلاثة واشتبک مـعهم ....وفقده اصحابه وبحثو اعنه ورا وافرسه عند الكنيسة فتـوجهـونـحـوهـا وسـمـعوا الـجـلبة وصـوت الـسـلاح فـی الـكـنسية وارادوالـدخـول لكن بابها مغلق من الداخل فقلعوابعض السقف ثم نزلوا عـليهـم ...ورا واقـائـدهـم مـمـسـكـا بـطائفة من امعائه بيده اليسرى وهو يـقـاتـلهـم بـالسيف بيده اليمنى .ولما دخل اصحابه الكنيسة سقط بسر مـغشيـا عليه وتغلب المسلمون على فرسان الروم فقتلوا بعضهم واسروا البـاقيـن وقـال الاسـرٰی الـروم لـلمسلمين .ننشدكم بالله من هذا الرجل الذی هجم علينا وحده وقاتلنا؟قالو:هذا بسربن ارطاة قالو:والله ماولدت النسـاء مثلـه وردوا أمـعـائـه فـی جـوفـه ولـم يـنخرق منه شئ ثم عصبوه معمائهم وبعد ذلک خاطوا بطنه فسلم وعوفی واستئانف الجهادؒ "

" کہتے ہیں کہ بسر بن ارطاۃؓ رومیوں سے برسر پیکار تھے کہ رومی کافر، مجاہدین کے لشکر کے ساقہ یعنی پچھلے حصہ پر گھات Ambush لگانے لگے یعنی پچھلے حصہ لشکر پر چھپ کر حملہ کرتے، نقصان پہنچاتے اور غائب ہو جاتے۔ جب بسر بن ارطاۃؓ نے یہ کیفیت دیکھی تو اپنے میں سے ایک سو کے قریب مجاہدوں کو لے کر Anti Ambush پر نکل کھڑے ہوئے۔ کسی روز روم کی کسی وادی میں تنہا تھے کہ ان کی نظر وادی میں ایک گرجا پر پڑی تو کیا دیکھتے ہیں، تقریباً تیس ؒ کے قریب خچر گرجا کے گرد بندھے ہیں اور ان خچروں کے سوار

گرجا کے اندر پناہ گزین ہیں یہی وہ Ambush Team کے لوگ تھے۔ یہ دیکھ کر بسرؓ گرجا کی طرف بڑھے۔ اپنے گھوڑے کو کافروں کے خچروں کے قریب باندھا۔ گرجا میں جا گھسے۔ اکیلے تن تنہا اوررومی تیس کے قریب۔ یہی نہیں کہ اکیلے اندر جا کر دروازہ، پھاٹک اندر سے بند کرلیا اوررومی کافروں پر حملہ کردیا۔ رومی اچانک افتادہ حملہ سے گھبرا اٹھے اور متعجب بھی ہوئے کہ اس مسلم کمانڈر کی نیت کیا ہے جو اس نے اندر سے بھی دروازہ بند کرلیا ہے۔ فدائی کی پھرتی تو دیکھو ابھی رومی اپنا اسلحہ اٹھا بھی نہ پائے تھے کہ بسرؓ نے انکے تین آدمی قتل کردئے اور باقیوں سے بھر گئے۔ گھوم گھوم کر چومکھا وار کرنے لگے۔۔۔

ادھر پیچھے ساتھیوں نے تلاش شروع کردی۔ ان کو بھی گرجا اور گرجا کے گرد بسرؓ کا گھوڑا اوررومیوں کے خچر دیکھ کر معاملہ سمجھ آ گیا اوروہ گرجا کے اندر سے اسلحہ کی جھنکار اورلڑائی کی آواز سن رہے تھے مگر دروازہ اندر سے بند ہونے کے باعث داخل نہ ہو سکتے تھے۔ سوچھت پھاڑ کر اندر اترے تو کیا دیکھتے ہیں کہ انکا قائد، کمانڈر، فدائی بسر بن ارطاۃ اس حال میں ہے کہ اپنے بائیں ہاتھ میں اپنی انتریاں پکڑ رکھی ہیں اور دائیں ہاتھ سے تلوار گھماتا ہوا رومیوں سے قتال کررہا ہے۔ اللہ اکبر! گرجا کا دروازہ اندر سے بند کرکے اکیلا بسرؓ ۳۰ کے قریب رومیوں کافروں سے لڑتے ہوئے اپنی جنت ڈھونڈ رہا ہے۔ رومی Ambush پارٹی کا خاتمہ کررہا ہے۔ یہ ہے Anti Ambush بسر بن ارطاۃؓ اپنے ساتھیوں کے پہنچنے پر غشی کھا کر گر پڑے۔ ساتھیوں نے بقیہ رومیوں کو قتل وقید کیا۔

قیدی رومی بسرؓ کے ساتھیوں سے پوچھنے لگے، تم کو اللہ کی قسم ہے بتلاؤ کہ یہ آدمی کون ہے۔ جس نے اکیلے ہم پر حملہ کیا اور ہم سے جنگ کی۔ ساتھیوں نے بتلادیا کہ یہ ہمارا امیر بسر بن ارطاۃؓ ہے۔ کہنے لگے اللہ کی قسم! ماؤں نے اس جیسا جوان پیدا ہی نہیں کیا، رومیوں سے نمٹ کر ساتھیوں نے بسرؓ کی انتریاں سمیٹ کر اندر ڈالیں۔ اتفاق سے انتڑیاں کٹی نہیں تھیں۔ پھٹے پیٹ کو پگڑیوں سے باندھا، لے جا کر بسرؓ کا پیٹ سی دیا اللہ تعالیٰ نے بسرؓ کو بچالیا۔ صحت بحال ہوگئی تو بسرؓ دوبارہ جہاد میں شریک ہوگئے۔"

سبحان اللہ فدائیت موت نہیں، ایک جہادی شان ہے۔ اللہ سے پیار اور دین اسلام پر دیوانہ وار قربانی کی ایک شکل ہے۔ مگر جیسے ہم ہر عمل میں سلف کی سنت وطریقہ کو لازم پکڑتے ہیں اور ضروری سمجھتے ہیں ، اس مسئلہ میں بھی ہمیں سلف صالحین ، شہدا، مجاہدین کی سنت وطریقہ کو ملحوظ رکھنا ہے۔

صلیبی جنگوں میں مسلمانوں کو صلیبیوں سے خلاف جو عظیم کامیابیاں حاصل ہوئی ہیں، ان کا سہرا انہی فدائیوں کے سر ہے۔ اس میں مثالی فدائیت کا دخل ہے۔ صلاح الدین ایوبی کے پاس جو سب سے بڑی قوت تھی، وہ اس کے فدائی ہی تو تھے جن کی دہشت سے جرمنی ، آسٹریا اور انگلستان کے ہنری، فریڈرک اور رچرڈ شیر دل، گیدڑ بن گئے تھے۔ اور یہ تو تاریخ سے ثابت ہے کہ صلاح الدین نے ان فدائیوں کو کس طرح اپنے بیٹوں سے کہیں زیادہ محبت کے ساتھ پالا تھا۔ اور ان کی ٹریننگ خود کی تھی۔ ننگے بدن بغیر زرہوں کے لڑنے ، دوڑنے ، حملہ کرنے کی مشق کروائی تھی۔ مٹھی بھر بھنے ہوئے چنے لے کر یروشلم کے تپتے دہکتے صحرا میں دن بھر ہلکے پیٹ اور ہلکے وزن کے ساتھ تیز رفتار گھوڑوں پر صلیبی لشکر کو بھگا بھگا کر مارنا۔ اللہ کی قسم فدائی کی تو شان ہی نرالی ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے تو رچڈ Richard نے یورپ کی گیارہ ریاستوں سے ان کی آمدنی کا دسواں حصہ ایک بہت بڑے اجلاس میں یورپ کے بادشاہوں سے مانگا تھا کہ صلاح الدین ایوبی کے خلاف لڑنے اور یروشلم کو چھڑوانے کے لئے مال چاہئے۔ یہی تو وہ Tenth تھا جو بعد میں لفظی بگاڑ سے Tax میں بدل گیا، یاد رہے کہ رومن زبان میں دس کو X سے ظاہر کرتے ہیں ۔

صرف یہی نہیں بلکہ ہم تو تاریخ سے اس کا اثبات رکھتے ہیں کہ لندن شہر بھی For sale تھا۔ Richard نے اسے فروخت کرنے کا اعلان کیا تھا کہ میں لندن شہر فروخت کروں گا، یورپ کا کوئی بھی بادشاہ اسے خرید لے اور اس رقم سے صلاح الدین کے خلاف جنگ کا خرچہ مہیا کروں گا۔ قتالی فدائی حملے دشمن کی نفسیات کو چور چور کر دیتے ہیں۔ اس کے حوصلوں کو پست کر دیتے ہیں جبکہ خودکش کارروائیاں یہ معنوی تاثیر قطعاً نہیں لاتیں۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ نے فدائیوں کے نام سے ہی تو قبرص کے بادشاہ کو خوفزدہ کیا تھا، دھمکایا تھا۔ جب اس نے قبرص کے ساحلی علاقہ کے مسلمانوں کو ظلماً قید کر لیا تھا اور غلام بنا لیا تھا۔ شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ نے قبرص کے عیسائی بادشاہ ''سجوان'' کو خط لکھا۔ اسے اسلام قبول کرنے کی دعوت دی۔ عقیدہ توحید کا اثبات اور تثلیث و مسیحیت کا رد کیا۔ پھر اسے کہا کہ مسلمانوں کو غلام بنانے اور قید کرنے کی تمہیں کس طرح ہمت ہوئی۔ کیا تم جانتے نہیں ہو کہ مسلمان اپنے بھائیوں کے حقوق آزادی غصب کئے جانے کا انتقام لیں گے۔ پھر کہا:

"ثم عند المسلمين من الفداوية من قد بلغ الملك خبرهم قديما وحديثا الذين يغتالون الملوك على فرشهم وعلى افراسهم "

''یہ بھی یاد رکھو کہ مسلمانوں کے پاس ایسے ایسے فدائی ہیں جو بادشاہوں کو ان کے تختوں سے اچک لیتے ہیں یا خفیہ قتل کر دیتے ہیں اور ان کو اپنے گھر سوار دستوں کے اندر سے اٹھا لیتے ہیں۔ بادشاہ کو تاریخ کے قدیم و جدید سے اس کی خبر ہونی چاہیے''۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ نے فدائی عمل کو نہ صرف سراہا اور پسند کیا بلکہ اسے ایک بہت بڑی جہادی عسکری قوت کے طور پر استعمال بھی کیا۔ کافروں کو اس کا ڈراوا بھی دیا۔ یہی اصل اور صحیح فدائیت ہے۔ خودکشی والی شکل قرآن اولی میں کہیں بھی ماثور و منقول نہیں ہے صحابہ کرامؓ نے تو فیصلہ ہی کر ڈالا، صاف صراحت فرمائی۔ اپنے آپ کو فدا کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا فرمائی۔ الفاظ ملاحظہ ہوں:

"اللهم ارزقني رجلا شديدا حرده شديدا باسه اقاتله يقاتلني خذني فيجدع انفي واذني "

''یا اللہ مجھے ایسے دشمن سے بھڑا دے جو بہت قوی اور بہت جنگجو ہو۔ میں اس سے لڑوں، جنگ کروں۔ وہ مجھ سے جنگ کرے''۔

سبحان اللہ۔ یہ سنت سے ثابت فدائی شکل ہے۔ حملہ۔ پھر قتال۔ خوب زور شور سے

قتال پھر قربانی۔ واما النصر واما الشھادۃ پھر فتح یا شہادت۔ یہ ہے صحیح فدائی کارروائی۔ عبداللہ بن مبارک انس بن مالکؓ سے روایت کرتے ہیں:

"قال مررت یوم الیمامة بثابت بن قیس وھو یتحنط :یاعم الاتری یالقی المسلمون وانت ھنا؟فتبسم ثم قال الآن یا ابن اخی فلبس سلاحه ورکب حتی اتی الصف ثم قاتل حتی قتل"

"عبداللہ بن مبارکؒ نے انس بن مالکؓ سے روایت کیا ہے کہ میں جنگ یمامہ کے دن ثابت بن قیسؓ کے پاس سے گزرا اور وہ حنوط لگا رہے تھے، میں نے کہا چچا، آپ اور یہاں۔ کیا آپ دیکھتے نہیں کہ مسلمانوں پر آج کتنا مشکل وقت ہے؟ تو ثابتؓ مسکرائے کہنے لگے۔ بھتیجے ابھی اور اسی وقت۔ یہ کہ کر اپنا اسلحہ پہنا گھوڑے پر سوار ہوئے۔ دشمن کی صف کے پاس گئے اور اس سے قتال کیا، لڑ کی کی، حملہ کیا، لڑتے ہی رہے۔ حتی کہ شہید ہو گئے۔ حنوط وہ خوشبو ہے جو میت پر لگائی ڈالی جاتی ہے۔ گویا تیاری شہادت قربانی دینے کی مگر شکل ہی کہ ہتھیار بند ہوئے، گھوڑے پر سوار ہوئے پھر حملہ کر دیا، دشمن کی صفوں میں گھسے اور شیروں کی طرح صف کو چیرتے ہوئے دشمن کے ہاتھوں دشمن کے وار سے قتل ہو گئے"۔

یہ صحابہ کرامؓ کی فدائی کارروائیاں ہیں۔ جان فدا کرنے کا ذہن، قتال کا عمل اور دشمن کے وار سے خاتمہ بالشھادۃ!

یرموک کا میدان سجا۔ امین الامت ابوعبیدہ بن الجراحؓ امیر لشکر ہیں، رومیوں کی صفیں اور مسلمانوں کی جماعت آمنے سامنے، فدائی خون نے جوش مارا۔ ایک آدمی اٹھا۔ ابوعبیدہؓ سے کہنے لگا میں نے فیصلہ کیا ہے کہ میں ان پر شدید حملہ کروں۔ آپ کو نبی ﷺ سے کچھ کہنا ہے۔ (سبحان اللہ اما النصر واما الشھادۃ) ابوعبیدہ نے کہا کہ میرا اسلام کہنا اور کہنا کہ ہم نے اللہ کے وعدوں کو پورا ہوتا دیکھ لیا ہے۔

یہ مثالیں ہیں ان واقعات کی کہ جن میں فدائی عمل کی شکل اور طریقہ کو ہم نے صحابہ کرامؓ کے معمول سے واضح کیا ہے۔ یہ بھی واضح کرنا ضروری ہے کہ فدائی کارروائی یا عمل میں موت ہی ضروری نہیں ہے۔ صحابہ کرامؓ کے دور میں ایسی بھی بے شمار مثالیں ہیں جن میں فدائی کارروائی ہے۔ شکل قتال اور شدید قتال ہے ایک ایک آدمی کا ہزاروں کی تعداد والے دشمن پر حملہ ہے اور فدائی صحیح سلامت محفوظ رہے ہیں۔ سیدنا خالد بن ولید قعقاع بن عمرو، ضرار بن الازور، مثنی بن حارثہ، زبیر بن العوام، سلمۃ بن الاکوع، محمد بن مسلمہ، عبداللہ بن عتیک اور عبداللہ بن انیسؓ وغیرہ سب وہ صحابہ ہیں جو بار بار فدائی کارروائیاں کرتے تھے۔ لشکروں کے لشکر ادھیڑ کر رکھ دیتے تھے مگر اللہ تعالیٰ نے ہمیشہ ان کو بار بار مواقع دیئے اور ان کی حفاظت فرمائی۔ قعقاع تو سیدنا ابو بکرؓ کی نگاہ میں ایک ہزار فوجیوں کی جگہ پر تھے۔ اسی طرح زبیر بن العوام نے وار کیا تو خود سمیت زمین تک دشمن کو دو حصوں میں کاٹ دیا۔ کسی نے کہا کہ سبحان اللہ کیا کمال تلوار ہے، کہنے لگے کہ بازو کا بھی تو کمال ہے جس کو اللہ نے اس قدر قوت عطا کی ہے!

فدائی کارروائی خودکشی نہیں ہوتی کہ اپنے آپ کو مار لیا جائے۔ یہ تو جنگ وقتال کا ایک انداز ہے۔ آج ہم دیکھتے ہیں کہ لشکر طیبہ کے جوان فدائی کارروائی کرتے ہیں تو الحمدللہ کتنے ہی عافیت کے ساتھ بچ کر آتے ہیں۔ سری نگر ۱۵ کور، بادامی باغ کی کارروائی میں اتنی شدید جنگ اور دلیرانہ حملہ کے باوجود سرگودھا کا مجاہد بھائی محفوظ رہا۔ سری نگر ائیر پورٹ کے واقعہ میں صلاح الدین بھائی جو مجموعہ کا امیر بھی تھا، لڑتے مارتے زندہ سلامت بچ نکلنے میں کامیاب ہوا۔

دلی کے لال قلعے والے فدائی حملے میں دونوں جوان زندہ سلامت اور محفوظ رہے اور واپس آئے۔ بلکہ ایک محتاط تجزیہ کے مطابق فدائی کارروائیوں میں ہمارے نوجوانوں نے دشمن کا نقصان بھی زیادہ کیا ہے اور زندہ بچ نکلنے میں کامیابی بھی زیادہ ہوئی ہے۔

مسلمان فدائی اور خودکش ذہن میں بنیادی فرق ہے حالات کیسے ہی Crutial کیوں نہ ہوں، صورتحال کتنی ہی گھمبیر کیوں نہ ہو جائے، مسلم فدائی یہ چاہے گا کہ وہ کافر مشرک کے وار سے مارا جائے۔ اسے کافر قتل کرے، اس پر وار کرے۔ اور اس کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں مگر اس کا قاتل اللہ کا دشمن ہوتا کہ وہ اللہ کے سامنے کہہ سکے کہ اے اللہ دیکھ میں تیرے دین کی سربلندی کے لئے، تیرے نام کے لئے، تیرے دشمن کے ہاتھوں کس کس طرح سے قربان ہوا ہوں، کس طرح سے قتل ہوا ہوں۔ اور وہ فیقتل ویقتلون (سورۃ التوبہ) کا مصداق ہو۔ صحابہ کرام اور سلف شہداء کے عمل سے تو ہمیں پتہ چلتا ہے، کبھی کسی نے اپنے ہاتھوں یا اپنے اسلحے سے اپنا خاتمہ نہیں کیا۔ واللہ اعلم



# 'دہشت گردی' کے حوالے سے چند معروضات

## اسلامی نظریاتی کونسل کا سوال نامہ

اسلام امن وآشتی اور صلح وسلامتی کا مذہب ہے، اس نے انسانی زندگی کی حرمت کو اتنی اہمیت دی ہے کہ ایک شخص کے قتل کو پوری انسانیت کے قتل کے مترادف قرار دیا ہے اور اگر کسی مسلمان ملک میں غیر مسلم اقلیت آباد ہو تو اس کی جان ومال اور عزت وآبرو کے تحفظ کا پورا لحاظ رکھا گیا ہے، نیز نجی زندگی سے متعلق معاملات میں انھیں اپنے مذہب پر چلنے کی آزادی دی گئی ہے۔ اس نے نہ صرف ظلم وتعدی سے روکا ہے بلکہ ظلم کے جواب میں بھی دوسرے فریق کے بارے میں حد انصاف سے متجاوز ہو جانے کو ناپسند کیا ہے اور انتقام کے لیے بھی مہذب اور عادلانہ اصول وقواعد مقرر کیے ہیں۔

لیکن بدقسمتی سے زیادہ تر اسلام کے خلاف پروپیگنڈا کی نیت سے اور کسی قدر غلط فہمیوں کی بنا پر اس وقت عالمی سطح پر اسلام اور مسلمانوں کو دہشت گردی سے جوڑ دیا گیا ہے اور اس جھوٹ کو اس قدر دہرایا گیا ہے کہ اب ایک طبقہ اسلام اور دہشت گردی کو مترادف سمجھنے لگا ہے۔ ان حالات میں علما، فقہا اور ارباب افتا کی ذمہ داری ہے کہ دہشت گردی کے بارے میں اسلامی نقطہ نظر کو واضح کریں اور اسلام نے امن، صلح، عدل، مذہبی رواداری اور غیر مسلم بھائیوں کے ساتھ حسن سلوک کی جو ہدایات دی ہیں، ان کو واضح کریں تاکہ لوگوں کے سامنے اسلام کی حقیقی اور سچی تصویر آ سکے۔

اس پس منظر میں درج ذیل سوالات آپ کی خدمت میں پیش ہیں:

۱۔ اسلامی نقطہ نظر سے 'دہشت گردی' کی تعریف اور حقیقت کیا ہے؟

۲۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ بعض اوقات حکومتیں اپنے ملک میں بسنے والے تمام طبقات کے ساتھ عدل و مساوات کا سلوک نہیں کرتیں بلکہ بعض طبقات کے ساتھ سیاسی و معاشی ناانصافی روا رکھی جاتی ہے اور کبھی تو ان کے جان و مال کے تحفظ میں بھی دانستہ کوتاہی سے کام لیا جاتا ہے یا سرکاری سطح پر ایسی تدبیریں کی جاتی ہیں کہ وہ طبقہ جانی و مالی نقصان سے دوچار ہو۔ تو کیا حکومتوں کے اس غیر منصفانہ اور ظالمانہ رویے پر بھی 'دہشت گردی' کا اطلاق ہوگا؟

۳۔ اگر کسی گروہ یا طبقہ کے ساتھ ناانصافی روا رکھی جاتی ہے تو اس پر احتجاج اور ردِ عمل کا اظہار جائز ہے یا واجب؟ اس پر روشنی ڈالتے ہوئے اس بات کو بھی ملحوظ رکھا جائے کہ کیا مظلوم کا ظلم کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا بھی 'دہشت گردی' کے دائرے میں آتا ہے؟

۴۔ اگر ایک طبقہ کی طرف سے ظلم و زیادتی ہو جس میں اس طبقہ کے کچھ افراد شریک ہوں تو کیا مظلوموں کو ظلم کرنے والے گروہ کے ان لوگوں سے بدلہ لینا جائز ہے جو بے قصور ہوں اور جو خود اس ظلم میں شامل نہ ہوں؟

۵۔ مسلمان ملکوں میں جو غیر مسلم شہری آباد ہیں، ان کو اپنے مذہبی معاملات یعنی عقیدہ، عبادت، شخصی قوانین وغیرہ میں کس حد تک آزادی حاصل ہے؟

۶۔ جہاں بھی دہشت گردی پیدا ہوتی ہے، وہاں اس کے کچھ بنیادی اسباب و محرکات ہوتے ہیں، جیسے کسی گروہ کے ساتھ معاشی یا سیاسی ناانصافی، یا کسی گروہ کے اندر طاقت وقوت کے ذریعہ حکومت اور معاشی وسائل پر تسلط حاصل کر لینے کی خواہش۔ ان اسباب کے تدارک کے لیے اسلام کیا ہدایات دیتا ہے؟

۷۔ اگر کسی گروہ یا فرد کی جان و مال یا عزت و آبرو پر حملہ کیا جائے تو اس کے دفاع کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ حتی المقدور مدافعت واجب ہے، مباح ہے یا مستحب؟ نیز حق مدافعت کے حدود کیا ہیں؟

## مولانا زاہد الراشدی کا جواب

**نحمده تبارک وتعالیٰ ونصلی ونسلم علیٰ رسوله الکریم وعلیٰ آله واصحابه واتباعه اجمعین!**

اسلام بلاشبہ صلح وآشتی اور امن وسلامتی کا دین ہے اور جناب نبی اکرم ﷺ نے اسلام اور ایمان کا ایک معنی یہ بھی بیان فرمایا ہے کہ مسلمان وہ ہے جس کے ہاتھ اور زبان کے شر سے لوگ محفوظ رہیں اور مومن وہ ہے جسے دوسرے لوگ اپنی جان و مال پر امین سمجھیں اور انہیں اپنی جان و مال اور آبرو کے حوالے سے اس سے کوئی خطرہ محسوس نہ ہو لیکن اس کے ساتھ ہی اسلام اعتدال وتوازن کا دین بھی ہے جو دوسروں کے حقوق کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ اپنے حقوق کے تحفظ اور حصول کا راستہ بھی بتاتا ہے اور اس کی تلقین کرتا ہے۔

ظلم وتعدی اور جبر وناانصافی انسانی سوسائٹی کے لوازم میں سے ہے جو نسل انسانی کے آغاز سے جاری ہے اور اس کا سلسلہ قیامت تک جاری رہے گا اس لیے ایک جامع اور مکمل ضابطہ حیات اور نظام زندگی کی حیثیت سے اسلام ظلم وتعدی کو روکنے اور جبر وناانصافی کے سدباب کے لیے بھی ایک مستقل فلسفہ ونظام رکھتا ہے جس کی تفصیلات قرآن وحدیث اور فقہ کی کتابوں میں موجود ہیں اور ہر دور میں اس زمانے کے مقتضیات اور احوال کی روشنی میں فقہاء امت اس فلسفہ ونظام کی احکام وقواعد کی شکل میں وضاحت کرتے آرہے ہیں۔

خلافت راشدہ سے لے کر خلافت عثمانیہ کے خاتمہ (۱۹۲۴ء) تک چونکہ اسلامی احکام وقوانین کا نفاذ کسی نہ کسی شکل میں اور کسی نہ کسی سطح پر تسلسل کے ساتھ موجود رہا ہے اس لیے ہر دور میں نئے پیش آمدہ مسائل ومشکلات کا حل بھی ساتھ ساتھ سامنے آتا رہا ہے جس میں قضاۃ کے اجتہادی فیصلوں کے علاوہ ارباب علم اور اصحاب استنباط کی آزادانہ اجتہادی کاوشیں بھی شامل ہیں اور انسانی سوسائٹی کے حالات میں تغیر کے ساتھ ساتھ

اجتہادی دائرہ میں ضرورت کے مطابق شرعی احکام وقوانین میں تغیر وتبدل کا سلسلہ بھی جاری رہا ہے البتہ خلافت کے زوال وادبار کے دور میں بدقسمتی سے اجتماعی زندگی کے مسائل وضروریات کی طرف اہل علم ودانش کی توجہ کم ہوتی گئی اور بیرونی افکار ونظریات اور فلسفہ وتہذیب کے مسلم معاشرے میں فروغ کے باعث اور اس سے پیدا ہونے والی آزاد روی کی وجہ سے ارباب فقہ واستنباط تحفظات کا شکار ہو کر ''جمود'' پر قناعت میں عافیت محسوس کرنے لگے تو جدید پیش آمدہ مسائل اور فکری وعلمی چیلنجز کے حوالے سے استنباط اور اجتہاد کا وہ تسلسل قائم نہ رہ سکا جو تیزی سے آگے بڑھتے ہوئے زمانے کی رفتار کا ساتھ دے سکتا اور اگرچہ علمی اداروں اور شخصیات نے اس خلا کو پر کرنے کی اپنے اپنے طور پر کوشش کی لیکن تنفیذی اور اجتماعی اجتہاد واستنباط کے فقدان اور شخصیات ومراکز کے انفرادی اجتہاد واستنباط میں فطری اختلاف کے باعث وہ مطلوبہ نتائج حاصل نہ ہو سکے جو اس اجتہاد واستنباط کا اصل مقصد وہدف تھے اور باہمی ربط ومفاہمت کا کوئی سسٹم موجود نہ ہونے کی وجہ سے نظری وفکری خلفشار کا عنوان بن گئے۔

خلافت عثمانیہ کے خاتمے اور اقوام متحدہ کے تحت اس کے منشور کے حوالے سے ایک نئے عالمی نظام کے آغاز کے بعد دنیا کی صورت حال یکسر تبدیل ہو گئی تھی اور بین الاقوامی تعلقات کے ساتھ ساتھ ہمارے داخلی اجتماعی نظام کے احکام وقوانین کا بھی ایک بڑا حصہ شرعی حدود کے اندر رہتے ہوئے اجتہاد واستنباط کے ایک نئے اور ہمہ گیر عمل سے گزارے جانے کا متقاضی تھا لیکن عالمی سطح پر ملت اسلامیہ کے پاس اس کا کوئی فورم موجود نہیں تھا، مسلم حکومتوں کو اس سے کوئی دلچسپی نہیں تھی اور انفرادی طور پر اس عمل کا اہتمام کرنے والے مراکز وشخصیات پر علاقائی، گروہی اور طبقاتی رجحانات کا غلبہ ایک فطری امر ہے اس لیے یہ خلا نہ صرف باقی چلا آ رہا ہے بلکہ فطری طور پر پر نہ ہونے کی وجہ سے فکری خلفشار اور انتشار کی کیفیت نمایاں نظر آ رہی ہے اور اس وقت ہماری صورت حال یہ ہے کہ:

☆ ایک طرف عالم اسلام میں دینی بیداری کی تحریکات مد و جزر کے مختلف مراحل سے گزرتے ہوئے آگے بڑھ رہی ہیں اور وہ مسلم ممالک میں مکمل اسلامی نظام کے نفاذ اور عالمی سطح پر خلافت کے احیا کی خواہاں ہیں۔

☆ دوسری طرف مغرب کے سیکولر فلسفہ، نظام اور ثقافت کی مسلم ممالک میں ترویج و نفاذ کے لیے اقتصادی، سیاسی اور عسکری بالادستی کے ساتھ مسلمان کہلانے والی حکومتوں کے تعاون سے پیش رفت جاری ہے۔

☆ تیسری طرف کم وبیش تمام مسلم ممالک اقوام متحدہ کے ممبر کی حیثیت سے اور اس کے منشور و قوانین پر دستخط کرنے کے باعث قانونی اور اخلاقی طور پر آج کے عالمی نظام کا حصہ ہیں جو اپنے مقاصد و اہداف اور قوانین و ضوابط دونوں حوالوں سے اسلامی تعلیمات سے متصادم ہے۔

☆ چوتھی جانب عالم اسلام میں دینی بیداری کے رجحانات، اسلامی تعلیمات کے مراکز، قرآن و سنت کے ساتھ غیر مشروط اور بے لچک کمٹمنٹ کے جذبات اور اسلامی تہذیب و ثقافت کے عالمی سطح پر احیا کے لیے اسلامی تحریکات کے عزائم مبینہ دہشت گردی کے خلاف اس عالمی جنگ کا براہ راست ہدف ہیں جس کی فوج کشی کا شکار اسی وجہ سے افغانستان بن چکا ہے اور مذکورہ بالا عزائم و جذبات رکھنے والی ہر تحریک اور ہر طبقہ اس جنگ کی ''ہٹ لسٹ'' میں شامل ہے۔

☆ ان کے علاوہ معروضی حقائق و حالات کا ایک پانچواں دائرہ یہ بھی ہے کہ عالم اسلام کے وسائل خود مسلمانوں کے کنٹرول میں نہیں ہیں، مسلم ممالک اقتصادی اور معاشی طور پر بین الاقوامی مالیاتی اداروں کے تہہ در تہہ جال میں بری طرح جکڑے ہوئے ہیں، مسلم حکومتیں سیاسی، معاشی، عسکری اور انتظامی شعبوں میں کوئی بنیادی فیصلہ کرنے میں آزاد نہیں ہیں اور دنیا کے کسی بھی خطے میں کسی بھی مسلم حکومت کے اختیارات و معاملات کے گرد ایک غیر مرئی ''ریڈ لائن'' موجود ہے جس کو کراس کرنا اس کے بس میں نہیں ہے۔

اس وسیع تناظر میں دہشت گردی کا اسلامی نقطہ نظر سے جائزہ لینا یقیناً ایک اہم بات ہے اور اس کی ضرورت واہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا لیکن اس جزوی مسئلہ سے پہلے بہت سے اصولی معاملات اہل علم کی توجہات کے مستحق ہیں اور سب سے زیادہ اہمیت کا حامل یہ مسئلہ ہے کہ عالم اسلام کو اس مخمصہ سے نکالنے اور اس کی آزادی وخود مختاری بحال کرنے کے لیے ہمارے ارباب علم ودانش جہد وعمل کا کون سا خاکہ تجویز کرتے ہیں؟ اور وہ ملت اسلامیہ کو موجودہ صورت حال پر قناعت کرنے یا اس سے جان چھڑانے کے لیے کچھ کر گزرنے میں سے کون سا راستہ اختیار کرنے کی تلقین کرتے ہیں؟ پھر یہ بات بھی غور طلب ہے کہ دہشت گردی کی اسلامی حیثیت اور اس کے بارے میں شرعی احکام وقوانین کی وضاحت کی ضرورت کیوں پیش آئی ہے؟ اور اس کی اصل غرض کیا ہے؟ اگر تو اس کا مقصد عالم اسلام کی دینی تحریکات کی راہ نمائی کرنا ہے اور ان کو یہ بتلانا ہے کہ ملت اسلامیہ کی خود مختاری کی بحالی، خلافت اسلامیہ کے احیا، عالم اسلام کے وسائل کی بازیابی اور مسلم اقوام وممالک کے گرد عالمی استعمار کے حصار کو توڑنے کے لیے ان کی جدوجہد کو ان شرعی حدود کا پابند رہنا چاہیے اور انہیں ارباب علم ودانش کی راہ نمائی کے دائرے سے باہر نہیں نکلنا چاہیے تو یہ ایک مفید اور مثبت عمل ہے جس کی ضرورت مسلم ہے اور اس کی اہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن اگر اس سارے عمل کی غرض دہشت گردی کے حوالے سے عالمی استعمار کو مطمئن کرنا اور قاعدین ومتخلفین کو ان کے قعود وتخلف کے لیے جواز اور اس کے دلائل فراہم کرنا ہے تو اس سے زیادہ قابل نفرین عمل کا موجودہ حالات میں تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔

جہاں تک عالم اسلام کی بعض عسکری تحریکات پر ''دہشت گردی'' کا لیبل چسپاں کرنے کا تعلق ہے، اس کے بارے میں ایک اصولی بات ہر شخص کے ذہن میں رہنی چاہیے کہ عمل کے احکام سے ردعمل کے احکام مختلف ہوتے ہیں اور کسی ایکشن پر جن قواعد وضوابط کا

اطلاق ہوتا ہے، اس کے ری ایکشن پر انہی قواعد وضوابط کا کلیتاً اطلاق نہیں کیا جا سکتا۔ یہ اصول دنیا کے ہر قانونی نظام میں تسلیم شدہ ہے اور قرآن کریم نے بھی سورۃ النساء آیت ۱۴۸ میں اس اصول کو اس حوالے سے بیان فرمایا ہے کہ کسی شخص کی بری بات کو ظاہر کرنا اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ نہیں ہے مگر مظلوم کو اجازت ہے کہ وہ اپنے اوپر ظلم وزیادتی کو روا رکھنے والے ظالم کی برائی کو ظاہر کرے۔ گویا جس بات کی ایکشن اور عمل میں شرعاً اجازت نہیں ہے، ری ایکشن اور ردعمل میں قرآن کریم اس کی اجازت دے رہا ہے۔ اس سے یہ بات بخوبی سمجھ میں آ جانی چاہیے کہ کوئی مظلوم ردعمل میں کوئی ایسی بات کر گزرتا ہے جس کی عام حالات میں اجازت نہیں ہے تو اس کی مظلومیت کا لحاظ رکھتے ہوئے اس معاملے میں اس سے درگزر کر دینا ہی اسلامی تعلیمات کا تقاضا ہے۔

اس لیے واقعاتی پس منظر کی تفصیل میں جائے بغیر اصولی طور پر یہ عرض کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ عالم اسلام کی جن تحریکات اور گروپوں کو ''دہشت گرد'' قرار دیا جا رہا ہے، ان کے بارے میں اس بات کا جائزہ لے لینا چاہیے کہ اگر وہ غلبہ اور اقتدار کے شوق میں ایسا کر رہے ہیں اور حکمرانی کی حرص نے انہیں ہتھیار اٹھانے پر مجبور کیا ہے تو ان کے ''دہشت گرد'' ہونے میں کوئی شک نہیں ہے لیکن اگر انہیں کسی طرف سے ہونے والے مظالم اور جبر نے ردعمل کے طور پر اس راستے پر ڈالا ہے اور جبر واستبداد کے حصار کو توڑنے میں دیگر کسی متبادل حربہ اور کوشش میں کامیابی کا کوئی امکان نہ دیکھتے ہوئے ''تنگ آمد بجنگ آمد'' کے مصداق وہ ہتھیار اٹھانے پر مجبور ہوئے ہیں تو انہیں اس رعایت سے محروم کر دینے کا کوئی جواز نہیں ہے جو خود اللہ تعالیٰ نے سورۃ النساء کی آیت ۱۴۸ میں مظلوموں کے لیے بیان فرمائی ہے۔

ان تمہیدی گزارشات کے بعد ہم ان سوالات کی طرف آتے ہیں جو مذکورہ بالا سوال نامہ میں اٹھائے گئے ہیں۔

ان میں سے پہلا سوال یہ ہے کہ اسلامی نقطہ نظر سے دہشت گردی کی تعریف کیا ہے؟

اس سلسلے میں عرض ہے کہ قرآن کریم نے سورۃ المائدہ کی آیت ۳۳ میں "محاربہ" کا جو حکم بیان فرمایا ہے، ہمیں اس پر غور کر لینا چاہیے۔ اس میں اللہ تعالیٰ نے جن لوگوں کو سزا کا مستحق بتایا ہے، ان کے دو وصف بیان فرمائے ہیں:

ایک: یحاربون اللہ ورسولہ کہ وہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کے خلاف جنگ لڑتے ہیں۔ جس سے مراد ہمارے خیال میں یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے قائم کردہ نظام سے بغاوت کرتے ہیں۔

دوسرا: ویسعون فی الارض فسادا کہ وہ زمین میں فساد پھیلانا چاہتے ہیں جس کا معنی آج کی معروف زبان میں یہ ہوگا کہ وہ امن عامہ کے لیے خطرہ بن جاتے ہیں۔

اس آیت کریمہ کی روشنی میں ہمارے ناقص فہم کے مطابق جو لوگ کسی جائز اور قانونی سسٹم کے خلاف ناجائز طور پر بغاوت کرتے ہیں اور عام شہریوں کی جان و مال کے لیے بلاوجہ خطرہ بن جاتے ہیں، وہ "دہشت گرد" کہلائیں گے۔

کسی حکومت کے جائز اور قانونی ہونے کے لیے اس دور کے عرف کو دیکھا جائے گا کہ اس وقت بین الاقوامی تعامل اور عرف کی رو سے کون سی حکومت کو جائز اور قانونی سمجھا جاتا ہے جبکہ بغاوت کے جائز یا ناجائز ہونے میں بھی اسی بین الاقوامی عرف کا اعتبار ہوگا لیکن اس میں ایک بات کو ملحوظ رکھنا ہوگا کہ عرف اور تعامل اور چیز ہے اور کسی مخصوص مسئلہ پر عالمی برادری کا طرز عمل اس سے بالکل مختلف معاملہ ہے۔ جس کا تجربہ ہمیں حال ہی میں افغانستان کے حوالے سے ہوا ہے کہ وہاں طالبان کی حکومت نے ملک کے ۹۰ فیصد علاقہ کا کنٹرول حاصل کر لیا تھا، دار الحکومت کابل بھی ان کے کنٹرول میں تھا اور ان کے زیر اثر علاقہ میں امن کا قیام اور ان کے احکام کی عملداری بھی تسلیم شدہ ہے۔ آج کے بین الاقوامی عرف میں کسی حکومت کو تسلیم کرنے کے لیے یہ باتیں کافی سمجھی جاتی ہیں بلکہ اس سے

کم تر اہداف حاصل کرنے والی حکومتیں بھی تسلیم کر لی جاتی ہیں لیکن اس کے باوجود عالمی برادری نے افغانستان میں طالبان کی حکومت کو تسلیم نہیں کیا بلکہ اس پر فوج کشی کر کے اسے جبراً ختم کر دیا۔ اس لیے ہمیں عرف ومتعامل اور وقتی طرز عمل میں فرق کو ملحوظ رکھنا ہو گا اور اب تو یہ فرق اس قدر واضح ہو گیا ہے اور بڑھتا جا رہا ہے کہ بین الاقوامی قوانین وضوابط، اخلاقیات اور عالمی سیاسیات کی بیشتر اقدار وروایات کا مفہوم ومعیار تک بدل کر رہ گیا ہے۔

دوسرا سوال اس حوالے سے ہے کہ کوئی حکومت اپنے ملک کے کسی طبقہ کے ساتھ انصاف نہیں کرتی اور ان کے سیاسی حقوق اور جان ومال تک کو خطرہ لاحق ہو جاتا ہے تو کیا اس حکومت کے ایسے طرز عمل کو بھی ''دہشت گردی'' قرار دیا جا سکتا ہے؟ اس کے جواب میں گزارش ہے کہ کوئی حکومت اپنی رعیت کے کسی طبقے کو اس کے جائز حقوق سے محروم رکھتی ہے اور اس محروم رکھنے میں ریاستی جبر کا ایسا عنصر بھی شامل ہو جاتا ہے جس سے اس طبقہ کے وجود اور اس کے افراد کی جان ومال کو خطرات لاحق ہو جاتے ہیں تو یہ بات یقیناً ''ریاستی دہشت گردی'' کہلائے گی۔

تیسرا سوال یہ ہے کہ اگر کسی گروہ یا طبقہ کے ساتھ ناانصافی روا رکھی جاتی ہو تو اس پر احتجاج اور ردعمل کی کیا حیثیت ہے؟ اور کیا مظلوم کا ظالم کے خلاف اٹھ کھڑا ہونا بھی ''دہشت گردی'' کہلائے گا؟

اس سلسلے میں گزارش ہے کہ مظلوم کو ظلم کے خلاف آواز اٹھانے کا دنیا کے ہر قانون میں حق حاصل ہے اور اسلام بھی اسے یہ حق دیتا ہے۔ اب اس حق کی درجہ بندی کہ یہ جائز ہے یا واجب، اس کا انحصار اس وقت کے حالات پر اور مظلوم کی صواب دید پر ہے۔ اسلام نے اس میں دو درجے رکھے ہیں: عزیمت اور رخصت۔ اگر وہ عزیمت پر عمل کرتا ہے اور اپنے حق کے لیے ظالم کے خلاف جدوجہد کرتا ہے تو اسے اس کا حق حاصل ہے اور اگر صبر وتحمل کے ساتھ رخصت کا راستہ اختیار کرتا ہے تو اس کے لیے اس کا جواز بھی ہے چنانچہ

جناب نبی اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ جو شخص اپنی جان کی حفاظت میں مارا گیا، وہ شہید ہے۔ جو شخص اپنے مال کی حفاظت میں مارا گیا، وہ شہید ہے اور جو شخص اپنی عزت کی حفاظت میں مارا گیا، وہ بھی شہید ہے۔ اس ارشاد نبویؐ سے معلوم ہوتا ہے کہ اگرچہ رخصت پر عمل کی اجازت ہے، لیکن ترجیح بہرحال عزیمت ہی کو حاصل ہے۔

باقی رہی بات ہتھیار اٹھانے کی تو فقہائے کرام کی تصریحات سے معلوم ہوتا ہے کہ شخصی اور انفرادی معاملات میں تو قانون کو ہاتھ میں لینے اور ہتھیار اٹھانے کی شرعاً اجازت نہیں ہے اور ایسا کرنا بغاوت کے زمرے میں آئے گا البتہ اجتماعی معاملات میں (۱) مسلم حکمران کی طرف سے کفر بواح کے ارتکاب اور (۲) مسلم اکثریت پر غیر مسلم اقلیت کا جبری اقتدار قائم ہو جانے کی صورت میں ہتھیار اٹھانے کی اجازت ہے جو بسا اوقات فرض کا درجہ بھی اختیار کر جاتا ہے جیسا کہ دہلی پر ایسٹ انڈیا کمپنی کا اقتدار قائم ہو جانے کے بعد حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ اور دیگر اکابر علماء کرام نے جہاد کا فتویٰ صادر کیا تھا۔

حملہ آور قوت کے خلاف اپنی آزادی اور خود مختاری کے لیے ہتھیار اٹھانے کے حق کو دنیا کے ہر قانون میں تسلیم کیا جاتا ہے اور اسے حریت اور آزادی کی جنگ سے تعبیر کیا جاتا ہے اور اسے ''دہشت گردی'' قرار دینا ایسا ہے جیسے یہ کہہ دیا جائے کہ برطانوی استعمار سے آزادی کے لیے جن امریکی حریت پسندوں نے ہتھیار اٹھائے تھے اور اس جنگ میں انہوں نے متعلقہ اور غیر متعلقہ ہزاروں افراد کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا، وہ حریت پسند نہیں بلکہ ''دہشت گرد'' تھے اور اسی طرح دنیا بھر کی وہ تمام اقوام و ممالک دہشت گرد قرار پائیں گے جنھوں نے غیر ملکی قابضین اور نوآبادیاتی حکمرانوں کے خلاف جنگ لڑ کر آزادی حاصل کی ہے۔

چوتھا سوال یہ ہے کہ اگر کسی طبقہ کے کچھ افراد نے ظلم کیا ہے تو کیا مظلوموں کو یہ حق حاصل ہے کہ اس طبقے کے دوسرے افراد کو انتقام کا نشانہ بنائیں جو اس عمل میں شریک نہیں

تھے؟ اس سلسلے میں عرض ہے کہ جہاں تک غیر متعلقہ لوگوں کو انتقام کا نشانہ بنانے کا تعلق ہے، اسلام اس کی کسی صورت میں اجازت نہیں دیتا۔ یہ بھی اسی طرح کا ظلم ہوگا جس کا وہ مظلوم خود نشانہ بن چکے ہیں۔ البتہ ظالموں کے خلاف کارروائی کے دوران کچھ لوگ ناگزیر طور پر زد میں آتے ہوں تو ان کا معاملہ مختلف ہے۔ جناب نبی اکرم ﷺ نے جہاد میں عورتوں، بچوں، بوڑھوں اور غیر متعلقہ افراد کو قتل کرنے سے صراحتاً منع کیا ہے لیکن اس کے ساتھ ہی مسلم شریف کتاب الجہاد میں حضرت صعب بن جثامہؓ کی یہ روایت بھی موجود ہے کہ جناب نبی اکرم ﷺ سے دریافت کیا گیا کہ یا رسول اللہ! ہم ایک جگہ شب خون مارنا چاہتے ہیں مگر وہاں عورتیں اور بچے بھی ہیں تو جناب نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ: **ھم منھم** "وہ انہی میں سے ہیں" یعنی اگر وہ شب خون (چھاپہ مار کارروائی) کی زد میں ناگزیر طور پر آتے ہیں تو وہ انہی میں شمار ہوں گے اور ان کی وجہ سے کارروائی روکی نہیں جائے گی۔

پانچواں سوال یہ ہے کہ مسلمان ملکوں میں جو غیر مسلم شہری آباد ہیں، ان کو اپنے مذہبی معاملات یعنی عقیدہ، عبادت، شخصی قوانین وغیرہ میں کس حد تک آزادی حاصل ہے؟ اس کے جواب میں ہمارا طالب علمانہ نقطۂ نظر یہ ہے کہ اس وقت دنیا میں کوئی مسلم حکومت ایسی نہیں ہے جس پر 'اسلامی حکومت' کا اطلاق کیا جا سکے یا جسے خلافت کا قائم مقام قرار دیا جائے اور اس کے دائرے میں رہنے والے غیر مسلموں کو ذمیوں کا درجہ دینا شرعاً ضروری ہو جبکہ کم و بیش تمام مسلم ممالک اقوام متحدہ کے منشور پر دستخط کرنے کے علاوہ اس حوالے سے دیگر بین الاقوامی معاہدوں کی پابندی بھی قبول کر چکے ہیں اس لیے جب تک خلافت کا احیا نہیں ہوتا اور خالصتاً اسلامی شرعی حکومت قائم نہیں ہو جاتی، ہم "میثاق مدینہ" کی طرز پر بین الاقوامی معاہدات کے پابند ہیں اور ہمیں ان پر عمل درآمد کرنا چاہیے الا یہ کہ ان میں سے کوئی بات کسی مسلمان ملک کی خود مختاری وسالمیت اور مسلمانوں کے ملی مفاد کے لیے صریحاً خطرے کا باعث ہو تو اس میں وہ ملک ضروری تحفظات اختیار کر سکتا ہے۔

چھٹا سوال یہ ہے کہ دہشت گردی کے ہر جگہ کچھ نہ کچھ اسباب ہوتے ہیں۔ اسلام ان اسباب کے تدارک کے لیے کیا ہدایات دیتا ہے؟

اس سلسلے میں عرض ہے کہ دہشت گردی فی الواقع بہت بڑا جرم ہے۔ اسلام تو عام معاشرتی جرائم میں بھی مجرم کے لیے سخت سزائیں تجویز کرنے کے ساتھ ساتھ جرم کے اسباب وعوامل کے تدارک کا حکم دیتا ہے اور ان دواعی کا راستہ روکتا ہے جو کسی شخص کو جرم تک لے جاتے ہیں۔ اسلام کا یہی اصول دہشت گردی کے بارے میں بھی ہے۔ اس پس منظر میں ہمارے نزدیک دہشت گردی کے حوالے سے دو محاذوں پر کام کرنے کی ضرورت ہے۔ ایک محاذ یہ ہے کہ جو عالمی قوتیں ''دہشت گردی کے خلاف جنگ'' کا عنوان اختیار کر کے دنیا بھر کی دینی تحریکات کو ٹارگٹ بنائے ہوئے ہیں، انہیں اس بات کا احساس دلایا جائے کہ جس کو تم دہشت گردی قرار دے رہے ہو، یہ دراصل ردعمل ہے ان مظالم اور جبر و ناانصافی کا جو ان اقوام وممالک اور طبقات پر مسلسل روا رکھے جا رہے ہیں اور اس ردعمل کو جبر اور تشدد کے ذریعے کبھی ختم نہیں کیا جا سکتا بلکہ تاریخ گواہ ہے کہ اس قسم کی صورت حال میں جبر وتشدد سے مزید منافرت بڑھتی ہے اور جذبات میں مزید شدت پیدا ہوتی ہے اس لیے اگر تم دہشت گردی کو ختم کرنے میں سنجیدہ اور مخلص ہو تو تمہیں جبر وتشدد اور عسکری جنگ کا راستہ ترک کر کے مفاہمت اور مذاکرات کا راستہ اپنانا ہوگا۔ ظالم اور مظلوم کے فرق کو محسوس کرو، مظلوم کی مظلومیت کو تسلیم کرو، ظالم کو ظالم قرار دو اور مسلمہ اصولوں کی روشنی میں مظلوم اقوام وطبقات کو ظلم واستحصال سے نجات دلانے کے لیے سنجیدہ پیش قدمی کرو ورنہ تمہاری یہ جنگ دہشت گردی کے خاتمے کے لیے نہیں بلکہ اس کے فروغ کے لیے متصور ہوگی اور دہشت گردی کا جواب اس سے بڑی دہشت گردی کے ذریعہ دے کر تم خود سب سے بڑے دہشت گرد قرار پاؤ گے۔

دوسری طرف عالم اسلام کی ان عسکری تحریکات سے بھی گفتگو کی ضرورت ہے جو مختلف محاذوں پر مصروف کار ہیں اور جنہیں دہشت گرد قرار دے کر ان کو کچلنے کا عمل مسلسل جاری ہے۔ان تحریکات کی قیادتوں کو دو باتیں سمجھانے کی ضرورت ہے۔ایک یہ کہ ہر مسئلے کا حل ہتھیار نہیں ہے اور نہ ہی ہر جگہ ہتھیار اٹھانا ضروری ہے۔ جہاں کسی مسئلہ کے حل کا کوئی متبادل راستہ موجود ہے، اگرچہ وہ لمبا اور صبر آزما ہی کیوں نہ ہو، وہاں ہتھیار سے کام لینا ضروری نہیں ہے بلکہ بعض صورتوں میں شاید شرعاً جائز بھی نہ ہو۔ہتھیار تو آخری حربہ ہے۔ جہاں اور کوئی ذریعہ کام نہ دیتا ہو اور کسی جگہ مسلمانوں کا وجود اور دینی تشخص حقیقی خطرات سے دوچار ہو گیا ہو تو آخری اور اضطراری حالت میں ہتھیار اٹھانے کی گنجائش نکل سکتی ہے اس لیے اضطرار بلکہ ناگزیر اضطرار کے بغیر ہتھیار کو ہاتھ میں نہ لیا جائے۔

دوسری بات ان سے یہ عرض کرنے کی ہے کہ آزادی، تشخص اور خودمختاری کے لیے اضطرار کی حالت میں قومیں ہتھیار اٹھایا کرتی ہیں۔یہ زندہ قوموں کا شعار ہے اور آزادی کی عسکری تحریکات سے دنیا کی تاریخ بھری پڑی ہے لیکن غیر متعلقہ لوگوں کو نشانہ بنانا اور بے گناہ لوگوں کا خون بہانا نہ شرعاً جائز ہے اور نہ ہی دنیا کا کوئی اور قانون وضابطہ اس کی اجازت دیتا ہے۔ان تحریکات کو اس حوالے سے شرعی احکام وقوانین کی پابندی کا ایک بار پھر عہد کرنا چاہیے اور شرعی احکام بھی وہ نہیں جو خود ان کے ذہن میں آ جائیں بلکہ وہ قوانین وضوابط جو امت کے اجماعی تعامل وتوارث کے ساتھ تسلیم شدہ چلے آ رہے ہیں اور جنہیں وقت کے اکابر علما وفقہا کی طرف سے ضروری قرار دیا جا رہا ہو۔اس کے بغیر کوئی بھی تحریک اور جدوجہد تمام تر خلوص وجذبہ اور ایثار وقربانی کے باوجود خلفشار پیدا کرنے کا باعث بنے گی اور اس سے اسلام اور مسلمانوں کی بدنامی ہو گی اس لیے ایسی تحریکات کو کسی بھی ایسی بات سے قطعی طور پر گریز کرنا چاہیے جو:

☆ معروف اور مسلمہ شرعی اصولوں کے مطابق نہ ہو۔

☆ جس سے مسلمانوں کی مشکلات میں بلاوجہ اضافہ ہوتا ہو۔

☆ جو اسلام کے لیے بدنامی کا باعث بن سکتی ہو۔

☆ اور جس سے خود ان تحریکات کی قوت کار اور دائرۂ عمل متاثر ہوتا ہو۔

ساتواں سوال یہ ہے کہ کسی گروہ یا فرد کی جان و مال اور عزت و آبرو پر حملہ کیا جائے تو اس کے دفاع کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ اور یہ دفاع واجب ہے یا مستحب؟

اِس سلسلے میں اصولی طور پر یہ عرض کیا جا چکا ہے کہ جناب نبی اکرم ﷺ نے جب اپنی جان، مال، اور آبرو کی حفاظت میں مارے جانے والے مسلمان کو شہید قرار دیا ہے تو ان تینوں حوالوں سے دفاع کا حق اور اس کی فضیلت میں کسی کلام کی گنجائش نہیں رہ جاتی البتہ ایک اور بات عرض کرنا بھی شاید نامناسب نہ ہو کہ جان بچانے کو فقہاء کرام نے فرض قرار دیا ہے اور جہاں جان کے تحفظ کا مسئلہ آ جائے، وہاں اضطرار کی حالت میں خنزیر کا گوشت بقدر ضرورت کھانے کو بھی بعض فقہا نے فرض بتایا ہے تو اس اصول کی رو سے کسی فرد یا گروہ کے لیے یہ بات بھی فرض ہی کا درجہ اختیار کر لیتی ہے۔ اگر اسے اپنے وجود اور جان کا خطرہ لاحق ہو جائے تو وہ اسے بچانے کے لیے جو صورت دفاع کی ناگزیر ہو، وہ اسے اختیار کرے اور اس دفاع کی حد بھی وہی ہے جو حالت اضطرار کی دیگر صورتوں میں ہے کہ جتنی کارروائی سے جان بچ سکتی ہو، اسی حد تک اجازت ہے، اس سے زیادہ کی نہیں۔

(بشکریہ ماہنامہ 'الشریعۃ' اکتوبر ۲۰۰۲ء)

# دہشت گردی اور عالم اسلام

......دہشت گردی کسے کہتے ہیں؟ کیا دین اسلام میں اس کا کوئی تصور ہے......؟

جنوبی افریقہ کے ریچ اُم کھن ڈو، نیو یارک ٹائمز کے سرج شمے مان، یونیورسٹی آف کیلیفورنیا رائروائن کے مارک لیوائن، معروف صحافی رے بکا سکاروف اور مارک ڈیری، افسانہ نگار رچرڈ فورڈ، کوئنز کالج اور گریجویٹ سینٹر کولم، بیا یونیورسٹی کے پروفیسر جان جیریکی، اسرائیلی پارلیمنٹ (کنیسیٹ) کے رکن عزمی بشارہ، فرانس کے مشہور فلسفی جین برکمونٹ، لاطینی امریکہ کے ناول نگار ایڈوارڈو گلیانو، میساچوسٹس انسٹیٹیوٹ آف ٹیکنالوجی کے پروفیسر نوم چومسکی، ہندوستان کی انگریز ناول نگار ارون دھتی رائے، ترکی کے ناول نگار ادرحان پامک، مصر کی ڈاکٹر نوال سعداوی، برطانیہ کے صحافی رابرٹ فسک، ایران کے محسن مخمل باف، یونیورسٹی آف ٹیکساس آسٹن امریکہ کے راہل مہاجن اور امریکی فری پریس کے کرسٹوفر بولن کی مطبوعہ تحریروں کے بعض اقتباسات سے ان دو سوالوں کا جواب درج ذیل سطور میں ملاحظہ فرمایئے......

## دہشت گردی اور اس کے ممکنہ مفاہیم

بے گناہ شہریوں کے خلاف طاقت کے ایک ایسے استعمال یا استعمال کی دھمکی کو دہشت گردی سے تعبیر کیا جاتا ہے جو کسی سیاسی یا معاشرتی تبدیلی لانے کی غرض سے ہو۔ کسی حکومت کو دھمکانے، خوف زدہ کرنے اور اپنے سیاسی اور معاشرتی مقاصد کو آگے بڑھانے کے لیے اس حکومت کی شہری آبادی یا اس کے کسی حصے کی جان و مال کے خلاف یا تشدد کا غیر قانونی استعمال 'دہشت گردی' ہے۔

حیاتیاتی، کیمیائی یا جوہری ترکیبوں کے علاوہ سیاسی بنیاد پر کیے جانے والے قتل، دہشت گردی ہیں۔ ان تمام جنگی جرائم کو دہشت گردی شمار کیا گیا ہے، جن کا دنیا کی اکثر حکومتوں خاص طور پر بڑی طاقتوں نے ارتکاب کیا ہے۔

دہشت گردی یا دہشت گرد کے الفاظ کو پہلی مرتبہ مارچ ۱۷۷۳ء سے جولائی ۱۷۹۴ء تک

فرانسیسی حکومت کے برپا کیے ہوئے عہدِ دہشت کے لیے استعمال کیا گیا۔ حکومت مخالف سرگرمیوں کے اظہار کے لیے دہشت گرد کا لفظ ۱۸۶۶ء میں آئرلینڈ اور ۱۸۸۳ء میں روس کے حوالے سے تحریری شکل میں آیا۔

دہشت زدگی کی سب سے عام کارروائی وہ اذیت ہے، جو حکومتیں خود اپنے شہریوں کو پہنچاتی ہیں۔

ہتھیاروں کی روز افزوں عالمی تجارت نے جو ہر سطح پر تشدد کو تیز کرتی ہے، ایسے لوگوں کی شکایتوں میں اضافہ کر دیا ہے، جنہیں تشدد کے خلاف شکایت ہے۔ ۱۹۳۰ء سے ۱۹۴۰ء کی دہائیوں میں زیر زمین کام کرنے والے یہودیوں کو دہشت گرد کہا جاتا تھا۔

ہمارے چاروں اطراف موجود یہ دنیا اپنے آپ کو ان اصطلاحات اور تصورات کے ذریعہ بیان کرنے لگی ہے جن کے مفہوم سے ہم پوری طرح واقف نہیں، دہشت گردی کا تصور بھی ایسا ہی لفظ ہے۔ اس میں پنہاں درد و اذیت کا ہم تصور کر سکتے ہیں مگر اس اصطلاح کا مفہوم کیا ہے؟

دہشت گردی کی اصطلاح کی کوئی عالمی طور پر متفقہ تعریف نہیں ہے مگر اس میں بار بار دہرائے جانے والے چند موضوعات ہیں، جن میں مندرجہ ذیل شامل ہیں:

تشدد جو سیاسی یا سماجی مقصد کے تحت ہو، خوف زدہ کرنے کی کوشش ہو اور اس عمل کا رخ شہریوں اور دوسرے ایسے لوگوں کی طرف کر دیا جائے جو لڑائی میں شریک نہیں ہیں۔ دہشت گردی سیدھے سادھے تشدد سے بڑھ کر ہے، جس میں صرف دو فریقین کی ضرورت ہوتی ہے، ایک جارحیت کرنے والا اور دوسرا اس کا شکار (Victim)۔ دہشت گردی کے لیے ایک تیسرے فریق کی بھی ضرورت پڑتی ہے، جو ان تمام واقعات سے مرعوب یا خوف زدہ ہو جائیں جو جارحیت کے شکار کے ساتھ پیش آ رہے ہیں۔

دہشت گردی کی کارروائی کا ایک اہم درجہ ان کارروائیوں پر مشتمل ہے، جن پر عمل درآمد یا جن کی ہدایت و منصوبہ بندی، براہ راست یا بالواسطہ طور پر ریاست کی طرف سے کی گئی ہو یا پھر ریاست نے اجازت دے دی ہو، چاہے اس ریاست کی اپنی فوج یا پولیس براہِ راست ملوث نہ ہو، مگر یہ بعض قاتل دستوں کو تفویض کر دی گئی ہو۔

اپنے طریقے اور مقصد میں دہشت گردی، انسانی عمل، قانون اور تصادم کے اُصولوں کی خلاف ورزی ہے، اس کا مقصد ہے حادثاتی و سرسری سفاکی کے مظاہرے کے ذریعے سے ہمت کو توڑنا، غیر انسانی بنانا، تذلیل کرنا اور خوف زدہ کرنا۔

## دہشت گرد کون؟

ایک شخص کے نزدیک جو 'دہشت گرد' ہے، وہ دوسرے کے نزدیک 'مجاہدِ حریت' ہے۔ اور یہ حقیقت ہے کہ ۱۹۸۰ء کے عشرے میں جب ڈک چینی جیسے سیاست دان نیلسن منڈیلا کو دہشت گرد قرار دے رہے تھے، اس وقت امریکی حکومت اسامہ بن لادن اور اس کے ساتھیوں کو جنگِ آزادی کے سپاہی قرار دے کر ان کی تعریف کر رہی تھی۔

لیکن اس بات کی نشان دہی اب بھی نہیں کی جا سکتی کہ کون دہشت گرد ہے اور کون نہیں؟ فلسطین کے رہنما یاسر عرفات دہشت گرد تھے اور اب وہ دہشت گرد نہیں۔ آئرلینڈ کی سن فین (Sinn Fein) کے جیری آدمس اور جنوبی افریقہ کے نیلسن منڈیلا دہشت گرد تھے اور اب وہ بڑے عظیم مدبر اور رہنما ہیں۔ کم از کم تین اسرائیلی وزرائے اعظم یا تو خود اپنے اعتراف کے مطابق دہشت گرد تھے یا ان پر دہشت گردی کی کارروائیوں میں ملوث ہونے کا الزام قانونی طور پر لگایا جا سکتا تھا۔ دہشت گردی کے خلاف جنگ میں ہمارے سب سے نئے حلیف، روس کے صدر ولاڈی میر پوٹین آج بھی چیچنیا میں ایک ایسی غلیظ جنگ لڑ رہے ہیں، جسے شہریوں کے خلاف بہیمانہ مظالم کی وجہ سے دہشت گردی سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔

۳۰ سال قبل چومسکی نے ہمیں یاد دلایا تھا کہ قومی تحفظ کے نام پر اذیت اور دہشت گردی کے آلات استعمال کرنے والی حکومتوں کی دو تہائی تعداد امریکہ کی گاہک ہیں۔

اگر ہم اس اُصول پر توجہ دیں کہ دہشت گردوں کو تحفظ اور مالی مدد کون مہیا کر رہا ہے تو ہمیں ایک بار پھر مغربی طاقتیں، مشرقِ وسطیٰ اور جنوب میں ان کے حلیف ہی ملزم نظر آئیں گے۔

صرف ۱۹۹۳ء سے ۱۹۹۷ء تک امریکی حکومت نے روئے زمین پر عملاً ہر قوم کو ایک سو نوے ارب ڈالر کا اسلحہ فروخت کیا یا اس کی منظوری دی یا بلا قیمت بانٹ دیا۔ یہی صورتِ حال چھوٹے پیمانے پر سوویت یونین کی بھی تھی۔ لاطینی امریکہ، افریقہ، ایشیا، مشرقِ وسطیٰ غرض کوئی بھی جگہ ہو، جہاں کہیں بھی دہشت گرد حکومتیں دہشت گردی میں مشغول رہی ہیں، وہ ان دونوں اعلیٰ طاقتوں اور ہمارے جی-8 کے حلیفوں کے تعاون کے بغیر پنپ ہی نہیں سکتی تھیں۔ ہمیں یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ صلیبی جنگوں اور عدالتی احتساب، دونوں کی اجازت براہِ راست کلیسا سے ملی تھی۔

## دہشت گردی کے بارے میں اعداد و شمار

۱۹۶۸ء سے جب سے امریکی حکومت نے اس قسم کے اعداد و شمار رکھنے شروع کیے، دنیا بھر میں دہشت گردی کی سات ہزار سے زیادہ بم باری کی وارداتیں ہو چکی ہیں۔ امریکی محکمہ خارجہ نے ۳۰ نامزد بیرونی دہشت گرد تنظیموں کی اور ۱۴ دوسری دہشت گرد تنظیموں کی فہرست بنا کر رکھی ہے۔

امریکی محکمہ خارجہ کے مطابق ۱۹۸۰ء سے ۱۹۹۹ء تک کے عرصے میں دہشت گردی کی کارروائیاں فی سال ۳۰۰ سے ۵۰۰ تک رہی ہیں۔ یہ بات تعجب خیز ہے کہ دہشت گردی کی تمام کارروائیوں کا دو تہائی حصہ تجارتی اداروں کے خلاف رہا ہے اور یہ تعداد سفارت کار، فوجی یا سرکاری ملازم یا جائیداد سے پانچ گنا زیادہ رہی ہے۔ مزید برآں اگرچہ ذرائع ابلاغ پر دہشت گردی کی خبروں میں غلبہ مشرقِ وسطیٰ کا رہا ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ ۱۹۹۹ء میں لاطینی امریکہ اور روس کے بعد سب سے زیادہ حملے مغربی یورپ نے برداشت کیے ہیں اور ان میں سب سے زیادہ مقبول طریقہ 'بمباری' کا رہا ہے۔ اس کے بعد آتش گیر بم باری، اغوا، آتش زنی اور ہائی جیکنگ کا نمبر آتا ہے۔

بہر حال امریکی محکمہ خارجہ کے اعداد و شمار گمراہ کن ہیں کیونکہ کسی حادثے کو بین الاقوامی دہشت گردی کے زمرے میں صرف اس وقت شامل کیا جاتا ہے، جب اس میں ایک سے زیادہ ملکوں کے شہری یا علاقے شامل ہوں۔ اسی طرح ملکوں کے اندر کوئی ایسی دہشت گردی جس سے غیر ملکی شہریوں کو کوئی نقصان نہ پہنچے، شمار میں نہیں لائی جاتی۔

طاقتور جماعت کے تشدد کے تجربے نے تاریخی طور پر مظلوموں کو دہشت گردوں میں تبدیل کر دیا ہے۔ مار کھانے والے بچے، بڑے ہو کر پُر تشدد سزائیں دینے والے والدین بن جاتے ہیں۔ یہی کچھ لوگوں اور قوموں کے ساتھ ہوتا ہے، جب ان کو مار پڑتی ہے تو وہ جواب میں ہاتھ اٹھانے لگتے ہیں، اکثر یہ ہوتا ہے کہ ریاستی دہشت گردی، اجتماعی دہشت گردی کو جنم دیتی ہے۔

جب حکومت دہشت گردی پر اتر آتی ہے تو وہ بہت بڑی مثال قائم کرتی ہے، مارک سی ہمیشہ یہ دلیل دیتے ہیں کہ انقلابی دہشت گردی، معاشرتی اور نفسیاتی انتخاب پر مبنی ہوتی ہے۔

دہشت گرد تبدیل ہوتے رہے ہیں، کل کا دہشت گرد آج کا ہیرو ہے۔

ہم دہشت گردی کی وضاحت نہیں کر سکتے لیکن یہ مغربی اقدار کے لیے خطرہ ہے، یہ

انسانیت کے لیے بھی خطرہ ہے...... دہشت ایک گہرا اور مسلط ہو جانے والا خوف ہے۔

غیر آئینی جبر و استبداد...... یہ اصطلاح صحیح ہے کیونکہ یہ دہشت گردی کا صحیح رخ دکھاتی ہے، چاہے وہ حکومت کرے یا غیر سرکاری لوگ۔ ۲۵؍اکتوبر ۱۹۸۴ء کو جارج شلز نے جو اس وقت امریکہ کے وزیر داخلہ (سیکرٹری آف سٹیٹ) تھے، نیو یارک پارک ایونیو کے سنا گوگ میں دہشت گردی پر ایک طویل تقریر کی۔ یہ تقریر سات صفحات پر مشتمل تھی لیکن اس میں ایک جگہ بھی لفظ دہشت گردی کی وضاحت نہیں کی گئی تھی۔ ہم جو کچھ اس سے سمجھ سکے، وہ یہ تھا:

تعریف نمبر ۱: "جدید وحشیانہ پن کو دہشت گردی کہتے ہیں"

تعریف نمبر ۲: "دہشت گردی دراصل سیاسی تشدد کی ایک شکل ہے"

تعریف نمبر ۳: "دہشت گردی مغربی تہذیب کے لیے ایک دھمکی کا نام ہے"

تعریف نمبر ۴: "دہشت گردی مغربی اخلاقی اقدار کے لیے ایک خطرہ ہے"

آپ نے غور کیا کہ ان سب وضاحتوں سے صرف ہمارے جذبات کو اُبھارا جاتا ہے، یہ لوگ دہشت گردی کی تعریف بیان نہیں کرتے، اس لیے کہ تعریف بیان کرنے کا مطلب ہے، تجزیے، گرفت یا کسی قسم کی مستقل مزاجی سے وابستگی۔ یہ دہشت گردی، سرکاری مواد کی دوسری خصوصیت ہے۔

تیسری خصوصیت یہ ہے کہ تعریف کے فقدان کے باوجود سرکاری حکام، عالمی معیار کی گفتگو سے باز نہیں آتے۔ چوتھی خصوصیت یہ ہے کہ طاقت صرف عالمگیر نہیں ہوتی بلکہ ہمہ گیر ہوتی ہے، ہمیں پتہ ہوتا ہے کہ کہاں حملہ کریں، ہمارے پاس یہ معلوم کرنے کے ذرائع ہوتے ہیں۔ ہمارے پاس معلومات حاصل کرنے کے آلات بھی ہیں، ہم سب کچھ جانتے ہیں۔ شلز نے کہا:

"ہم آزادی کے لیے لڑنے والوں اور دہشت گردوں کے درمیان فرق جانتے ہیں۔ ہم چاروں طرف نظر ڈالیں تو بتا سکتے ہیں کہ کون کیا ہے؟"

۵۔ سرکاری رویے سے اسباب معلوم نہیں ہوتے۔ آپ یہ نہیں جان سکتے کہ کسی کے دہشت گرد بننے کی کیا وجہ تھی؟ دہشت گرد ہم سے صرف ہمدردی کی توقع کرتے ہیں۔

۶۔ دہشت گردی کے خلاف اخلاقی نظریہ بڑا مختلف ہوتا ہے۔ ہم ان گروہوں کو دہشت گرد گردانتے ہیں، جنہیں ہماری سرکار ناپسند کرتی ہے اور ان کی تعریف کرتے ہیں جنہیں ہمارے افسران پسند کرتے ہیں۔ لہٰذا ذرائع ابلاغ پر دہشت گردی کی وہی نظریاتی چھاپ ہوتی ہے۔ یہ

